(رجسٹرڈ)

# امامیہ جنتری

# 2012



# Imamia Jantri®

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Registration # 9573 Main Bazar, Islampura, Lahore
Tel: 92 42 3722 3686 e-mail: ibdtrade@gmail.com
www.booksinurdu.com

Iftikhar®
BOOK DEPOT
ESTB 1955

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

واعتصموا بحبل اللہ جمیعاً ولا تفرقوا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

جملہ حقوق محفوظ ہیں

اللہ جل جلالہٗ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام حسین علیہ السلام

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

# امامیہ جنتری رجسٹرڈ

## 2012ء بمطابق ۱۴۳۳-۳۴ھ

زیر سرپرستی

سرکار قائم آلِ محمدؑ

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام

امامیہ جنتری کاپی رائٹ ایکٹ رجسٹریشن نمبر 9573 کے تحت رجسٹرڈ ہے۔ کوئی ناشر اس کا جعلی ایڈیشن شائع کرے گا تو اس کے خلاف قانونی کارروائی ہوگی۔

**زیر نگرانی:** علامہ حافظ تصدق حسین

مولانا فیاض حسین جعفری، مولانا ذوالفقار حسین نقوی

**مدیر:** آغا افتخار حسین

**مدیر معاون:** آغا شکیل رضا، آغا علی فرزاد

**معاونین:** سید بابر حسین رضوی

حاجی رضا حسن مرزا، اظہر حسن زیدی

**مطبع:** فارما پیکیجز، ندیم یونس پرنٹرز

**بائنڈنگ:** ملک خرم شہزاد

**تقویم:** کیپٹن ایس ایم ایچ زیدی

سید عباس سلطان، غلام رضا عسکری اعوان

**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا

**کمپوزنگ:** اظہر جعفری، علی عمران کاظمی

**گرافکس:** فارما پیکیجز

**معاونین:** آغا واحد رضا، صابر عباس، فدا حسین، محمد عباس، صادق علی، مونس رضا، صفدر عباس، محسن عباس، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید، غلام علی



**قانونی مشیر:** سید نوید عباس ایڈووکیٹ (لاہور ہائیکورٹ ایڈووکیٹ)

www.ShianeAli.com

STAMP

فون 37223686 عام کاغذ -/112

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000 علاوہ ڈاک خرچ

Iftikhar BOOK DEPOT

جملہ حقوق بحق ناشر پاکستان کاپی رائٹ ایکٹ کے تحت محفوظ ہیں

# فہرست مضامین

صفحہ نمبر



# استخارہ قرآن مجید

سید رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ درود پڑھ کر یہ دُعا پڑھے " بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَلْتُ بِکِتَابِکَ وَ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ فَاَرِنِیْ مَاھُوَ الْمَکْتُوْمُ مِنْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ " بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

# استخارۂ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السلام سے منسوب ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ہو کر قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح ہاتھ میں لیجئے۔ جس کام کے لئے نیت کی ہے۔ اس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھئے۔ اس کے بعد یہ دُعا مع بسم اللہ پڑھیں۔ " اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ " اس کے بعد پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھئے اور آنکھیں بند کر کے تسبیح کے دانوں پر ہاتھ ڈالئے اور دو، دو کر کے شمار کریں۔ اگر ایک دانہ باقی رہے تو خوب ہے اگر کوئی دانہ باقی نہ رہے تو بد ہے وہ کام ہرگز نہ کریں۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |

**انتباہ:** امامیہ جنتری (رجسٹرڈ) پاکستان کاپی رائٹ ایکٹ ۱۹۶۲ء گورنمنٹ آف پاکستان کے تحت رجسٹرڈ ہے لہٰذا اس کی نقل یا جعلی ایڈیشن شائع کرنا قانونی خلاف ورزی ہے۔ جعلی ایڈیشن شائع کرنے والوں اور فروخت کرنے والوں کے خلاف قانونی کارروائی عمل میں لائی جائے گی۔ جنتری میں دیئے گئے تمام آرٹیکل اور اشتہارات خالص نیک نیتی کے جذبے سے شائع کئے گئے ہیں۔ کسی بھی مضمون یا اشتہار کے غیر حقیقی ہونے پر ادارہ ہرگز ذمہ دار نہیں ہے۔ البتہ اپنی شکایت اور رائے سے ضرور مطلع کریں۔ (رجسٹریشن نمبر 9573)

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

www.ShianeAli.com





# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگرچہ دو پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوۡجُوۡدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیۡمُ یَا وَھَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

یَا ذَا الطَّوۡلِ یَا غَنِیُّ یَا مُغۡنِیُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیۡمُ یَا حَکِیۡمُ یَا حَیُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

یَا قَیُّوۡمُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا بَدِیۡعَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ یَا ذَا الۡجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بے نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالۡاِکۡرَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ نَفِّحۡنِیۡ مِنۡکَ بِنَفۡحَۃٍ خَیۡرٍ تُغۡنِیۡنِیۡ بِھَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنۡ سِوَاکَ اِنۡ تَسۡتَفۡتِحُوۡا فَقَدۡ جَآءَکُمُ الۡفَتۡحُ اِنَّا فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آ گئی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِیۡنًا نَصۡرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتۡحٌ قَرِیۡبٌ اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیۡدُ یَا مُبۡدِیُٔ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

یَا مُعِیۡدُ یَا وَدُوۡدُ یَا ذَا الۡعَرۡشِ الۡمَجِیۡدِ یَا فَعَّالًا لِّمَا یُرِیۡدُ اِکۡفِنِیۡ بِحَلَالِکَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنۡ حَرَامِکَ وَاَغۡنِنِیۡ بِفَضۡلِکَ عَمَّنۡ سِوَاکَ وَاحۡفَظۡنِیۡ بِمَا حَفِظۡتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِہِ الذِّکۡرَ وَانۡصُرۡنِیۡ بِمَا نَصَرۡتَ بِہِ الرُّسُلَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ۝

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اِلٰهُ الْقَدِیْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ فَاَسْئَلُكَ فِیْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّیْطٰنِ وَالْقُوَّةَ عَلٰی هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْٓءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا یُقَرِّبُنِیْٓ اِلَیْكَ یَا کَرِیْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ یَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ یَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ یَا کَنْزَ مَنْ لَّا کَنْزَ لَهٗ یَا حَسَنَ الْبَلَآءِ یَا عَظِیْمَ الرَّجَآءِ یَا عِزَّ الضُّعَفَآءِ یَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰی یَا مُنْجِیَ الْهَلْکٰی یَا مُنْعِمُ یَا مُجْمِلُ یَا مُفْضِلُ یَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِیْ سَجَدَ لَكَ سَوَادُ اللَّیْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِیُّ الْمَآءِ وَحَفِیْفُ الشَّجَرِ یَا اَللّٰهُ لَا شَرِیْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَیْرًا مِّمَّا یَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْلَنَا مَا لَا یَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا یَقُوْلُوْنَ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اٰمَنَّا بِهٖ کُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا یَذَّکَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ○ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَیْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ○

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ "اَسْتَخِیْرُ اللّٰهَ" پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے

کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ

دیکھ! اگر وہ دینی، دنیاوی و اخروی حیثیت سے میرے لئے

دُنْیَایَ وَ اٰخِرَتِیْ فَیَسِّرْ لِیْ وَ اِنْ کُنْتَ

بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر

تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ دُنْیَایَ وَ اٰخِرَتِیْ

سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے

فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ کَرِهْتُ ذٰلِكَ اَوْ اَحْبَبْتُ

تو دور فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے۔

فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ

اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

## حضرت علیؑ کی تعلیم کردہ دُعا برائے امراض قلب

ہر واجب نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر پہلے درود پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ (یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ) کہے۔ اور بارہویں مرتبہ یوں کہے۔

(یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ)

ترجمہ: اے زندہ! اے قائم رہنے والے، اے نہیں ہے کوئی معبود مگر، تو میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو زندہ کر دے میرے دل کو۔



www.ShianeAli.com

## حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کی پُر اثر دُعا

## دُعائے مقاتل بن سلیمان

اوّل وآخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اِلٰهِيْ كَيْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا وَكَيْفَ اَقْطَعُ رَجَآئِيْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِيْنِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَسْئَلُهٗ فَيُعْطِيْنِيْ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَدْعُوْكَ فَتَسْتَجِيْبَ لِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَدْعُوْهُ فَيَسْتَجِيْبُ لِيْ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَيْكَ فَتَرْحَمُنِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَتَضَرَّعُ اِلَيْهِ فَيَرْحَمُنِيْ اِلٰهِيْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَنَجَّيْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّيَنِيْ مِمَّا اَنَا فِيْهِ وَتُفَرِّجَ عَنِّيْ فَرَجًا عَاجِلًا غَيْرَ اٰجِلٍ بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

**ترجمہ:** اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں میں ہوں اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تو تو ہے۔ اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے۔ تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے۔ اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑ گڑاتا تو مجھ پر رحم کرتا ہے۔ تو وہ کونسی ہستی ہے کہ اس کے سامنے گڑ گڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کے لیے دریا کو شگافتہ کیا اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے۔

## دُعائے مُجرّب وعجیب التاثیر

**برائے حفاظت از آفات وبلیات وحادثات وسحر وز ہر وشر شیاطین وجن وانس وغیرہ**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

يَامَنْ لَّا يَعْلَمُ الْغَيْبَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يُدَبِّرُ الْاَمْرَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يُحْيِي الْعِظَامَ الْمَوْتٰى اِلَّا هُوَ ط هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ط وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا وَبِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ الصَّمَدِ الْفَرْدِ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ط كَامِلًا هَادِيًا يَا سِرًّا يَامِلًا صَادِقًا بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

کتاب زین المتقین سے منقول ہے کہ امام زین العابدینؑ کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو تین بار آگ میں ڈالا گیا نہ جلا۔ پھر پانی میں ڈالا گیا۔ نہ ڈوبا۔ گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امامؑ سے اس کا سبب دریافت کیا گیا۔ آپ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے۔ دیکھا گیا تو اس کے پاس سے یہ دُعا نکلی۔

☆ ہر پریشانی کے دور ہونے کیلئے نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھیں۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ)

☆ کتاب کنج الدعوات میں ہے کہ اپنے سر کو بائیں بازو پر رکھ کر وردِ ذیل وظیفہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو غم واندوہ سے نجات ملے گی سَهْلًا سَهْلًا بِفَضْلِكَ يَا عَزِيْزُ

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

## کے اسمائے صفات والقابات

| | | | |
|---|---|---|---|
| جَلِيلَةٌ | بَتُولٌ | رَقِيقَةٌ | حَبِيبَةٌ |
| نَقِيَّةٌ | فَاطِمَةٌ | طَاهِرَةٌ | حُرَّةٌ |
| حَوْرَاءُ | رَاكِعَةٌ | رَاضِيَةٌ | زَهْرَاءُ |
| رَشِيدَةٌ | رَضِيَّةٌ | رَيْحَانَةٌ | سَاجِدَةٌ |
| سَعِيدَةٌ | سَيِّدَةٌ | شَهِيدَةٌ | صَابِرَةٌ |
| صَادِقَةٌ | صَدُوقَةٌ | صِدِّيقَةٌ | طَيِّبَةٌ |
| عَارِفَةٌ | عَالِيَةٌ | عَقِيلَةٌ | عَذْرَاءُ |
| عَزِيزَةٌ | عَلِيمَةٌ | فَاضِلَةٌ | فَرِيدَةٌ |
| كَرِيمَةٌ | كَوْثَرُ | كَوْكَبٌ | مُبَشِّرَةٌ |
| مَحْمُودَةٌ | مُطَهَّرَةٌ | مَعْصُومَةٌ | مُلْهَمَةٌ |
| مُمْتَحَنَةٌ | مَنْصُورَةٌ | مُوَفَّقَةٌ | مَهْدِيَّةٌ |
| مُؤْمِنَةٌ | نَاعِمَةٌ | زَكِيَّةٌ | مَرْضِيَّةٌ |
| مُحَدَّثَةٌ | جَيِّدَةٌ | وَالِهَةٌ | رَضِيعَةٌ |
| صَفِيَّةٌ | عَلِيمَةٌ | جَمِيلَةٌ | مُصَلِّيَةٌ |
| قَائِمَةٌ | قَارِئَةٌ | صَائِمَةٌ | وَجِيهَةٌ |
| حَكِيمَةٌ | زَاهِدَةٌ | عَابِدَةٌ | مُعْتَبَرَةٌ |
| قَادِرَةٌ | نَاصِحَةٌ | عَامِلَةٌ | وَلِيَّةٌ |
| صَالِحَةٌ | وَاضِحَةٌ | فَصِيحَةٌ | مُنْجِيَةٌ |

**نوٹ:** حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کا وسیلہ دے کر جب خداوند عالم کی بارگاہ میں دعا مانگنی ہے اور شروع میں حرف ندا (یَا) لگانا ہے تو جن اسمائے صفات والقابات کے آخر میں دو پیش (ٌ) ہیں وہاں ایک پیش (ُ) پڑھنی ہے جیسے یَا بَتُولُ اور جن کے آخر میں ایک پیش ہے اسے اسی طرح ایک پیش کے ساتھ پڑھنا ہے جیسے یَا زَهْرَاءُ

دن رات کثرت سے درود شریف جناب سیدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں۔

(مولانا سید ذوالفقار حسین نقوی۔ فون نمبر 0301-4285737)

# آقازادی حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

## کے حضور 14 سلام برائے حلِ مشکلات

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ ❶ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ مَكَّةَ وَمِنٰى ❷ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ زَمْزَمَةَ وَالصَّفَا ❸ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَعَلٰى زَيْنَبَ ❹ التَّقِيَّةِ وَكُلْثُومِ ❺ الرَّضِيَّةِ وَعَلٰى سَكِينَةِ الْمُبِينَةِ ❻ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَفَاطِمَةَ ❼ وَرُقَيَّةَ ❽ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَعَاتِكَةَ ❾ وَصَفِيَّةَ ❿ اَلسَّلَامُ عَلٰى نِسَاءِ الْمَخْفِيَّةِ ⓫ اَلسَّلَامُ عَلٰى بَنَاتِ الْهَاشِمِيَّةِ ⓬ اَلسَّلَامُ عَلٰى سَادَاتِ الْعَلَوِيَّةِ ⓭ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ جَمِيعًا ⓮ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

کسی بھی پریشانی کے حل کے لیے حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور نماز کے بعد 14 سلام پیش کریں اور بی بی کے توسل سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ جب آپ گھر سے باہر نکلیں تو جناب سیدہ فاطمۃ الزہراؑ کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے۔ دن رات کثرت سے درود شریف جناب سیدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں اور آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سن سکیں۔

# حرزِ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

☆ یہ حرز جانی نقصان کا ضامن اور چار دیواری کا کام دیتا ہے جو کوئی اس کو جان کی ضمانت و حفاظت کیلئے لکھ کر باندھے یا سر سجدہ میں رکھ کر پڑھ لے تو وہ ہر قسم کے جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہے گا تجربہ شدہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ فَاَغِثْنِيْ وَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ

**تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا** فیوض و برکات کیلئے عمل۔ ۴۰ یوم تک (۲) نوافل جناب خاتون جنت بجا لائیں۔ ۹ تسبیح روزانہ جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا پڑھیں۔ جب آپ گھر سے نکلیں جناب سیدہؑ کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔

(شیخ ارشد علی ولایت دی ہٹی عارف والا۔ فون نمبر 0306-4242542)

# اسمائے مبارکہ

# 72 شہدائے کربلا (اصحاب باوفا)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حُر ابن<br>یزید الریاحی | علی بن<br>الحر الریاحی | نعیم بن<br>العجلان الانصاری | عمران بن<br>کعب الاشجعی | حنظلہ ابن<br>عمر الشیبانی | قاسط بن<br>زہیر التغلبی | کردوس بن<br>زہیر التغلبی | کنانہ بن<br>عتیق التغلبی |
| عمر بن<br>صبیعہ الضبعی | ضرغامہ ابن<br>مالک التغلبی | عامر بن<br>مسلم العبدی | سیف ابن<br>مالک العبدی | عبدالرحمن<br>الارحبی | مجمع بن<br>عبداللہ العائذی | حیان بن<br>حارث السلمانی | عمرو بن<br>عبداللہ الجندعی |
| حلاس بن<br>عمر الراسبی | نعمان بن<br>عمر الراسبی | سوار ابن<br>ابی عمیر الہمدانی | عمار ابن<br>سلامۃ الدالانی | زاہر بن<br>عمر الکندی | جبلہ ابن<br>علی الشیبانی | مسعود بن<br>حجاج التیمی | حجاج ابن<br>بدر التیمی السعدی |
| عبداللہ ابن<br>بشر الخثعمی | عمار ابن<br>حسان الطائی | عبداللہ ابن<br>عمیر الکلبی | مسلم ابن<br>کثیر الازدی | زہیر ابن<br>سلیم الازدی | عبداللہ بن<br>یزید العبدی | بشر بن<br>عمر الکندی | عبداللہ بن<br>عروہ الغفاری |
| بریر ابن<br>خضیر الہمدانی | وہب بن<br>عبداللہ الکلبی | ادہم بن<br>امیہ العبدی | اُمیہ بن<br>سعد الطائی | سعد ابن<br>حنظلہ التیمی | عمیر ابن<br>عبداللہ المدحجی | مسلم بن<br>عوسجہ الاسدی | بلال ابن<br>نافع البجلی |
| سعید بن<br>عبداللہ الحنفی | عبدالرحمن بن<br>عبدالمزنی | نافع ابن<br>بلال الجملی | عمر بن<br>قرظۃ الانصاری | جون بن<br>حوی غلام الغفاری | عمر ابن<br>خالد الصیداوی | حنظلہ ابن<br>اسعد الشبامی | سوید ابن<br>عمر الانماری |
| یحیی بن<br>سلیم المازنی | قرہ ابن<br>ابی قرۃ الغفاری | مالک ابن<br>انس المالکی | زیاد ابن<br>غریب الصائدی | عمر بن<br>مطاع الجعفی | حجاج ابن<br>مسروق المدحجی | زہیر ابن<br>قین البجلی | حبیب ابن<br>مظاہر الاسدی |
| ابوثمامہ عمرو بن<br>عبداللہ الصیداوی | انیس بن<br>معقل الاصبحی | جابر ابن<br>عروۃ الغفاری | سالم مولی<br>عامر العبدی | جنادہ ابن<br>کعب الخزرجی | عمرو بن<br>جنادۃ الانصاری | جنادہ بن<br>الحرث السلمانی | عابس ابن<br>شبیب الشاکری |
| شوذب ابن<br>عبداللہ الہمدانی | عبدالرحمن بن<br>عروۃ الغفاری | حرث ابن<br>امرؤالقیس الکندی | یزید ابن<br>زیاد الہدلی | ابوعمرو<br>النہشلی | جندب بن<br>حجیر الخولانی الکندی | سلمان بن<br>مضارب الانماری | مالک ابن<br>عبداللہ الجابری |

نوٹ: یہ اصحاب امام حسین علیہ السلام کے باوفا ساتھی تھے جو کربلا میں شہید ہوئے۔

# کربلا میں اٹھارہ (۱۸) بنی ہاشم کی قربانیاں

کارزار کربلا میں امام حسین علیہ السلام کے اصحاب باوفا اور موالیان باوفا کے بعد آپؑ کے اعزاء، اقربا، برادران، اور اولاد اسلام پر قربان ہونا شروع ہوگئے اور اُنہوں نے اپنی بے نظیر قربانیوں سے اسلام کو سدا بہار بنا دیا۔

| | | |
|---|---|---|
| (۱) عبداللہ بن مسلم | (۲) محمد ابن مسلم | (۳) جعفر بن عقیل |
| (۴) عبدالرحمن بن عقیل | (۵) عبداللہ ابن عقیل | (۶) موسیٰ ابن عقیل |
| (۷) عون بن عبداللہ بن جعفر طیارؑ | (۸) محمد بن عبداللہ بن جعفر طیارؑ | (۹) عبداللہ الاکبر (عرف عمرو) بن الحسنؑ |
| (۱۰) قاسم بن الحسنؑ | (۱۱) عبداللہ ابن الحسنؑ | (۱۲) عبداللہ بن علیؑ |
| (۱۳) عثمان بن علیؑ | (۱۴) جعفر بن علیؑ | (۱۵) عباسؑ بن علیؑ علمدار کربلا |
| (۱۶) حضرت علی اکبرؑ | (۱۷) محمد بن ابی سعید بن عقیلؑ | (۱۸) حضرت علی اصغرؑ |

جب امام حسینؑ کا معین و مددگار کوئی نہ رہا تو آپ خود میدان میں اپنی قربانی پیش کرنے کیلئے آگئے۔ اور نماز عصر کے وقت سجدۂ خالق میں گئے اور شہید ہوگئے وفدینہ بذبح عظیم کے مصداق حضرت امام حسینؑ خود ہیں از بہتر تارے (نجم الحسن کراروی)

ہر اک قدم پہ راہِ صداقت دکھائی ہے
ذکرِ حسینؑ نے میری عزت بڑھائی ہے
طاہر مجھے ہے ناز کہ دُنیا میں روز و شب
میں نے غمِ حسینؑ کی دولت کمائی ہے

Mob:0333-4221017 طاہر جاسر علی

# حقوق والدین

ڈاکٹر آغا مسعود رضا خاکی (مرحوم)

حق یہ ہے کہ ماں باپ کا حق سب سے سوا ہے
ماں باپ کو دکھ دینا روا تھا نہ روا ہے
کہتے ہیں کہ یہ قول رسولؐ دوسرا ہے
ناراض ہیں ماں باپ تو ناراض خدا ہے
ماں باپ کی صورت میں اک آیت ہے خدا کی
ماں باپ کی تعظیم عبادت ہے خدا کی
بچپن میں جب کوئی سہارا نہیں ہوتا
کچھ کہنے کا کچھ کرنے کا یارا نہیں ہوتا
کروٹ بھی بدلنے کا اجارا نہیں ہوتا
رونے کے سوا کوئی بھی چارا نہیں ہوتا
ایسے میں فریضہ یہ ادا کرتے ہیں ماں باپ
بچوں کیلئے جیتے ہوئے مرتے ہیں ماں باپ
خوش بخت ہے وہ جس کو ملا سایۂ رحمت
اس سایۂ رحمت میں ہے ایک مخزن الفت
عظمت بخدا ان کی دعاؤں کا اثر ہے
جنت جو زمیں پہ ہے وہ ماں باپ کا گھر ہے
ماں باپ کی خدمت میں جو مصروف رہے گا
تقدیر کے ہاتھوں سے وہ ایذا نہ سہے گا
خوش بخت ہیں وہ لوگ جنہیں اس کا یقین ہے
ماں باپ کی خدمت کا صلہ خلدِ بریں ہے
ماں باپ ہیں زندہ تو غنیمت اسے جانو
تعظیم کرو ان کی عبادت اسے جانو
جس بات سے وہ شاد ہوں راحت اسے جانو
خدمت کو کہیں وہ تو سعادت اسے جانو
اصحاب کو تاکید پیمبرؐ تھی مسلسل
ماں باپ کی خدمات بجا لاؤ ہر اک پل
ناراض خدا ہوگا اگر ہوں گے یہ بے کل
ماں باپ کی دل جوئی شہادت سے ہے افضل
دُنیا میں سکون دین میں عزت نہ ملے گی
ماں باپ کو دکھ دو گے تو جنت نہ ملے گی

# ھدیہ عقیدت بر آستانہ سرکار امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام

منجانب سلطان المشائخ حضرت نظام الدین اولیاء

ترجمہ: مولانا فیاض حسین جعفری

امامت را کسے باشد کہ شاہ اولیاء باشد به زہد و عصمت و دانش مثال انبیاءً باشد

امامت اُسی کو سزاوار ہے جو شاہ اولیاء ہو اور زہد و پاکیزگی اور علم میں انبیاء کی مثل ہو

امامِ دیں کسے باشد کہ چوں تاج و کمر دادش به فرق از ھل اتیٰ تاج و کمراز انما باشد

امام وہ ہوتا ہے جس کے سر پر ھل اتی کا تاج اور کمر میں اِنّما کا پٹکا ہو

امامِ دیں کسے باشد کہ در وقت ولادت، او بُود در کعبه و کعبه ز کعبش در صفا باشد

دین کا پیشوا وہ ہے جس کی ولادت کعبہ میں ہو اور کعبہ اُس کے دم قدم سے پاک و پاکیزہ ہو جائے (ولادت علیؑ سے قبل کعبہ میں بت تھے)

امامِ حق کسے باشد کہ او درطینتِ آدم پیمبرؐ را بہم بوده ولایت را ولا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے کہ آدم آب وگل میں ہو اور وہ پیمبرؐ کے ہمراہ مرتبہ ولایت پر فائز ہو

امامِ حق کسے باشد کہ روز غزوة الخندق بکشت آں عمرو کافرتازدیں ردّ بلا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جو بروز خندق عمرو بن عبدوُد کو مار دے تا کہ دین محفوظ رہے۔

امام حق کسے باشد کہ برکند او درخیبر نبیؐ گفتش کہ باحیدرؑ نگہبانش خدا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے کہ درِ خیبر کو اکھاڑے اور نبیؐ نے فرمایا ہو کہ حیدرؑ کا محافظ خدا ہے۔

امام حق کسے باشد کہ باشد ساقی کوثر ہموں آبِ بقا ہست و ہموں شاہِ ولا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جو ساقی کوثر ہو وہی آب حیات ہے اور وہی شاہ ولایت

امام حق کسے باشد کہ اندر جملہ قرآن به ہر آیت کہ می خوانی دراں مدح و ثنا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے کہ قرآن کی جو آیت بھی پڑھی جائے اُس میں اُس کی مدح و ثنا ہو

امام حق کسے باشد کہ اندر مصحفِ رُویش نوشتہ آیتِ رحمت چو خطِ استوا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جس کے چہرہ اقدس پر خطِ استوا کی طرح آیہ رحمت لکھی ہوئی ہو۔

امام حق کسے باشد کہ وصف زُلف و رُوئے او به قرآں سورة والّیل و سورة والضّحیٰ باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جس کی زُلف اور رُخ کی توصیف میں قرآن مجید کی سورۃ والّیل اور سورۃ والضّحیٰ ہو

امام حق کسے باشد کہ یزداں بست عقد اُو ۔ بُود خیر النساء زوجہ وخسرش مصطفیٰؐ باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جس کا نکاح ذات باری پڑھے اور زوجہ خیر النساء اور خسر مصطفیٰؐ ہو

امام حق کسے باشد کہ در شرع نبیؐ یکسر ۔ بہر مشکل کہ درمانی تُرا مشکلکشاء باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جس کے بارے میں اجازت ہو کہ ہر وقتِ مشکل وہ ترا مشکلکشاء ہو

امام حق کسے باشد کہ باشد ہمسرِ زہراءؑ ۔ چناں رفعت کہ می بینی بجُز حیدرؑ کرا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جو زہراءؑ سلام اللہ علیہا کا ہمسر ہو اب تو دیکھتا ہے کہ اتنا بلند مرتبہ حیدر کے سوا کس کو حاصل ہے

امام حق کسے باشد کہ باشد جامعِ قرآں ۔ نبیؐ را حُجت بُرہاں بہ ہنگامِ وَغا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جو جامع قرآن ہو اور نبیؐ کی ضرورت پر بموقع جنگ دلیل بن جائے۔

امامِ حق کسے باشد کہ ازروئے منیر اُو ۔ زِمغرب شمس برگردد کہ فرضِ اُو ادا باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جس کیلئے سورج پلٹ آئے تاکہ اُس کا فرض ادا ہو جائے۔

امام حق کسے باشد کہ داد اُو را نبیؐ دختر ۔ خُدا ہم دُلدُلؑ و خنجر کہ تا خیبر کشاء باشد

امام حق وہ ہوتا ہے جسے نبیؐ اپنی بیٹی عطا کردے اور خدا دُلدل اور تلوار عطا کرے تاکہ خیبر فتح ہو جائے

ردائے کردہ اند یاراں ازاں سلطان دیں پرور ۔ کہ بعد از احمدؐ مُرسل خلافت تاکرا باشد

اے یارو! آنحضورؐ نے اس لیے انہیں زیر کساء کر لیا تھا کہ بعد احمد مصطفیٰؐ خلافت کے مستحق ثابت ہوں

وصیت کرد باُمت محمدؐ در غدیر خُم ۔ علیؑ ابن ابی طالبؑ خلافت راسزا باشد

آنحضورؐ نے اُمت کو غدیر خم پہ وصیت کی کہ علی ابن ابی طالب علیہ السلام خلافت کے سزاوار ہیں

زاقرار خود آں یک کس بہ انکار آمدہ آخر ۔ کہ اَنَّ الاصل لا یخفیٰ حدیث مصطفیٰؐ باشد

ایک شخص نے اقرار کے بعد انکار کر دیا چونکہ اصل اور حقیقت مخفی نہیں رہتی۔ یہ حدیث مصطفیٰؐ ہے

امام آں چناں فاضل کہ مے جوئی زمن بشنو ۔ حسنؑ ابن علیؑ مارا بجائے مرتضیٰؑ باشد

ایسے امام فاضل کی تلاش ہے تو مجھ سے سنو کہ حسن ابن علیؑ ہمارے لیے مرتضیٰ کی جگہ پر ہیں۔

حسینؑ ابن علی مارا بمذہب زینت و زیب است ۔ کہ از روز اوّل مارا جنابش ملتجیٰ باشد

حسینؑ ابن علیؑ ہمارے مذہب کی زینت ہیں ازل سے ہم اس کے ملتجی تھے۔

علیؑ زین العباد آمد مطہر ذات طاہر دل ۔ کہ پیش شیعہ حیدرؑ بہ عصمت مقتدا باشد

(امام حسینؑ کے بعد) علی زین العبادؑ کی وہ ذات پاک ہے جو شیعیان حیدر کرار کے نزدیک عصمت میں مقتدا ہے

محمد ابن عابد چوں صراط مستقیم آمد  اولی الا مر چناں محکم دلیل راہنما باشد

ابن عابد یعنی امام باقرؑ مثل صراط مستقیم، اولی الامر ہیں جو محکم دلیل اور راہنما ہیں

بہ جعفر صادقؑ پیش آمد کہ ہست اُو صادق الوعدہ  سراج اُمت احمدؐ بہ امر کبریاء باشد

(امام باقرؑ کے بعد) جعفر صادق علیہ السلام آئے جو صادق الوعد ہیں اور خدا کے حکم سے اُمت محمدؐ کے روشن چراغ ہیں

بہ کاظمؑ التجا بستم کہ از طُور وجود اُو  چو موسیٰ صد ہزاراں صد منا جاتش روا باشد

میں نے جناب کاظمؑ سے التجا کی ہے کیونکہ اُن کے طورِ وجود سے مثل موسیٰ کے ہزاروں مناجات جائز درست ہیں

ہوائے رَوضہ گرداری بہ سُلطان خراساں رو  کہ مفتاح در جنت علیؑ موسیٰ رضا باشد

اگر ریاض خلد کی خواہش ہے تو روضہ سلطان خراساں جاؤ کیونکہ دروازہ جنت کی کنجی تو علی موسیٰ رضاؑ ہیں

زبہر مسکن جنت تقیؑ شد شافع و نافع  کہ او چوں جدِّ خود فردا شفاعت خواہ ما باشد

جنت میں مقام حاصل کرنے کیلئے امام محمد تقیؑ شافع و نافع ہیں کیونکہ اپنے نانا کی طرح قیامت کے دن، وہ ہماری شفاعت کریں گے

امامِ دیں نقیؑ وان و توایمن باش از دوزخ  کہ بامہر چناں شاہے ترا جنت روا باشد

دین کا امام علی نقیؑ کو سمجھو اور دوزخ سے امن میں رہو ایسے بادشاہ کی محبت تمہارے لیے جنت کو مستحق قرار دیتی ہے

بہ حُب عسکریؑ نازو حسینی باش در عالم  کہ تا حشر تو در محشر بہ شاہ کربلا باشد

جناب عسکریؑ کا محب ہونے پر فخر کرو اور حسینی ہو جاؤ تا کہ محشر میں تمہارا حشر نشر شاہ کربلا کے ساتھ ہو۔

مُراد و مرکزِ عالم محمدؐ حجۃ القائم  بہ امر حق شود ظاہر کہ ختم اولیاء باشد

عالم کی مراد اور مرکز حضرت حجت القائم ہیں جو اللہ کے حکم سے ظہور فرمائیں گے کیونکہ وہ تمام اولیاء کے خاتم ہیں

نظام الدین حیا دارد کہ گوید بندۂ شاہم  ولیکن قنبر او را کمینہ یک گدا باشد

نظام الدین کو یہ کہتے ہوئے کہ میں بندہ علیؑ ہوں شرم آتی ہے وہ تو اُنکے غلام یعنی قنبر کے در کا ایک کمینہ فقیر ہے

میانِ کعبہ و زم زم ہزاراں عمر بگذاری  گرت مہر علیؑ نہ بود ہماں عمرت ہبا باشد

کعبہ اور زمزم کے درمیان ساری عمر گزار دو لیکن اگر (دل میں) محبت علیؑ نہ ہو تو ساری زندگی ضائع ہو جائے گی

شفیع جنت و دوزخ امیر المومنینؑ باشد  اگر خواہی کہ در محشر شفیعت مصطفیٰؐ باشد

جنت اور دوزخ کی شفاعت کرنے والے تو امیر المومنین (حضرت علیؑ) ہیں (اُن پر ایمان رکھو) اگر تم چاہتے ہو کہ محشر میں مصطفیٰؐ تمہاری شفاعت کریں۔

نوٹ: یہ وہ منقبت ہے جو حضرت نظام الدین محفلِ سماع میں پڑھا کرتے تھے۔

یا وہاب　　　　یا وہاب

# نقش یا وَہَّابُ برائے رزق




یا وہاب　　　　یا وہاب

**عمل یا وَہَّابُ برائے ترقیٔ رزق:** نقش کو گھر میں لٹکائیں اور روزانہ رات کو بعد نماز عشاء 1000 مرتبہ مع اول و آخر 11، 11 مرتبہ درود پاک پڑھ کر دو کریں۔ انشاء اللہ روزگار کا مسئلہ حل ہوگا۔ اس کی فوٹو کاپی کر کے بطور تعویذ گلے میں پہنیں۔

عروج ماہ میں شب جمعہ کو بعد از نصف شب دو رکعت نماز حاجت پڑھے۔ بعد سلام یا وہاب 300 مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے۔ پھر یا وہاب 400 مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے۔ پھر یہ اسم 200 بار پڑھے اور کھڑے ہو کر دعا مانگے۔ پھر سجدہ میں جا کر یا وہاب 143 مرتبہ پڑھے اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھے اور دعا مانگے۔ تین روز یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ مطلب براری ہوگی۔

سید قمر حسین اشرفی لیہ　فون: 0333 437 6657

افتخار بک ڈپو 43 مین بازار اسلام پورہ لاہور Ph: 042 37223686





FR CABLES
انشورنس

کیا آپ اب بھی آگ سے کھیل رہے ہیں؟

# زرا سوچیئے !!

## آگ کا سب سے بڑا سبب **شارٹ سرکٹ**

PVC انسولیشن کیبل نہ صرف آگ لگنے کا سبب بنتی ہے بلکہ جلنے کے بعد اس کا زہریلا دھواں دم گھٹنے کا باعث بھی بنتا ہے۔

امریکہ، یورپ اور مشرقِ وسطیٰ کے بعد **فائر ریزسٹنٹ پولیمر** سے تیار کردہ **FR Cables** اب پاکستان میں پہلی بار۔

- 950°C تک حرارت برداشت کرنے کی قوت
- آگ اور شارٹ سرکٹ سے محفوظ
- زہریلے دھوئیں سے محفوظ
- زیرو ہیلوجن میٹریل
- 99.99% فل گیج خالص کاپر
- بجلی کے بل میں یقینی بچت
- مصدقہ اداروں سے تصدیق شدہ

Pakistan's First Fire Resistant Cables

**Spell Petrochemicals (Pvt) Ltd.**
9-N Model Town Exension Lahore
UAN: 042-111-177-355
www.frcables.com | E-mail: frcables@spellgroup.com
facebook.com/frcables.spellgroup

Brands of the year Award 2010

# آیت الکرسی اور دُرود شریف

## (روحانی جسمانی اور مالی مشکلات کا حل)

تحریر مولانا سید محمد عون نقوی
وکیل المجتہدین مولانا عمر بیرون وارادہ تبلیغ تعلیمات اسلامی پاکستان
Mob:0333-318939
Email:aounmnaqvi@gmail.com

اس پُر آشوب دور میں انسان سخت ترین مشکلات کا شکار ہے۔ روحانی اعتبار سے بے خوابی، بچوں کی شادیاں، الجھن، بے سکونی جسمانی لحاظ سے کمزوری، عارضہ قلب، گردوں کی تکالیف، شگر، بلڈ پریشر، یرقانی علاقوں میں جوڑوں کا درد وغیرہ، مالی اُمور میں پریشانی اور بے روزگاری عام ہے اس کے باوجود سیر وسلوک اور روحانیت کے حامل جانتے ہیں کہ اللہ تبارک و تعالیٰ نے اہلبیت اطہار کے ذریعے ہر دور میں ہر مسئلے کا حل بیان فرمایا ہے۔ بندہ حقیر کے تجربے مطالعے اور مجربات میں بعض عمل ہیں جن کا تعلق آیت الکرسی اور دُرود شریف سے ہے صرف قارئین امامیہ جنتری لاہور کیلئے تحریر کئے جا رہے ہیں۔

ہر جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد ڈوبنے تک کسی بھی وقت دو رکعت نماز جناب ابوطالب، جناب خدیجہ اور جناب اُم البنین کو صبح کی نماز کی طرح ہدیہ کریں، تسبیح سیدۂ کے بعد ایک ہی نشست میں 5550 مرتبہ دُرود شریف اور 1111 مرتبہ آیت الکرسی ایک تسبیح دُرود شریف کی آخر میں پڑھ کر انتہائی مشکل ترین مسئلہ میں مذکورہ ہستیوں کو وسیلہ بنا کر بارگاہ خداوندی میں دُعا کریں انشاء اللہ مسئلہ حل ہوگا۔ پھر شکرانے کی دو رکعت نماز صبح کی طرح ان ہی شخصیات کو ہدیہ کریں۔ نیند نہ آنے اور بے چینی، گھبراہٹ، غلط قسم کے خواب آنے، زیادہ احتلام ہونے کی صورت میں رات کو دو رکعت نماز صبح کی طرح خود زعفر جنّ ابن راحیل جن کو ایصال ثواب کریں، اور 16 مرتبہ درمیان میں آیت الکرسی کی تلاوت کریں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

جسمانی تکالیف مثلاً کمر و جوڑوں میں درد، فالج، شوگر، بلڈ پریشر وغیرہ میں مبتلا افراد روزانہ 11 مرتبہ دُرود شریف اوّل آخر 50 مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں اور آخری آیت پھر 50 مرتبہ پڑھیں اور پانی پر روزانہ 50 دن تک دم کریں روز وہ پانی پی لیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔ بچیوں کی شادیوں کے سلسلے میں بچی خود یا اُس کی ماں رات کو 11 مرتبہ دُرود شریف اوّل آخر 11 مرتبہ سورۃ الحمد، 11 مرتبہ سورۃ الطارق، 11 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے حق میں دُعا کریں، رشتہ ہو جانے کی صورت میں جناب اُم کلثوم کو دو رکعت نماز ہدیہ کریں۔ سخت مالی مشکلات میں مبتلا افراد روزانہ بلاناغہ چالیس راتوں تک زیرِ آسمان 11 مرتبہ دُرود شریف اوّل آخر 11 مرتبہ سورۃ الحمد، 11 مرتبہ آیت الکرسی، 11 مرتبہ سورۃ واقعہ پڑھ کر اپنے حق میں دُعا کریں اور چیونٹیوں کو روزانہ چالیس دن تک آٹا چینی سوجی کی صورت میں سوا پاؤ یا سوا کلو غذا بطور صدقہ ڈالیں۔

کاروبار میں نقصان کی صورت میں رات کو 11 مرتبہ دُرود شریف اوّل آخر 11 مرتبہ سورۃ الحمد، 11 مرتبہ سورۃ والناس، 11 مرتبہ آیت الکرسی، 11 مرتبہ سورۃ الواقعہ، 11 مرتبہ نادِ علی صغیر، 11 مرتبہ دُعائے نور صغیر پڑھ کر جناب خضر علیہ السلام کو ہدیہ کریں اور اپنے کاروبار میں برکت کی دُعا کریں، انشاء اللہ بہتری ہوگی، جب فائدہ ہو تو سمندر یا دریا پر جا کر مچھلیوں کو غذا کھلائیں اگر کوئی الجھن ہو تو مندرجہ بالا ای میل یا فون پر رابطہ کریں۔

Mob:0333-318939

**احکام قربانی** قربانی کرنا سنت مؤکدہ ہے قربانی دسویں، گیارہویں اور بارہویں کو بھی ہو سکتی ہے قربانی کیلئے اونٹ، گائے، بھیڑ بکرا ہونا چاہئے۔ اونٹ اور گائے کی قربانی مادہ ہونی چاہئے سنت ہے کہ بھیڑ، بکرا دونبہ نر ہو۔ اونٹ پانچ سال یا زیادہ کا ہو۔ اور گائے یا بکری پورے دو سال کی ہو تو بہتر ہے۔ بھیڑ چھ مہینے کی کافی ہے۔ جانور کے اعضا میں کسی قسم کا عیب یا نقص نہ ہو سنت ہے کہ ذبح کرتے وقت قصاب کے ہاتھ پر ہاتھ رکھے اور پڑھے۔

**دُعائے قربانی**

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اِنِّىْ وَجَّهْتُ وَجْهِىَ لِلَّذِىْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّ مَا اَنَا مِنَ
الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِىْ وَنُسُكِىْ وَمَحْيَاىَ وَمَمَاتِىْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَاشَرِيْكَ لَهٗ
وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

# اسم اعظم

تحریر: مولانا فیاض حسین جعفری Mob 0300-4344139
سرپرست ادارہ: دارالفلاح لاہور

اسم اعظم جیسا کہ نام سے ظاہر ہے بہت بڑا اسم ہے جو خداوند تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ سے لیا جاتا ہے۔ اور اسے اپنے نام کے مطابق معینہ و مقررہ تعداد میں پاکیزگی اور نیک نیتی کے ساتھ پڑھا جاتا ہے اور اس سے دُنیاوی اور آخروی فیوض و برکات حاصل کئے جاتے ہیں۔

اسم اعظم معلوم کرنے کے بہت سے طریقے ہیں جو عاملین اپنے اپنے علم اور تجربے کی بنا پر اخراج کرتے رہتے ہیں اور عوام کی خدمت میں پیش کرتے رہتے ہیں۔ ان میں سے کچھ اسلوب ایک مبتدی کیلئے بہت مشکل اور دقیق ہوتے ہیں جن سے استفادہ ناممکن الحصول ہو جاتا ہے۔ لہٰذا (ضروری ہے کہ قارئین امامیہ جنتری افتخار بک ڈپو لاہور کو جناب آغا افتخار حسین صاحب۔ دام اقبالہ کی طرف سے ایک ایسا تحفہ دیا جائے جو واقعی ایک بیش بہا خزانہ ہو اور پڑھنے والوں کے دہن مبارک سے دُعاؤں کی گل پاشی ہوتی رہی نیز آغا نثار احمد مرحوم و مغفور بانی امامیہ جنتری کی مغفرت کا باعث بنتے ہوئے شفاعت محمدؐ آل محمدؐ کا رستہ ہموار ہوتا ہوا نظر آئے آئیں اسم اعظم کی تلاش سے پہلے نوآموز قارئین (ذکور واناث) کو حروف ابجد، عددی قیمت غیر عربی حروف کا نعم البدل رب ذوالجلال کے اسمائے اعظم اور انکی ترتیب وار تقسیم اور حروف کی ابجدی قیمت سے آگاہ کریں گے تاکہ آپ کی پہلی دُعا مستجاب ہو۔ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ آمین

## حروف اوران کے اعداد

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا-۱ | ب-۲ | ج-۳ | د-۴ | ہ-۵ | و-۶ | ز-۷ |
| ح-۸ | ط-۹ | ی-۱۰ | ک-۲۰ | ل-۳۰ | م-۴۰ | ن-۵۰ |
| س-۶۰ | ع-۷۰ | ف-۸۰ | ص-۹۰ | ق-۱۰۰ | ر-۲۰۰ | ش-۳۰۰ |
| ت-۴۰۰ | ث-۵۰۰ | خ-۶۰۰ | ذ-۷۰۰ | ض-۸۰۰ | ظ-۹۰۰ | غ-۱۰۰۰ |

## نعم البدل حروف (غیر عربی ناموں کیلئے)

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پ-۲ | چ-۳ | ڈ-۴ | ڑ-۲۰۰ | ژ-۷ | ٹ-۴۰۰ | گ-۲۰ |

## اسمائے حسنیٰ مع اعداد (بلحاظ ا تا ہ) حروف تہجی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (ا) | جبار ۲۰۶ | رحیم ۲۵۸ | (ض) | قیوم ۱۵۶ | معز ۱۱۷ | منتقم ۶۳۰ |
| احد ۱۳ | (ح) | رؤف ۲۸۶ | ضار ۱۰۰۱ | قدوس ۱۷۰ | معید ۱۲۴ | متکبر ۶۶۲ |
| الٰہ ۳۶ | حی ۱۸ | رحمٰن ۲۹۸ | (ظ) | قادر ۳۰۵ | معطی ۱۲۹ | (ن) |
| اول ۳۷ | حامد ۵۳ | رازق رزاق ۳۰۸ | ظاہر ۱۱۰۶ | قدیر ۳۱۴ | مؤمن ۱۳۶ | نافع ۲۰۱ |
| آخر [illegible] | حمید ۶۲ | رقیب ۳۱۲ | (ع) | قائم ۱۴۱ | منان ۱۴۱ | نور ۲۵۶ |
| اللہ ۶۶ | حکم ۶۸ | رفیع ۳۵۱ | عزیز ۹۴ | قدیم الاحسان ۳۰۵ | مہیمن ۱۴۵ | (و) |
| اکبر ۲۲۳ | حاکم ۹۹ | رب العالمین ۲۷۱ | عدل ۱۰۴ | قہار ۳۰۶ | محصی ۱۴۸ | واحد ۱۹ |
| احکم الحاکمین ۲۲۱ | حکیم ۷۸ | رشید ۵۱۴ | عادل ۱۰۵ | قریب مجیب ۴۰۳ | مالک الملک ۲۱۲ | وہاب ۱۴ |
| (ب) | حسیب ۸۰ | (س) | علی ۱۱۰ | (ک) | مصور ۳۳۶ | ودود ۲۰ |
| باطن ۶۲ | حلیم ۸۸ | سبوح ۷۶ | علیم ۱۵۰ | کافی ۱۱۱ | مقلب القلوب ۳۳۱ | ولی ۴۶ |
| باسط ۷۲ | حق ۱۰۸ | سبحان ۱۲۱ | علو ۱۵۶ | کبیر ۲۳۲ | ممیت ۴۹۰ | والی ۴۷ |
| بدیع ۸۶ | حنان ۱۱۰ | سلام ۱۳۱ | عظیم ۱۰۲۰ | کریم ۲۷۰ | متین ۵۰۰ | وکیل ۶۶ |
| باقی ۱۱۳ | حفیظ ۹۹۸ | سمیع ۱۸۰ | عالم الغیب ۱۱۵۳ | کفیل ۱۳۰ | متعال ۵۴۱ | واسع ۱۳۷ |
| بر ۲۰۲ | (خ) | سریع ۳۳۰ | (غ) | (ل) | مقیت ۵۵۰ | وارث ۷۰۷ |
| باری ۲۱۳ | خافض ۱۴۸۱ | ستار ۶۶۱ | غنی ۱۰۶۰ | لطیف ۱۲۹ | منتقم ۶۳۰ | وفی ۹۶ |
| بصیر ۳۰۲ | خالق ۷۳۱ | سلطان ۴۵۰ | غفار ۱۲۸۱ | (م) | مجیب ۵۵ | (ہ) |
| باعث ۵۷۳ | خبیر ۸۱۲ | (ش) | غفور ۱۲۸۶ | مقتدر ۷۴۴ | مجید ۵۷ | ہو ۱۱ |
| (ت) | (د) | شہید ۳۱۹ | (ف) | مؤخر ۸۴۶ | محی ۶۸ | ہادی ۲۰ |
| تواب ۴۰۹ | دائم ۵۵ | شکور ۵۲۶ | فتاح ۴۸۹ | مغنی ۱۱۰۰ | مذل ۷۷ | |
| (ج) | (ذ) | شافی ۳۹۱ | فالق ۲۱۱ | ماجد ۴۸ | مقدم ۱۸۴ | |
| جلیل ۷۳ | ذوالجلال والاکرام ۱۱۰۰ | (ص) | فعال ۱۸۱ | مہدی ۵۶ | مانع ۱۹۱ | |
| جمیل ۸۳ | (ر) | صمد ۱۳۴ | (ق) | ملک ۹۰ | مسبب الاسباب ۲۰۱ | |
| جامع ۱۱۴ | رب ۲۰۲ | صبور ۲۹۸ | قوی ۱۱۶ | محمود ۹۸ | مقسط ۲۰۹ | |

نوٹ: حروف شمسی اور قمری کے لحاظ سے تمام اسماء پر الف لام داخل کیا جاسکتا ہے۔

**تسبیح اسمائے حسنیٰ** جس کسی کو جادو کا خوف ہو تو سات مرتبہ درج ذیل اسم اعظم کا ختم پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے کبھی کوئی جادو اثر نہ کرے گا بلکہ ہر ایک قسم کا جادو اس شخص کے پاس آکر مر جائیگا۔

## اسمائے حسنیٰ بلحاظ اعداد

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ھو | ۷۲ | باسط | ۱۱۷ | معز | ۱۹۴ | صدق | ۳۹۱ | شافی |
| ۱۳ | احد | ۷۳ | جلیل | ۱۲۱ | سبحان | ۲۰۰ | منعم | ۴۰۹ | تواب |
| ۱۴ | واحد | ۷۴ | دلیل | ۱۲۴ | معید | ۲۰۱ | نافع | ۴۸۹ | فتاح |
| | وہاب | ۷۶ | سبوح | ۱۲۹ | لطیف | ۲۰۲ | رب | ۴۹۰ | ممیت |
| ۱۸ | حی | ۷۷ | مذل | | معطی | | بر | ۵۰۰ | متین |
| ۱۹ | واحد | ۷۸ | حکیم | ۱۳۰ | سلمنہ | ۲۰۶ | جبار | ۵۱۰ | مقتسب |
| ۲۰ | ہادی | ۸۰ | حسیب | ۱۳۱ | سلام | ۲۱۲ | مالک الملک | ۵۱۴ | رشید |
| | ودود | ۸۳ | جلیل | ۱۳۴ | صمد | ۲۱۳ | باری | ۵۲۶ | شکور |
| ۳۶ | الہ | ۸۶ | بدیع | ۱۳۶ | مومن | ۲۲۳ | اکبر | ۵۵۰ | مقیت |
| ۳۷ | اول | ۸۸ | علیم | ۱۳۷ | واسع | ۲۳۲ | کبیر | ۶۳۰ | منتقم |
| ۴۵ | دائم | ۹۰ | ملک | ۱۴۱ | منان | ۲۵۶ | نور | ۶۶۱ | ستار |
| ۴۶ | ولی | ۹۱ | مالک | | قائم | ۲۵۸ | رحیم | ۶۶۲ | متکبر |
| ۴۷ | والی | ۹۴ | عزیز | | عالم | ۲۷۰ | کریم | ۷۰۷ | وارث |
| ۴۸ | ماجد | ۹۷ | وافی | ۱۴۵ | محسین | ۲۸۶ | رؤف | ۷۳۱ | خالق |
| ۵۳ | حامد | ۹۸ | محمود | ۱۴۸ | محصی | ۲۹۸ | رحمٰن | ۷۴۴ | مقتدر |
| ۵۵ | مجیب | ۱۰۰ | ملیک | ۱۵۰ | علیم | ۳۰۲ | بصیر | ۷۷۰ | مذل |
| ۵۶ | مبدی | ۱۰۴ | عدل | | سلطان | ۳۰۵ | قادر | ۸۰۱ | آخر |
| ۵۷ | مجید | ۱۰۵ | عادل | ۱۵۵ | واقع | ۳۰۶ | قہار | ۸۱۲ | خبیر |
| ۵۸ | محصی | ۱۰۸ | حق | ۱۵۶ | قیوم | ۳۰۸ | رزاق | ۸۴۶ | موخر |
| ۶۲ | حمید | ۱۰۹ | حنان | | عفو | ۳۱۰ | شاہد | ۹۰۳ | قابض |
| | باطن | ۱۱۰ | علی | ۱۲۱ | مانع | ۳۱۲ | رقیب | ۹۸۹ | حافظ |
| ۶۶ | اللہ | ۱۱۱ | کافی | ۱۷۰ | قدوس | ۳۱۹ | شہید | ۹۹۸ | حفیظ |
| | وکیل | ۱۱۳ | باقی | ۱۷۲ | متقلب | ۳۳۶ | مصور | ۱۰۰۱ | ضار |
| ۶۸ | منعم | ۱۱۴ | جامع | ۱۸۰ | سمیع | ۳۴۰ | سریع | ۱۰۲۰ | عظیم |
| ۶۹ | حاکم | ۱۱۶ | قوی | ۱۸۴ | مقدم | ۳۵۱ | رافع | ۱۰۶۰ | غنی |
| ۱۱۰۰ | مغنی | ۱۱۰۰ | ذوالجلال والاکرام | ۱۲۸۱ | غفار | ۱۲۸۶ | غفور | ۱۴۸۱ | خافض |

نوٹ: شمسی اور قمری حروف کے اعتبار سے تمام اسمائے حسنیٰ سے الف لام داخل کیا جا سکتا ہے۔

**نام کے اعداد:** احمد کمال اپنے نام کے مطابق اسم اعظم حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اُسے کیسے تلاش کرے گا۔ وہ اپنے نام کے اعداد نکالے گا ان کے مجموعے کے مطابق اللہ تعالیٰ کے خوبصورت ناموں سے (ایک۔ دو۔ تین) مطابق کرے گا اور پھر اس کا ورد کرے گا۔

| مجموعہ | ل | ا | م | ک | د | م | ح | ا | طریقہ: |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴۴ = | ۳۰ | ۱ | ۴۰ | ۲۰ | ۴ | ۴۰ | ۸ | ۱ | |

**اسمائے حسنیٰ** سلام ۱۳۱ احد ۱۳ مجموعہ = ۱۴۴

احمد کمال کے نام کے مطابق اسم اعظم اسمائے حسنہ کے دو ناموں پر مشتمل ہے جو اپنے اپنے خواص کے حامل ہیں۔ (ا) سلام۔ ہمہ قسم کی سلامتی، املاک کا تحفظ، سفر میں عافیت، فصلوں کی اچھی پیداوار، مرض سے شفایابی، رشتہ داروں سے تعلقات میں بہتری، شر اعدا سے نجات

(ب) احد۔ سورۃ توحید کا ایک حصہ ہے جس سے توکلت علی اللہ میں اضافہ ہوتا ہے۔ ان دونوں ناموں کی بدولت متذکرہ بالا امور پروان چڑھیں گے اور احمد کمال روز بروز ترقی کی راہ پر گامزن ہوگا۔

وظیفہ: کسی ایک نماز کے بعد باوضو ہو کر کامل یکسوئی کیساتھ اسے پڑھنا ہوگا۔ نماز کی پابندی۔ دیانتداری اور خوش اخلاقی شرط ہے۔ پڑھنے کا طریقہ درج ذیل ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(۵) مرتبہ یا اللہ

(۱۴۴) مرتبہ یَا سَلَامُ یَا اَحَدُ

(۳) مرتبہ درود پاک یا درود ابراہیمی پڑھے۔

دوران وظیفہ کلام / موبائل / بات چیت کی اجازت نہیں۔ یہ وظیفہ ۱۴۱ دن بطور زکوۃ پورا کرنا ہوگا۔ اگر بیماری۔ فراموشی یا غیر پاکیزگی (عورتوں کیلئے) کی وجہ سے ناغہ ہو جائے تو دو قسطوں میں اکیالیس دن پورے کرلے اس کے بعد یہ وظیفہ زندگی بھر جاری رکھنا ہے اور فیوض و برکات سمیٹتے ہوئے قادر مطلق کا شکر ادا کرنا ہوگا۔ مدت معینہ ۱۴۱ دن کے بعد اس کی تعداد میں کمی بیشی کر سکتا ہے جس سے اثرات میں فرق نہیں پڑے گا۔

فارمولہ: ساٹھ سالہ اوسط زندگی X ۱۴۴ (اعداد اسم اعظم) کے مطابق جب پڑھائی مکمل ہو جائیگی قاری کیلئے اور زیادہ خوش بختی کا زمانہ آئے گا۔ اور رب کریم اسے اپنی جملہ نعمتوں سے مالا مال کر دے گا۔ لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ۔ اپنے خالق کا شکر ادا کرتے جاؤ اور خوشحال ہوتے جاؤ۔ والسلام۔ مولانا فیاض حسین جعفری

روحانی علاج۔ نفسی مسائل اور معمولات زندگی کو آسان بنانے کے لیے رجوع کریں۔ فون 0300-4344139

# اسرار اعظم تحفۂ امیر المومنین للمومنین

تحریر: علامہ زاہد نقوی احمد پور شرقیہ
068-5036733,0301-7776838

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا فَرْدًا صَمَدًا لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ نماز سے فارغ ہو کر اپنے زانوں کو حرکت دینے سے پہلے جو شخص اس دُعا کو (۱۰) مرتبہ پڑھے تو حق تعالیٰ اس کے چار کروڑ گناہوں کو مٹا دیگا اور اس کے لیے چار کروڑ نیکیاں لکھ دیگا اور اس کے پڑھنے کا ثواب اتنا ہے کہ گویا اس نے (۱۲) بارہ مرتبہ ختم قرآن پاک کیا پھر فرمایا میں تو (۱۰۰) سو مرتبہ پڑھتا ہوں لیکن تمہارے لیے دس (۱۰) مرتبہ پڑھنا ہی کافی ہے۔

میری دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آغا افتخار بھائی و جملہ اراکین امامیہ جنتری کو ارضی و سماوی مصائب سے محفوظ فرمائے قارئین محترم! کوئی بھی عمل ہو دعا ہو یا طلسم اس وقت تک موثر نہیں ہوتا جب تک اس میں شرائط کا لحاظ نہ رکھا جائے وہ نامکمل ہوتا ہے۔ اگر دُعا کرنے والا اس شعور اور ادراک کے ساتھ دعا کرے کہ کائنات کے مالک حقیقی سے سوال کر رہا ہے جس کے قبضہ قدرت میں زمین و آسمان کی کنجی ہے تو اس معرفت کے ساتھ ہونے والی دعا کے بارے میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں لَوْ عَرَفْتُمُ اللّٰهَ ۔ اگر تم اللہ کی اس طرح معرفت حاصل کرو کہ جیسا کہ اسکا حق ہے تو تمہاری دُعاؤں سے پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ٹل سکتے ہیں۔ بلوچستان کے صحراء میں ایٹمی دھماکے سے پہلے ایٹمی سائنسدان ڈاکٹر ثمر مبارک زیر لب کوئی دعا پڑھ رہے تھے ایک دوسرے ڈاکٹر صاحب نے ان سے پوچھا کہ کیا پڑھ رہے ہو تو ڈاکٹر ثمر مبارک نے کہا یہ فتح و نصرت کی دعا ہے جو نبی کریم غزوات کیلئے نکلتے وقت پڑھا کرتے تھے۔ وہ صاحب طنزیہ بولے ڈاکٹر صاحب یہ دُعاؤں کا زمانہ نہیں یہ ٹیکنالوجی کا دور ہے جس کے پاس جتنی زیادہ بڑی جدید اور مضبوط ٹیکنالوجی ہوگی وہ اتنا ہی کامیاب ہوگا ڈاکٹر ثمر مبارک نے انہیں جواب دیا ڈاکٹر صاحب دُنیا میں آج تک دُعا سے بڑی جدید مضبوط اور قابل اعتبار ٹیکنالوجی دریافت ہی نہیں ہوئی۔ (کتاب رب العلمین دعا اور انسان از محمد علی کراچی)

امام جعفر صادق علیہ السلام نے اپنے غلام میسر سے فرمایا تھا کہ میسر ۔اَلدُّعَاءُ یَرُدُّ الْقَضَاءَ بَعْدَمَا اُبْرِمَ اِبْرَامًا دُعا قضاو قدر کو اس وقت بھی روک دیتی ہے جب وہ حتمی مرحلہ میں داخل ہو جاتی ہے امام علیہ السلام نے اپنے غلام میسر سے فرمایا میسر! دعا کرو اور یہ نہ کہو کہ جو تقدیر میں ہے وہی ہوگا اس لئے کہ وہ قادر مطلق ہے اور دعا تقدیر کو بدل دینے والی ہے قرآن مجید میں ایسی کئی مثالیں موجود ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ دُعا تقدیر کو بھی بدل دیتی ہے سورۂ صافات میں حضرت یونس (علیہ السلام) کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد خداوندی ہے۔ پھر اگر یونس (علیہ السلام) اللہ کی تسبیح نہ کرتے تو روز قیامت تک مچھلی کے پیٹ میں رہتے۔ سورۂ صافات آیت نمبر ۱۴۳، ۱۴۴

محترم قارئین! کچھ عرصہ سے امامیہ جنتری کی وساطت سے آیۃ الکرسی کے اعمال کا ذکر کر رہا ہوں اس دفعہ آیۃ الکرسی کے جس عمل کا ذکر کر رہا ہوں کوئی بھی جائز اور شرعی حاجت ہو تو یہ عمل تلوار کی کاٹ کی طرح کام کرتا ہے معصوم فرماتے ہیں کہ سات دن روزہ رکھیں ہر روز بعد نماز صبح یا بعد نماز عشاء دو رکعت نماز حاجت اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ والطارق۔ پڑھیں اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَد۔ پڑھے آخری سجدہ میں ستر مرتبہ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحُ پڑھے پھر اپنے سر کو سجدہ سے اُٹھائے اور آیۃ الکرسیٰ (۹۱) مرتبہ پڑھے مولائے امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام فرماتے ہیں اگر پہاڑ کے برابر بھی حاجت کیوں

نہ ہو جائز اور شرعی حاجت ہو تو سات روز کے اندر اندر پوری ہوگی۔
سرکار امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ قرآن پاک میں دس ایسی آیات ہیں کہ جب اللہ تبارک وتعالیٰ نے ان دس آیات کو زمین پر نازل کرنے کا حکم دیا تو ان آیات نے عرش الٰہی کے ساتھ لگ کر کہا اے پروردگار تو ہمیں گناہگاروں اور خطاکاروں کی طرف بھیج رہا ہے تب ذات حق تعالیٰ نے ان کی طرف وحی فرمائی تم روئے زمین پر چلی جاؤ مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم تمہیں آل محمد علیہم السلام کے دوست داروں میں سے جو بھی جس حاجت کیلئے پڑھے گا تو میں ان کی ہر جائز اور شرعی حاجت پوری کرونگا۔ اور ہر روز ستر (۷۰) مرتبہ نظر رحمت کرونگا اور ہر نظر میں انکی (۷۰) ستر حاجتیں پوری کرونگا
ایک روایت میں ہے کہ جو بھی انہیں ہر نماز کے بعد پڑھے تو میں انہیں خطۂ قدس میں ٹھہراؤں گا اور انکی ستر حاجتیں پوری کرونگا ان کے گناہ معاف کردوں گا انہیں شر شیطان شر دشمن سحر جادو آسیب نظر بد سے پناہ میں رکھوں گا اور انہیں غلبہ عطاء کرونگا اور کوئی چیز انہیں جنت میں جانے سے نہیں روک سکتی وہ دس آیات یہ ہیں۔ مکمل سورۂ فاتحہ یعنی سورۂ الحمد سات آیتیں (۷)
امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں ہر بیماری کے لیے دفع سحر جادو کے لیے دفع آسیب سایہ کیلئے جائز اور شرعی محبت کے لیے روزانہ بعد نماز صبح یا بعد نماز عشاء سات مرتبہ سورۂ الحمد پڑھنا کافی ہے اول وآخر سات سات مرتبہ درود پڑھیں اگر پھر بھی حاجت پوری نہ ہو تو (۷۰) ستر مرتبہ سورۂ الحمد پڑھیں۔ عافیت کا میں ضامن ہوں (عین الحیات علامہ مجلسی)
امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جس کو الحمد تندرست نہیں کر سکتی اسکو کوئی چیز تندرست نہیں کر سکتی
(۸) آٹھویں آیۃ الکرسی، تفسیر انوار النجف میں علامہ حسین بخش جاڑا تحریر فرماتے ہیں کہ جو شخص سونے سے قبل آیۃ الکرسی پڑھ کر باوضو سوئے اسے کبھی فالج نہیں ہوگا۔
(۹) نویں آیت شہادت

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰۤىِٕكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَاۤىِٕمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۗ وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَاۤءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ ؕ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝

(سورۂ آل عمران ۱۸، ۱۹)

(۱۰) دسویں آیت ملک (آل عمران ۲۷)

تُوْلِجُ الَّيْلَ فِى النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيْلِ ۡ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ۡ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاۤءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

کسی بھی جائز اور شرعی حاجت کیلئے ان دس آیات کا نقش جوابی لفافہ بھیج کر فی سبیل اللہ منگوا سکتے ہیں۔
تمام اعمال میں خلوص کامل اعتماد خلوص شرط ہے صرف جائز اور شرعی حاجت کیلئے کریں اگر محبت شرعی کیلئے کریں تو سورۂ مائدہ آیت نمبر ۵۴، پارہ نمبر ۲

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَنْ يَّرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَسَوْفَ يَاْتِى اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗۤ ۙ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ

طالب ومطلوب اور ان کی ماں کے نام کے اعداد کے مطابق اوقات مناسب میں مٹھائی یا مشروب پر دم کر کے جس کو کھلائیں گے وہ محبت کرنے لگ جائیگا۔ (کتاب آثار واہل بیت، دارالتنظیم) جو قارئین اس عمل سے فائدہ حاصل کریں بانیان وناشران امامیہ جنتری اور مجھ حقیر کو اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں آمین۔

علامہ زاہد نقوی، روحانی عامل۔ ایم اے اسلامیات فاضل قم (ایران)
ناصر شہید روڈ نزد پرانا بحر خانہ محلہ بخاری احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
موبائل نمبر 0301-7776838 0331-7559391

## ڈینگی بخار اور ہر قسم کی وباء سے بچاؤ

صبح کی نماز کے بعد ۱۰ بار پڑھیں اور گھر کے دروازوں پر چسپاں کریں۔

لِيْ خَمْسَةٌ اُطْفِيْ بِهَا حَرَّ الْوَبَاۤءِ الْحَاطِمَةِ اَلْمُصْطَفٰى وَالْمُرْتَضٰى وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَةُ

ترجمہ: میرے لیے پانچ ایسی ہستیاں ہیں جن کی وجہ سے وباء کی آگ (گرمی) کو بجھاتا ہوں مصطفیٰ اور مرتضیٰ اور ان کے فرزندان اور فاطمہ ہیں

# "الاسم اعظم" "الحیّ القیوم"

خاص برائے امامیہ جنتری 2012

تحریر و تحقیق: راجہ افتخار حسین مکان نمبر A-12، سروے نمبر 553، عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی، ملیر کراچی
موبائل نمبر 0333-2312058
فون نمبر 021-34117872

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں اس سال اسم اعظم کے عنوان سے حاضر ہوا ہوں۔ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اللہ تعالیٰ کے دو صفاتی اسم ہیں۔ جو قرآن حکیم میں تین جگہ پر نازل ہوا ہے۔ قارئین کی خدمت عرض کرتا ہوں۔ اہل اسلام کا ہر شخص اولیائے اللہ، جفر اور روحانیت سے تعلق رکھنے والے حضرات اور روحانیت کے شوقین حضرات آج تک تلاش اسم اعظم کیلئے سرگرداں ہیں۔ مگر ملتا اسی کو ہے جسے خالق کائنات خود چاہتا ہے۔ اور اس شخص کے ساتھ آئمہ طاہرین اور خاص طور پر امام زمانہ کی مدد حاصل ہو تب ہی جا کر اسکی کامیابی نصیب ہوتی ہے۔ سورۃ البقرۃ کی سب سے بڑی آیت آیۃ الکرسی ہے اور آیۃ الکرسی کی فضیلت اس بنا پر ہے کہ اس میں توحید کے بارے میں اہم امور بیان ہوئے ہیں۔

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ (سورۃ البقرۃ آیت نمبر 255)

ترجمہ: اس خدائے یگانہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو زندہ ہے اور اپنی ذات سے قائم ہے۔

الٓمّٓ ۙ اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ؕ (سورۃ آل عمران آیت نمبر 2،1)

ترجمہ: الم اس خدائے یگانہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو زندہ ہے اور اپنی ذات سے قائم ہے۔

سورۃ آل عمران میں یہ آیت الم حروف مقطعات کے ساتھ نازل ہوئی۔ تیسری دفعہ سورۃ طہٰ میں

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ؕ (سورۃ طہٰ آیت نمبر 111)

ترجمہ: اور (قیامت میں) ساری خدائی زندہ و پائندہ خدا کے سامنے جھک جائے گی۔

ان تین آیات یعنی آیۃ الکرسی اور سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 2،1 میں اسم اعظم پوشیدہ ہے۔ اسم اعظم کی تعریف یہ ہے کہ الف سے شروع ہو اور تمام حروف بے نقطہ ہوں۔ امام مولائے کائنات امیر المومنین ابن ابی طالب علیہ السلام فرماتے ہیں۔ "کہ غزوہ بدر کے وقت میں نے ایک وقت یہ چاہا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھوں کہ آپ کیا کر رہے ہیں۔ جب پہنچا تو دیکھا کہ آپ سجدے میں ہیں اور بار بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کہہ رہے ہیں

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ

یعنی وہ ذات جو یگانہ اور تنہا ہے اور تمام صفات کمال کی جامع ہے وہی عالم ہستی کو پیدا کرنے والی ہے۔ لہٰذا عالم وجود میں کوئی اس کے علاوہ پرستش کے لائق نہیں ہے۔

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اس ارشاد میں قرآن خلاق عالم کی وحدت و یکتائی کو جو اسلام کی بنیاد ہے بیان کرتا ہے لیکن جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے لفظ "اَللّٰه" میں بھی یہ حقیقت پوشیدہ ہے۔ اس بناء پر کہا جا سکتا ہے کہ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اس حقیقت کی تاکید ہے۔ حی کا معنی زندہ اور یہ لفظ بر صفت مشبہ کی طرح دوام و ہمیشگی پر دلالت کرتا ہے۔ خدا کی حیات حقیقی ہے۔

کیونکہ اسکی حیات عین ذات ہے۔ نہ کہ عارضی یا کسی دوسرے سے لی ہوئی سورۃ فرقان کی آیت نمبر 58 میں ہے۔

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ ۚ ترجمہ: یعنی اس زندہ ذات پر بھروسہ کرو جسے کبھی موت نہ آئے گی۔

ایک یہ پہلو ہے اور دوسرا یہ ہے کہ حیات کامل وہ زندگی ہے جس میں موت کا تصور نہ ہو اس لئے حقیقی حیات اسی کی ہے۔ جو ازل تا ابد قائم و دائم ہے۔ رہی انسان کی زندگی خصوصاً اس جہان میں جہاں موت بھی ہے یہ حقیقی حیات نہیں ہو سکتی اس لئے سورۃ عنکبوت کی آیت نمبر ۶۴ میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَمَا هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَاۤ اِلَّا لَهْوٌ وَّ لَعِبٌ ؕ وَاِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ لَهِیَ الْحَیَوَانُ ۘ لَوْ كَانُوْا یَعْلَمُوْنَ

اس جہاں کی زندگی لہو و لعب کے سوا کچھ نہیں (ایک کھلونا ہے) حقیقی زندگی تو دار آخرت کی زندگی ہے۔ ان دو وجوہ کی بناء پر حقیقی زندگی خدا ہی کیلئے مخصوص ہے۔

القیوم: "قیوم" مبالغہ کا صیغہ ہے۔ اس کا مادہ "قیام" ہے۔ اسی بناء پر اس کے معنی وہ جس کا قیام اپنی ذات کے ساتھ ہے اور تمام موجودات کا قیام اس کے ساتھ ہے۔ دوسرے لفظوں میں عالم ہستی کے تمام موجودات اسی کے بھروسہ اور سہارے پر قائم ہیں۔

واضح ہے کہ قیام کا معنی ہیں کھڑا ہونا، روز مرہ میں یہ لفظ اسی مخصوص ہیئت و کیفیت کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ اس معنی کا خدا کے لیے کوئی مفہوم نہیں کیونکہ وہ جسم

اور صفات جسمانی سے منزہ ہے اس لیے اس سے مراد تخلیق، تدبیر اور نگہداری کے لیے قیام کرنا ہے۔ صرف وہی ذات ہے جس نے تمام موجودات کو پیدا کیا ہے اور اسی نے ان کی نگہداری و تربیت اپنے ذمہ لے رکھی ہے۔ وہ کبھی اس کام کی انجام دہی میں غفلت نہیں کرتا اور وہ ہمیشہ سے بغیر کسی وقفہ کے اُن اُمور کو انجام دینے کے لیے قیام کیے ہوئے ہے۔

اس بیان سے واضح ہو جاتا ہے۔ کہ "قیام" حقیقت میں تمام صفات فعل کی بنیاد ہے۔ صفات فعل سے مراد وہ صفات ہیں جو کسی موجود سے خدا کے ارتباط کو بیان کرتی ہیں۔ مثلاً پیدا کرنے والا، روزی دینے والا، زندہ کرنے والا، ہدایت کرنے والا وغیرہ، موجودات عالم کی خلقت و تدبیر کے لیے قیام کرنے میں یہ تمام اُمور شامل ہیں۔ وہی جو روزی دیتا ہے، وہی ہے جو زندہ کرتا ہے۔ وہی ہے جو مارتا ہے وہی ہے جو ہدایت کرتا ہے، اس لئے خالق، رزاق اور محی وغیرہ کے صفات سب قیوم میں جمع ہیں۔ میں نے سورۃ البقرہ کی آیت نمبر 255 کے اعداد 412 اور سورۃ العمران کی آیت 1.2 کے اعداد 483 اور سورۃ طہٰ سے صرف "الحی القیوم" کے عدد 265 اور اسم ذات "اللہ" کے عدد 66 لئے ہیں۔ 412+483+265+66=1226 ان اعداد سے آٹھ عدد خاتم اسم اعظم تیار کئے ہیں۔ یہ تمام خاتم ہر مومن و مومنہ اور برادران اسلام کے نام کے پہلے حرف سے کام دے گا۔ جیسا کہ آغا افتخار حسین مدیر اعلیٰ امامیہ جنتری کے نام کا پہلا حرف الف ہے۔ تو افتخار صاحب کے لئے خاتم نمبر 1 کا کام دے گا۔

جو شخص بھی اپنے نام سے یہ خاتم تیار کرے اور اپنے استعمال میں لائے تو وہ آیت الٓمّٓ ط اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ط کو 483 مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کی دُعا بارگاہ رب العالمین میں پیش کرے انشاءاللہ تعالیٰ العزیز چالیس دن کے اندر اندر مقصد برآئے گا۔ یہ خاتم خاص طور پر شرف شمس میں تیار کئے جائیں یا اوج شمس میں شرف زہرہ، قران السعدین، شرف و اوج عطارد، شرف مریخ و اوج مریخ، شرف قمر میں چاندی کے پترے پر کندہ کر کے لاکٹ کے طور پر استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔ جو بھی شخص اس اسم اعظم کے خاتموں کو استعمال کریگا تو قدرت خدا کے کرشمے کو خود مشاہدہ کرے گا۔ آپ کی سہولت کے لیے خاتم سے کام لینے کے لیے خاتم سے منسوب ہر خاتم کے حروف لکھ دیئے ہیں۔ خاتم کا وفق ۱۲۲۶ بنتا ہے۔ اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو جوابی لفافے سے وضاحت مفت حاصل کریں 0333-2312068

## نقوش



# بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## کی برکات، کرامات، خواص، اسرار و فوائد اور اعجاز

تحریر: سید مبارک حسین کاظمی (شاہ صاحب)
R-31 فیز II ڈیلکس گارڈن ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

محترم قارئین امامیہ جنتری "بِسْمِ اللّٰہ" کی برکات، کرامات، خواص، اسرار و فوائد، اور اعجاز پیش خدمت ہیں۔ استفادہ فرمائیں اور مجھ حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں نیز "بانی امامیہ جنتری الحاج آغا نثار احمد (مرحوم) و اہلیہ (مرحومہ)" کیلئے فاتحہ تلاوت فرمادیں۔ شکریہ۔

◉ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے حروف انیس (۱۹) اور کل اعداد سات سو چھیاسی ہیں اور یہی "بِسْمِ اللّٰہ" قرآن پاک کی پہلی آیت ہے۔ قرآن مجید میں ایک سو چودہ (۱۱۴) "بِسْمِ اللّٰہ" ہیں اور سوائے توبہ کے ہر سورۂ کا سرنامہ ہے۔

◉ جب "بِسْمِ اللّٰہ" نازل ہوئی تو تمام آسمان کانپے اور آسمانی مخلوق میں ہلچل مچ گئی اور زمین لرز گئی۔ بادل مشرق کی طرف سمٹ گئے، ہوائیں ساکن ہوگئیں۔ سمندر ٹھہر گیا۔ اور فرشتوں نے تسبیح میں زیادتی کی اور "بِسْمِ اللّٰہ" کے متعلق مولا امیرالمومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے جو کچھ قرآن میں ہے وہ سورۂ فاتحہ میں ہے اور جو سورۂ فاتحہ میں ہے وہ "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" میں ہے اور جو "بِسْمِ اللّٰہ" میں ہے وہ اس نقطے میں ہے جو "ب" کے نیچے ہے اور وہ نقطہ میں ہوں۔

◉ "بِسْمِ اللّٰہ" حضرت اسرافیل اور حضرت آدم علیہ السلام کی پیشانی پر، حضرت جبرائیل کے بازو پر، حضرت عزرائیل کی ہتھیلی پر، حضرت موسیٰ کے اعضاء پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زبان پر، حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی پر کندہ ہے۔ اور یہی "بِسْمِ اللّٰہ" قرآن پاک کی ابتدا ہے۔

◉ حدیث نبوی ہے یہ اسم مبارک اسم اعظم ہے اس سے زیادہ قریب ہے۔ جتنا آنکھوں کی سفیدی اس کی سیاہی سے قریب ہے۔

◉ پروردگار عالم نے اپنی عزت وجلال کی قسم کھا کر فرمایا کہ جس چیز پر میرا نام لیا جائے اس میں ضرور برکت ہوگی اور جس کام کو "بِسْمِ اللّٰہ" سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکت ہوتا ہے۔

◉ جو شخص ہر نماز کے بعد سو مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھے لطف الٰہی شامل حال ہو۔

◉ اگر "بِسْمِ اللّٰہ" کو قبلہ رخ ہو کر چار سو ستاسی (۷۸۴) مرتبہ روزانہ پڑھ کر سحر زدہ پر دم کریں۔ اور پانی پر دم کر کے سحر زدہ کو پلائیں تو سحر خواہ کتنا ہی شدید ہو ایک لمحہ میں باطل ہو جائیگا۔

◉ جو شخص سوتے وقت اکیس مرتبہ (۲۱) "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھے گا وہ صبح تک ہر آفت بلا اور پریشانیوں سے محفوظ رہے گا۔

◉ حضرت ابراہیم پر "بِسْمِ اللّٰہ" کی مدد سے آگ گلزار ہوگئی۔ حضرت آدم کی توبہ "بِسْمِ اللّٰہ" کے صدقے قبول ہوئی، حضرت موسیٰ نے "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھ کر فرعون پر فتح حاصل کی، حضرت سلیمان نے "بِسْمِ اللّٰہ" کی بدولت جن، پری، اور دیگر مخفی مخلوق کو تسخیر کیا اور حضرت عیسیٰ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھ کر اندھوں اور کوڑھ کے مریضوں پر دم کرتے تھے۔ اور وہ صحت یاب ہو جاتے تھے۔

◉ ایک کورے مٹی کے برتن پر سات مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" لکھ کر پانی یا عرق سے دھو کر کسی مریض کو پلائیں نہار منہ تو اکیس (۲۱) دن میں انشاء اللہ شفا یابی ہو جائیگی۔

◉ اگر کوئی شخص طلوع آفتاب کے وقت سورج کے سامنے ہو کر تین سو مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھے اور متواتر تین اتوار پڑھے تو انشاء اللہ ایک سال میں مفلسی، تنگدستی دور ہو کر غنی ہو جائیگا۔ اور وہاں سے اسکو رزق ملے گا جس کا اُسکو گمان بھی نہ ہوگا۔

◉ "بِسْمِ اللّٰہ" کو لکھ کر بخار والے مریض کے گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھیں بحکم خدا بخار جاتا رہیگا۔

◉ استجابت دعا کیلئے نماز فجر سے پہلے انیس (۱۹) مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھنے کی مداومت کریں۔

◉ گھر سے نکلتے وقت پانچ (۵) مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھ کر چاروں طرف کلمہ کی انگلی سے حصار کرلیں انشاء اللہ کسی حادثہ کا شکار نہ ہوں گے اور بخیریت گھر واپسی ہوگی۔

◉ "بِسْمِ اللّٰہ" کے انیس (۱۹) حروف ہیں اور دوزخ کے فرشتے بھی انیس (۱۹) ہیں حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ جو ہر روز "بِسْمِ اللّٰہ" کا ورد کرے ہر کام کیلئے مجرب ہے اور اسکو انیس (۱۹) فرشتوں کے عذاب سے جو دوزخ پر موکل ہیں نجات ملے گی۔

✿ جو شخص "بِسْمِ اللّٰہ" کو سات سو چھیاسی مرتبہ روزانہ نماز فجر کے بعد پڑھے تو اسکی ہر جائز حاجت و مراد پوری ہوگی۔ خواہ وہ شادی کیلئے، تجارت میں کامیابی کیلئے۔ رزق میں اضافہ (زیادتی) کیلئے۔ امتحان میں کامیابی کیلئے، مقدمہ میں کامیابی کیلئے، سحر، جادو سے نجات کیلئے، دشمنوں اور حادثات سے محفوظ رہنے کیلئے پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کیلئے۔ حافظہ اور یادداشت، کند ذہنی، دور کرنے کیلئے پڑھ کر دعا مانگ لیا کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

✿ کسی ظالم اور جابر کے سامنے پچاس مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھیں تو اس ظالم کے دل میں پڑھنے والے کی ہیبت پیدا ہوگی۔ اور اسکے شر سے محفوظ رہے گا۔

✿ جس کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو۔ وہ "بِسْمِ اللّٰہ" کو اکسٹھ (۶۱) مرتبہ لکھ کر گلے یا بازو میں باندھے تو اس عورت کی اولاد انشاء اللہ زندہ رہیگی۔

✿ اگر "بِسْمِ اللّٰہ" کو بانجھ عورت کیلئے کسی کاغذ پر ایک سو دس (۱۱۰) مرتبہ لکھیں اور وہ عورت حیض سے پاکیزگی کے بعد اسکو گلے میں پہن لے اور اسکا شوہر اس کے ساتھ قربت کرے تو جلد ہی وہ بحکم خدا حاملہ ہو جائیگی، اس تعویذ کو کم از کم دو ماہ تک پہنیں۔

✿ حدیث رسولؐ ہے کہ جو شخص عمر کے تمام حصہ میں ایک لاکھ (۱۰۰۰۰۰) مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" کی تلاوت کریگا خداوند عالم اسکے جسم پر دوزخ حرام کردیگا۔

✿ جو شخص "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھتا ہے (حدیث رسولؐ ہے) کہ اللہ تعالیٰ اسکے لیے ہر روز ہزار نیکیاں لکھتا ہے۔ اور دس ہزار گناہ مٹاتا ہے۔

✿ حدیث میں منقول ہے کہ جو شخص گھر میں داخل ہوتے وقت "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھے گا اور سلام کریگا اسکے ساتھ ایک مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے گا تو وہ جلد ہی غنی ہو جائیگا۔

✿ جب کوئی "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھتا ہے تو شیطان اس طرح پگھلتا ہے جس طرح آگ سے سیسہ۔

✿ اگر گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو "بِسْمِ اللّٰہ" کو سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھ کر گھر میں استعمال ہونے والے پانی یا میٹھی چیز پر دم کریں اور گھر کے تمام افراد یہی پانی یا میٹھی چیز پئیں اور کھائیں انشاء اللہ جلد ہی محبت و خلوص پیدا ہو جائیگا۔

✿ اگر "بِسْمِ اللّٰہ" کو کسی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر جس مریض کو بارہ (۱۲) دن نہار منہ پلایا جائیگا تو انشاء اللہ اس کو جلد شفایابی ہوگی۔

✿ روزگار و ملازمت کیلئے اول اور آخر گیارہ مرتبہ درود اور سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" نماز فجر کے بعد پڑھ کر دعا مانگیں انشاء اللہ جلد ہی روزگار و ملازمت ملے گی۔

✿ حضرت جبرائیلؑ نے سرکار رسالتمآبؐ سے ارشاد فرمایا جو شخص "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھتا ہے تو ڈر اور خوف اُس سے دور ہو جاتا ہے۔

✿ جبکوئی شخص "بِسْمِ اللّٰہ" کہے گا پروردگار اس کے تمام گناہ صغیرہ بخش دیگا۔

✿ نبی کریم صلعم کا ارشاد گرامی ہے اگر خداوند کریم نے میری اُمت کو عذاب دینا ہوتا تو کبھی بھی "بِسْمِ اللّٰہ" کو نازل نہ کرتا۔

✿ اگر سات سو چھیاسی مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" پڑھ کر روزانہ پانی پر دم کر کے کسی کند ذہن بچے یا شخص کو نہار منہ پلایا جائے تو اسکا حافظہ اور ذہن قوی اور تیز ہو جائیگا۔

✿ اگر "بِسْمِ اللّٰہ" کا نقش لکھ کر تین روز تک کسی مریض کو پلایا جائے تو انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ اور یہی نقش گلے یا بازو پر باندھیں تمام مقاصد انشاء اللہ پورے ہوں گے۔ نقش یہ ہے۔

**بسم اللہ کا نقش**

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰہ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ |
| الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | بِسْمِ | اللّٰہ |
| الرَّحِیْمِ | الرَّحْمٰنِ | اللّٰہ | بِسْمِ |
| اللّٰہ | بِسْمِ | الرَّحِیْمِ | الرَّحْمٰنِ |

✿ زوجہ اور خاوند میں نا چاقی ہو تو کسی میٹھی چیز پر سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھ کر ایک ہفتہ تک کھلائیں اور کھائیں انشاء اللہ محبت ہوگی۔

✿ روزانہ فجر کے نماز کے بعد سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کریں اور اول و آخر ایک مرتبہ درود پڑھ کر اپنی حاجت و مراد کیلئے دعا مانگیں اور ہاتھ پر پھیریں انشاء اللہ جلد ہی مراد پوری ہوگی۔

✿ ہر روز ایک جگہ مسلسل چالیس دن تک بعد نماز عشاء اکیس مرتبہ درود پڑھیں اور سات سو چھیاسی مرتبہ "بِسْمِ اللّٰہ" کی تلاوت کریں اور دعا مانگیں انشاء اللہ جس کام کیلئے وظیفہ کیا ہے وہ ضرور پورا ہوگا۔ (وہ مجرب ہے)

✿ جو شخص "بِسْمِ اللّٰہ" کو حروف مقطعہ میں حسب ذیل طریقہ سے لکھ کر دائیں ہاتھ میں باندھ کر کسی کام کیلئے جائے تو اسکو انشاء اللہ ضرور کامیابی ہوگی۔

" ب ب س س س س س س م م م م ا ل ل ل ہ ہ ہ ہ ر ر ح ح ح ح ح ح ح ن ن ن ن ن ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط ط "

# اِحتیاجِ دُعا



تحریر: سید بابر حسین رضوی
موبائل 0313-2009666

✿ انسان کو لازماً اپنی زندگی کے نشیب و فراز میں ایسے لمحات سے دو چار ہونا پڑتا ہے جن میں تمنائیں اور آرزوئیں ناامیدی کی چٹانوں سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جاتی ہیں۔ اور اضطراب کو تسلی دینے کے تمام سہارے اور امیدوں کے سارے بندھن ایک ایک کر کے ٹوٹ جاتے ہیں اس نامرادی اور پریشانی کے عالم میں انسان فطرتاً کوئی سہارا ڈھونڈتا ہے جو اس کے قلق و اضطراب کے لیے تسلی و تسکین کا سامان مہیا کرے اسی وسیلے کا نام "دُعا" ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ (المائدہ:۳۵)

**ترجمہ:** اور اس کے (قرب و رضا) لئے وسیلہ تلاش کرو۔

✿ آج پوری قوم عدم تحفظ کا شکار ہے۔ قتل و غارت گری، دہشت گردی، مصائب، مشکلات، فسادات، حادثات، ڈکیتیوں، پریشانیوں، بے چینیوں، زیادتوں اور لاتعداد بیماریوں نے انسان کو بری طرح گھیر رکھا ہے۔

✿ ان حالات سے یقینی نجات اور مکمل تحفظ کیلئے ہمیں اپنے خالق کی طرف ہی رجوع کرنا چاہئے، اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرنے کا عمدہ ترین ذریعہ "دُعا" ہے۔

✿ دُعا کا لغوی معنیٰ "پکارنا" ہے، اصطلاحاً اس کائنات کے خالق اور اس مدبر کی بارگاہ میں اپنی فریاد لیجانا، اس ذات کی بارگاہ میں ہاتھ پھیلانا، اس کی مشیت سے درخواست کرنا تاکہ وہ اپنی لوح محو اثبات میں اس کی تقدیر بدل دے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثْبِتُ (الرعد:۳۹)

**ترجمہ:** مٹا دیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے برقرار رکھتا ہے۔

✿ دُعا کا فلسفہ حقیقی یہ ہے کہ محتاج بندہ کائنات کے مصدر طاقت اور سرچشمہ قوت اور منبع فیض سے مستفیض ہو کیونکہ وہ تمام علتوں کی علت، ہر سبب کا مسبب اور پوری کائنات کا حقیقی مالک ہے اور اس کے خزانوں میں کوئی کمی نہیں۔

✿ دنیوی و اخروی اور ارضی و سماوی جملہ نوع کی آفات و بلیات سے محفوظ و مامون رہنے کیلئے حفاظتِ خود اختیاری کے عمل کو علمی اصطلاح میں "دُعا" سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اس اہم ترین و عظیم ترین عمل کا نام "دُعا" ہی ہے۔

✿ دُعا مکمل بھروسہ، کامل اعتماد، شوق اور حسن عقیدت کے ساتھ چاہیے پس اس کی رحمت سے مایوس و ناامید ہونا نہایت ہی نادانی والی بات ہے اس کی رحمت بہت وسیع ہے جیسا کہ ارشاد ہے۔

لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ (زمر:۵۳)

**ترجمہ:** تم لوگ اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا۔

✿ دُعا گنہگار کے لیے مشکلات و دوزخ سے محفوظ رہنے کیلئے ایک ہتھیار اور ڈھال ہے۔

✿ اللہ ایسے بندوں کو بہت چاہتا ہے جو اپنی حاجتوں کے لیے بار بار اس کی بارگاہ میں گڑگڑا کر رجوع کرتے ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ

وَيَدْعُوْنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا (الانبیاء:۹۰)

**ترجمہ:** اور ہم کو بڑی رغبت (توقع) اور خوف کے ساتھ پکارا کرتے ہیں)

✿ دُعا میں خشوع و خضوع اور گریہ کا طاری ہونا لازمی ہے اگر بحالت دُعا ایک قطرہ کے برابر بھی آنسو آ جائے تو موجب قبولیت ہے۔ جیسا کہ ارشاد ہے۔

قُلْ مَا يَعْبَؤُا بِكُمْ رَبِّيْ لَوْلَا دُعَآؤُكُمْ (الفرقان:۷۷)

**ترجمہ:** کہہ دیجئے میرا پروردگار تمہاری پرواہ نہ کرتا اگر تمہاری یہ دُعائیں نہ ہوتیں۔

✿ اس رحیم و کریم نے دُعا کی قبولیت کا وعدہ فرمایا ہے جیسا کہ ارشاد رب العزت ہے۔

اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ (البقرۃ:۱۸۶)

**ترجمہ:** میں دُعا کرنیوالوں کی دُعا قبول کرتا ہوں جب وہ مجھے پکاریں۔

✿ دُعا کی افادیت و قبولیت پر مزید برآں ارشاد قدرت ہے کہ۔

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ (المؤمن:۶۰)

**ترجمہ:** تمہارا پروردگار ارشاد فرماتا ہے کہ تم مجھ سے دُعائیں مانگو میں قبول کروں گا۔

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا لَوْ عَرَفْتُمُ اللّٰهَ حَقَّ مَعْرِفَتِهٖ لَزَالَتْ لِدُعَائِكُمُ الْجِبَالُ اگر تم اللہ کی اس طرح معرفت حاصل کرو جیسا کہ اس کا حق ہے تو تمہاری دُعاؤں سے پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ٹل سکتے ہیں۔

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں۔ اَلدُّعَآءُ يَرُدُّ الْقَضَآءَ بَعْدَمَا اُبْرِمَ اِبْرَامًا دُعا قضا و قدر کو روک دیتی ہے جب وہ حتمی مرحلہ میں داخل ہو جاتی ہے۔

حضرت امام سجاد علیہ السلام کا دُعا کی اہمیت کے بارے میں ارشاد ہے کہ۔
فَسَمَّيْتَ دُعَاءَ عِبَادَةً وَتَرْكَهُ اِسْتِكْبَاراً وَتَوَاعَدْتَ عَلَى تَرْكِهِ دُخُولَ جَهَنَّمَ دَاخِرِينَ تو نے دُعا کا نام عبادت، اس کے ترک کو غرور سے تعبیر کیا ہے اور اس پر جہنم میں ذلیل ہو کر داخل ہونے سے ڈرایا۔ جیسا کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے اَلدُّعَاءُ سِلَاحُ الْمُؤْمِنِ (دُعا مومن کا اسلحہ ہے)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ (دُعا عبادت کی جان ہے)

☆ اللہ تعالیٰ کے الطاف و نعمات کے شکر کا نام "دُعا" ہے دُعا اللہ کا پسندیدہ عمل ہے۔

☆ بحار الانوار میں ہے کہ اگر کوئی نماز کے بعد دُعا نہ مانگے تو وہ نماز اس کے منہ پر ماردی جاتی ہے۔

## دُعا قبول نہ ہونے کی وجوہات

☆ معتبر و مستند روایات کے مطابق حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تمہاری دُعائیں قبول نہ ہونے کی وجوہات یہ ہیں:۔

تم اللہ کو پہچانتے ہو مگر اس کی عبادت نہیں کرتے۔

قرآن مجید پڑھتے ہو مگر اس کے احکام پر عمل نہیں کرتے۔

دعویٰ کرتے ہو کہ تم حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی پاک آل علیہم السلام کو دوست رکھتے ہو حالانکہ تم اُن کی اتباع نہیں کرتے۔

تم دعویٰ شیطان سے عداوت اور دشمنی کا کرتے ہو مگر پیروی اسی کی کرتے ہو۔

تم بہشت سے محبت کا دعویٰ تو کرتے ہو لیکن اس میں جانے والے اعمال نہیں کرتے۔

تم جہنم سے ڈرنے کا دعویٰ تو کرتے ہو مگر اپنے ناپسندیدہ اعمال کے باعث اپنے جسموں کو اس سے گزارتے ہو۔

تم لوگوں کے عیب تو ڈھونڈنے میں مشغول رہتے ہو مگر اپنے عیبوں پر نظر نہیں کرتے۔

تم دعویٰ دُنیا سے بغض اور بیزاری کا کرتے ہو لیکن خود مال جمع کرتے ہو اور اسے دوست رکھتے ہو

تم موت کا اقرار تو کرتے ہو لیکن اپنے آپ کو اس کے لیے تیار نہیں کرتے۔

اپنے مُردوں کو دفن تو کرتے ہو لیکن اس سے عبرت حاصل نہیں کر سکتے۔

## استجابتِ دُعا کے آداب و شرائط

☆ دُعا سے پہلے حمد و ثنائے باری تعالیٰ کرے دُعا سے پہلے و آخر میں صلوٰت بر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ پڑھے اور خاتمہ پر مَاشَاءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ کہے

## دُعا میں ہاتھوں کی کیفیت

☆ مصیبت سے پناہ مانگے تو ہتھیلی قبلہ کی طرف ہو ☆ رزق طلب کرنا ہو تو ہتھیلی آسمان کی طرف ہو۔ ☆ صرف اللہ کی طرف توجہ مقصود ہو تو درمیانی انگلی سے اشارہ کرے۔ ☆ فریاد کرنا ہو تو ہاتھوں کو سر سے اونچا رکھے۔ ☆ گڑگڑانا ہو تو درمیانی انگلی کو چہرہ کے قریب حرکت دے۔

## اوقاتِ قبولیتِ دُعا

☆ شب جمعہ دُعا کرے ☆ روز جمعہ دُعا کرے ☆ جمعہ کے دن کی آخری ساعت میں دُعا کرے ☆ رات کے آخری تہائی حصہ میں دُعا کرے ☆ شب بعثت اور روز بعثت دُعا کرے ☆ شب غدیر و عید الاضحیٰ و عید الفطر اور ان کے دنوں میں دعا کرے ☆ شب اول رجب دُعا کرے ☆ شب نیمہ رجب دُعا کرے۔ ☆ شب نیمہ شعبان دُعا کرے۔

☆ شب ۱۷ ربیع الاول دُعا کرے۔ ☆ وقتِ زوال وقتِ ہوائے تند، وقتِ نزولِ باران وقتِ طلوعِ فجر اور وقتِ اذان دُعا کرے۔ ☆ وقتِ دُعا ہاتھ میں عقیق یا فیروزی انگوٹھی ہو۔ ☆ دُعا کی عبارت غلط ہو کہ اس کا بھی اثر ہو سکتا ہے۔ ☆ دُعاؤں سے پہلے گناہوں کا اقرار کرے کہ خوف پیدا ہو، دل نرم ہو گا تو آنکھ نم ہوگی اور دُعا قبول ہوگی۔ ☆ حالتِ دُعا میں ہمہ تن اللہ کی طرف متوجہ رہے ☆ بلا نازل ہونے سے پہلے دُعا کرے۔ ☆ بارگاہ احدیت میں اپنی ذلت، عاجزی اور کمزوری کا اظہار کرے۔ ☆ وقتِ دُعا گریہ کرے ☆ دُعا میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آل محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حق کا واسطہ دے۔

## وہ جن کی دُعا قبول ہوتی ہے

☆ مریض کی دُعا عیادت کرنے والے کیلئے ☆ کل کی دُعا عطا کرنے والے کیلئے ☆ حاجی کی دُعا استقبال کرنے والے کیلئے ☆ باپ کی دُعا اور بددُعا اولاد کیلئے ☆ ماں کی دُعا اولاد کے لیے ☆ اولاد کی دُعا والدین کیلئے۔

☆ مری دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ تمام مومنین و مومنات کی دُعاؤں کو مستجاب فرمائے۔ (آمین)


محمد اسلم بک سیلرز دربار بی بی پاکدامن لاہور
زیدی بک سٹال محمدی مسجد حالی روڈ گلبرگ لاہور فون: 0321 4871774

# تعویذات

تحریر: سید بابر حسین رضوی
موبائل 0313-2809666

چند تعویذات مومنین و سادات کے فیض کے لیے درج کیے جاتے ہیں

**فوائد نقش سورۂ یٰسین:** اگر عقیمہ عورت نقش لکھ کر باندھے تو اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا سحر و جادو رفع ہوگا۔ نیز دشمن دوست ہوجائینگے جس کی عقل مغلوب (مجنون) ہو وہ اس کو زعفران سے نقش لکھ کر پلانا موجب شفا ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۵۵ | ۵۵۳۵۹ | ۵۵۳۴۵ |
| ۵۵۳۵۸ | ۵۵۳۴۶ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۵۶ |
| ۵۵۳۴۷ | ۵۵۳۶۱ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۵۰ |
| ۵۵۳۵۴ | ۵۵۳۴۹ | ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۶۰ |

**فوائد نقش آیت الکرسی:** اس نقش کو لکھ کر پاس رکھنا نظر بد، بچوں کا خواب میں ڈرنا، وبائی امراض، حاجات جادو ٹونہ، شیطانوں و جنوں اور دشمنوں وغیرہ کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے پرتاثیر اور تیر بہدف ہے، زعفران سے لکھ کر مریض کو پلانا موجب شفا ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۱۶ | ۵۱۹ | ۵۲۲ | ۵۰۹ |
| ۵۲۱ | ۵۱۰ | ۵۱۵ | ۵۲۰ |
| ۵۱۱ | ۵۲۴ | ۵۱۷ | ۵۱۴ |
| ۵۱۸ | ۵۱۳ | ۵۱۲ | ۵۲۳ |

**فوائد نقوش معوذتین**

لکھ کر مسحور و جن گرفتہ کے بازو پر باندھیں تو جادو اور آسیب کے اثرات سے محفوظ رہیگا

سورۂ فلق

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۵۸ | ۲۱۶۱ | ۲۱۶۴ | ۲۱۵۰ |
| ۲۱۶۳ | ۲۱۵۱ | ۲۱۵۷ | ۲۱۶۲ |
| ۲۱۵۲ | ۲۱۶۶ | ۲۱۵۹ | ۲۱۵۶ |
| ۲۱۶۰ | ۲۱۵۵ | ۲۱۵۳ | ۲۱۶۵ |

سورۂ والناس

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۳ | ۱۳۲۷ | ۱۳۳۰ | ۱۳۱۶ |
| ۱۳۲۹ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۲ | ۱۳۲۸ |
| ۱۳۱۸ | ۱۳۳۲ | ۱۳۲۵ | ۱۳۲۱ |
| ۱۳۲۶ | ۱۳۲۰ | ۱۳۱۹ | ۱۳۳۱ |

**برائے محبت زوجین:** سورۂ توحید کا نقش طالب مطلوب کے نام سے لکھ کر پاس رکھے تو برائے محبت زوجین اور رفع حاجات کے لیے بھی اکسیر ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ |
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ |

**فوائد نقش ناد علی:** درج ذیل نقش معظم برائے طلب فرزند، ادائے قرض، حاجات کی برآوری، پریشانیوں سے نجات اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالنا اور روزانہ دس مرتبہ پڑھنا ذر مقصود اور حرز جان ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

# اسمائے کل کا نقش کل

تحریر
غلام کبریا، عامل روحانی
M: 0092-0300-5637674

دارالعملیات محمدیہ اکادمی،
شیر شاہ سوری روڈ کندیاں
ضلع میانوالی پنجاب

قارئین محترم سابقہ سال کے مضمون اسماء حسنیٰ کے خواص کی پسندیدگی کا شکریہ اس بار اسمائے اعظم رب جلیل اور اسمائے پنجتن پاک کے حوالے سے ایک مجرب مضمون ارسال کر رہا ہوں امید ہے کہ آپ لوگوں کو ضرور پسند آئے گا۔

قارئین محترم درحقیقت یہ نقش مخمس پانچ مختلف نقوش پر مشتمل ہے عرصہ سے یہ نقوش میرے زیر استعمال ہیں اور الحمد اللہ مجھے ان سے ہمیشہ مثبت نتائج میسر آئے ہیں۔

اس لوح مقدس میں اللہ عزوجل کے مکرم اسمائے پنجتن پاک جن کے وسیلہ سے حیات دُنیا کی بقاء قائم ہے اور قرآن مجید کی آیات وغیرہم شامل ہیں۔

چند سال قبل عاشورہ کے ایام میں ایک شب میں اپنے معمولات سے فارغ ہو کر کچھ دیر کیلئے آرام کی غرض سے لیٹا تو غنودگی کی حالت میں مجھے ایک بزرگ ہستی کی زیارت نصیب ہوئی ابھی میں خود کو سنبھال نہیں پایا تھا کہ آپ نے اپنا دست شفقت میرے سر پر پھیرا اور فرمایا کہ مخمس کے نقوش مخمس کے برابر لکھا کرو ابھی میں کچھ کہہ نہیں پایا تھا کہ آپ تشریف لے جا چکے تھے۔ میں اُٹھا بہت حیران ہوا مگر سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا کہ ایسی کون سی شفیق ہستی تھیں۔ اور مجھے کون سے نقوش مخمس اکٹھا لکھنے کی تلقین فرمائی ہیں بہت سوچا مگر کچھ سمجھ نہیں آ رہا تھا بہت سے مجرب و آزمودہ استخاروں سے جاننے کی کوشش کی مگر وندار و جب میرا اضطراب حد سے بڑھ گیا تو مجھے ایک دُعا تعلیم فرمائی گئی کہ رات کو سونے سے قبل پڑھ کر سو جایا کرو پس چند یوم کے عمل کرنے سے یہ بھید کھلا کہ وہ مولائے کائنات تھے جنہوں نے میرے سر پر شفقت بھرا ہاتھ پھیرا اور نقش مخمس لکھنے کی تاکید فرمائی تھی جو نہی آنکھ کھلی فوراً اپنا ایک رجسٹر کھولا جس کے اندر میرے تجربات کا نچوڑ تھا تھوڑی سی ورق گردانی کی بعد مجھے مخمس ذوالکتابت کے نقوش مل گئے جن میں بیشتر میں نے اپنے تجربات کیلئے عامل کامل سے اُٹھائے تھے اس طرح یہ لوح مخمس مولا علیؑ کے حکم کے مطابق تعداد مخمس میں مکمل ہوئی۔

قارئین محترم اس کے بعد میں نے اس لوح کو جب بھی کسی شرف یا سعد اوقات میں تحریر کیا تو الحمد اللہ بہت زیادہ بہترین نتائج کا حصول میسر آیا میں نے جس طرح ان کو اپنی ترکیب کے مطابق تحریر کیا وہ تحریر کر دیتا ہوں انشاء اللہ جس کے پاس بھی یہ لوح مبارک ہوگی دن دگنی رات چوگنی ترقی نصیب ہوگی۔ اس لوح سے عطائے ربی و برکات کا نزول ہمیشہ رہتا ہے حصول عزت۔ حفاظت جان۔ دفع سحر و جادو۔ حفاظت شیاطین و دشمنان۔ تسخیر خلائق۔ کشادگی۔ رزق ملازمت بیرون ملک ویزہ کے حصول میں آسانیاں۔ تمام دینی و دُنیاوی اُمور میں کامیابیاں اور سب سے بڑھ کر پنجتن پاک کے جد اطہران سے سرفرازی اور ان کا دیدار کامل نصیب ہوتا ہے۔

عزیزان گرامی اس لوح کا نام میں نے اسمائے کل کا نقش کل اس لیے رکھا۔ کیونکہ اس کے اندر تمام دُنیا و عالم کی کامیابیاں پوشیدہ ہیں یقین رکھیں آپ جوں جوں غور کرتے جائیں گے۔ عیاں ہوتے جائیں گے الغرض یہ لوح کسی نعمت سے کم نہیں۔

نقوش الواح طلسمات، روحانی تعلوقات و موکلات کے لیے خوشبویات ہمیشہ سے ایک اہم جز و رہی ہیں۔ اس لیے میں نے ان نقوش و الواح کی تیاری میں ہمیشہ اعلیٰ سے اعلیٰ بخورات کا استعمال کیا۔ مقررہ وقت پر دو نقش تحریر کریں ایک نقش پاس رکھیں جبکہ دوسرا نقش دفتر یا کاروبار کی جگہ چسپاں کریں۔ نقش کی تیاری کے بعد اسمائے حسنیٰ و آیت کریمہ اعداد کے مطابق اکتالیس یوم تک ورد کریں اس کے بعد ہمیشہ کیلئے اسمائے حسنیٰ و آیت کریمہ ایک صد دس ورد میں رکھیں۔ انشاء اللہ ناقابل یقین کامیابیاں نصیب ہونگی۔ آیت مبارکہ نصر من اللہ و فتح قریب کے اعداد 1302 جبکہ اسمائے حسنیٰ، یا اللہ یا رب یا رحمٰن یا رحیم یا مالک کے کل اعداد 915 بنتے ہیں۔ اللہ عزوجل صدقہ اہل بیت و مولائے کائنات آپ کی پریشانیاں دور فرمائے۔



# عبرانی اسمائے اعظم کے فوائد اور تاثرات

تحریر: علامہ ڈاکٹر سخاوت حسین سندرالوی (امریکہ)
001-856-266-5786
001-718-675-6987

☆......یَاشَمْعَاوَنِی اس کے معنی یہ ہیں حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ (اللہ کی مدد میرے لئے کافی ہے اور وہی بہترین حامی ہے) اس نام کی صفت یہ ہے کہ حضرت موسیٰ نے اس نام کو پڑھ کر اپنا عصا پھینکا تو اس کی برکت سے وہ اژدھا بن گیا اور اس نے فرعون کا سارا جادو باطل کر دیا اور حضرت موسیٰ کامیاب ہوگئے۔ اس کی خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی اسے چالیس دن روزانہ طلوع آفتاب سے پہلے بہتر مرتبہ کسی کام کی نیت سے خصوصاً دفع شر دشمن کیلئے پڑھے گا تو اللہ اسے شر دشمن سے محفوظ رکھے گا اور اگر کوئی شخص اس اسم مبارک کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو بادشاہ و امراء حاکم کے نزدیک عزت و جاہ پائے گا اور بزرگی حاصل کرے گا نیز بزرگوں کی نگاہ میں معزز و مکرم ہوگا۔

☆......یَاسَطِیْغِیْ اس کے معنی یہ ہیں یَاھُوَ یَامَنْ ھُوَ ھُوَ (اے وہ اے وہ کہ جو وہی وہ ہے) اس نام کی صفت یہ ہے کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام فرعون کے سامنے تشریف لے گئے تو اسی نام کی تلاوت کی اور ہر بلا و سختی سے محفوظ رہے۔ اس نام کی خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی گھر سے باہر جاتے وقت سات مرتبہ یہ اسم پڑھ لے گا تو انشاء اللہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا یہاں تک کہ اگر اژدھے کے دہن کے اندر چلا جائے گا تو بھی وہ کوئی تکلیف نہ پہنچا سکے گا اسے لکھ کر اپنے پاس رکھنے کی بھی یہی خاصیت ہے۔

☆......یَانُوثِیَا اس کے معنی یہ ہیں لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ (سوائے اس واحد و یکتا کے کوئی اور معبود نہیں) اس نام کی صفت یہ ہے کہ انبیاء مرسلین نے اسی کے ذریعہ کافروں کے شر سے نجات اور ان کے مقابلہ میں کامیابی حاصل کی۔ اس نام کی خاصیت یہ ہے کہ جو بھی اسے پڑھے گا یا لکھ کر اپنے پاس رکھے تو وہ ہمیشہ تندرست و تونگر و خوشحال رہے گا۔ کبھی ناکامی و مصیبت سے دو چار نہ ہوگا بلکہ دلی مراد پائے گا۔

☆......یَامُعِیْدُ یَامَانِحُ اس کے معنی یہ ہیں یَاخَالِقَ الْاَوْلَادِ فِیْ بُطُوْنِ اُمَّھَاتِہِمْ (اے ماؤں کے بطنوں میں بچے پیدا کرنے والے) اس نام کی صفت یہ ہے کہ جناب امیر المومنین علی بن ابی طالب علیہ السلام نے اس نام کی برکت سے در خیبر کو اکھاڑا تھا اور وہاں کے سات قلعے فتح کئے تھے۔ اس نام کی خاصیت یہ ہے کہ صلح کیلئے بے نظیر ہے پس اگر کوئی کسی قسم کی مٹھائی پر اکتالیس مرتبہ اسے پڑھ کر وہ مٹھائی ایسے لوگوں کو کھلائے گا جن کی آپس میں تکرار ہو اور ایک دوسرے کے مخالف ہوں تو انشاء اللہ وہ ایک دوسرے پر مہربان ہو جائیں گے اور ان کے درمیان سے نزاع و جھگڑا ختم ہوگا اور وہ صلح کر لیں گے۔

☆......یَااَثِیْمَعَیْشَا اس کے معنی یہ ہیں اَلَّذِیْ سَیَّرَ الشَّمْسَ مِنَ الْمَشْرِقِ اِلَی الْمَغْرِبِ (اے وہ کہ جس کے حکم سے آفتاب مشرق سے مغرب کی جانب رواں رہتا ہے) اس کی خاصیت یہ ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ نام ایک مٹھی خاک پر پڑھا اور شَاھَتِ الْوُجُوْہُ لِلْکَافِرِیْنَ وَالْمُشْرِکِیْنَ کہہ کر وہ خاک دشمنوں کی طرف پھینک دی۔ اور وہ سب کے سب اندھے ہوگئے اور شکست کھا کر میدان سے بھاگ کھڑے ہوئے۔ اس نام کی خاصیت یہ کہ اگر اسے سور کی کھال پر لکھ کر دشمن کے مکان کی چوکھٹ یا دیوار کے نیچے دبا دیا جائے تو چند دنوں میں دشمن اس مکان سے نکل جائے گا۔ اور وہ مکان ویران ہو جائے گا۔ اور جب تک وہ کھال وہاں دبی رہے گی اس وقت تک وہ دشمن اس مکان میں واپس نہ آسکے گا۔ لیکن شرط یہ ہے کہ یہ عمل صرف ایسے شخص کے لئے کیا جائے جو واقعی اس کا مستحق ہو ورنہ یہ عمل خود عامل پر الٹا اور اس کے لیے وہ مصیبت بن جائے گا۔

☆......یَاشَسَطِیْعُ اس کے معنی یہ ہیں اَلَّذِیْ اَنْزَلَ التَّوْرَاۃَ عَلٰی مُوْسٰی (اے وہ جس نے موسیٰ علیہ السلام پر توریت

نازل کی) اس نام کی صفت یہ ہے کہ یہی وہ نام ہے جس کی برکت سے یونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ سے نجات پائی اور جب تک وہ مچھلی کے پیٹ میں رہے ان کو کوئی تکلیف نہ ہوئی۔ اس نام کی خاصیت یہ ہے کہ جو کوئی اسے لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو حاسدوں کے شر مقابلہ کرنے والوں کی ایذا و دشمنوں کے پھندوں اور حربوں سے محفوظ رہے گا۔ اور اللہ اسے تمام بلاؤں اور مصیبتوں سے بچائے رکھے گا۔

☼......يَامُصِيْصَ۔ يَاطَفْهَمَا ۔يَايَشَخَ ۔يَاطُوْرَ۔ يَا طُوَاَ۔ يَا اَبْلُوْهِيْمَ ۔يَا بُوْهَ ۔يَا وَوِهِ۔ يَا اَهْوَهْ۔يَافُوْدَ۔ يَاوَشْ ۔يَا مَالِخَ ۔يَا مَلْخِيَ ۔يَا مَمْلُوْ ۔يَا خِيَمَ۔ یہ پندرہ نام ہیں جن کے معنی ملاکر یہ ہیں۔ يَا مَنِ الَّذِيْ يُفْنِيْ بِقُدْرَتِهِ الْمُلُوْكَ وَالسَّلَاطِيْنَ وَ هُوَ يَبْقٰى لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ جَبَّارِ الْجَبَابِرَةِ يَا مَنْ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۔ يَا خَالِقُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا اَللّٰهُ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ٥ يَا رَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ يَااَللّٰهُ

ترجمہ (اے وہ کہ جو بادشاہوں اور بڑے بڑے سلطانوں تک کو فنا کے گھاٹ اتار دیتا ہے۔ اور صرف اسی کی ذات باقی رہنے والی ہے کس کو سزا ملتی ہے آج کے دن بادشاہی صرف اللہ ہی کی ہے جو یکتا ہے اور عظیم قوت والا ہے اور طاقتور ہے، ہر قوت و طاقت رکھتا ہے۔ اے وہ کہ جو اول بھی ہے اور آخر بھی ہے وہ آشکار بھی ہے۔ اور پوشیدہ بھی ہے۔ اے دنیا و مافیہا کو خلقت وجود دینے والے۔ اے ہمیشہ زندہ اور قائم رہنے والے اے اصل سلطان۔ اے پاک ذات ہر عیب سے بری، امن دینے والے نگہبان، ہر عیب سے پاک ذات ہر عیب سے بری، امن دینے والے نگہبان، غالب زبردست، بڑائی والے، شریک ٹھہرانے والوں کے خیالات سے پاک اور بالاتر۔ اے مہربان اے رحم والے اے بزرگ و برتر) ان ناموں کی صفت یہ ہے کہ آسمان و زمین کے فرشتے ان ہی ناموں کی برکت سے قائم ہیں اور پرواز میں مشغول ہیں۔ بلکہ آسمان و زمین کے فرشتے اور عرش و کرسی بھی انہی ناموں کی برکت سے قائم ہیں اور ان ہی ناموں میں اللہ کا اسم اعظم شامل ہے۔ ان ناموں کی خاصیت یہ ہے کہ جو شخص انہیں پڑھے گا یا اپنے پاس رکھے گا تو اللہ اسے تمام شب و روز کی بلاؤں۔ ناگہانی آفتوں، موت مفاجات یعنی یکا یک موت قحط، تنگدستی، عذاب قبر اور روز قیامت کی جملہ آفات سے محفوظ رکھے گا نیز اس دنیا میں جن و انس و شیاطین میں سے کوئی بھی کسی قسم کا ضرر اور نقصان اسے نہ پہنچا سکے گا تمام مخلوق میں وہ باہیبت رہے گا۔ اس کی شان و شوکت قائم رہے گی۔ اس کی بات ٹالی نہ جائے گی اس کے دشمن دبے رہیں گے اور وہ تمام مخلوق کی نظر میں باعزت و مکرم رہے گا۔ یہ خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ان بزرگ ناموں کو عزت و احترام سے رکھا جائے تو انشاء اللہ دنیوی و اخروی مقصد حاصل ہوں گے جو ان میں شک کرے گا وہ کافر قرار پائے گا اللہ ہم سب کو اپنے غضب سے بچائے) (آمین)

## رجال الغیب (دائمی جدول)

| قمری تاریخیں | سمت | مفید (پشت پر) | مضر (سامنے) |
|---|---|---|---|
| ۱،۹،۱۶،۲۴ | جنوب مشرق | شمال مغرب | جنوب مشرق |
| ۲،۱۰،۱۷،۲۵ | جنوب مغرب | شمال مشرق | جنوب مغرب |
| ۳،۱۱،۱۸،۲۶ | جنوب | شمال | جنوب |
| ۴،۱۲،۱۹،۲۷ | مغرب | مشرق | مغرب |
| ۵،۱۳،۲۰ | شمال مغرب | جنوب مشرق | شمال |
| ۶،۲۱،۲۸ | شمال مشرق | جنوب مغرب | شمال مشرق |
| ۷،۱۳،۲۲،۲۹ | مشرق | مغرب | مشرق |
| ۸،۱۵،۲۳،۳۰ | شمال | جنوب | شمال |

نوٹ: چاند کی جس تاریخ کو عمل کرنا مقصود ہو اس روز دیکھیں رجال الغیب کس سمت پر ہیں اس سمت کے مخالف منہ کر کے عمل کریں رجال الغیب سے عملی استعانت حاصل کرنے کیلئے عمل سے پہلے دعا پڑھیں۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَارِجَالَ الْغَيْبِ ۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَااَرْوَاحَ الْمُقَدَّسَةِ اَغِيْثُوْنِيْ وَانْظُرُوْااِلَيَّ بِنَظْرَةٍ يَارُقَبَآءُ يَانُجَبَآءُ يَااَبْدَالُ يَااَوْتَادُ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

# لوحِ منیب (برائے تسخیر خلائق ورجوع محبوب)

تحریر و تحقیق: عامل و مولانا گلفام علی حسینی (مصنف کائناتِ جفر و روح العملیات) لاہور 0300/0321:4534910

(نوٹ: اس سے قبل کہ تو آور دتحقیق سے فیض حاصل کریں۔ آغا افتخار حسین مع متعلقین کے لئے دُعا کریں۔ کہ اللہ تعالیٰ محمدؐ و آلِ محمدؐ کے صدقے میں انکی خدمات کو قبول فرماتے ہوئے صحت وسلامتی عزت وقار میں اضافہ فرمائے۔ تاکہ علم کے نوری کرنیں اسی طرح حاصل ہوتی رہیں۔ (آمین ثم آمین)

قارئین امامیہ جنتری بلفظِ "منیب" جس کے معنی ہیں۔ رجوع کرنے والا، جیسا کہ ارشادِ رب العزت ہے:۔

وَالۡاَرۡضَ مَدَدۡنٰهَا وَاَلۡقَيۡنَا فِيۡهَا رَوَاسِىَ وَاَنۡۢبَتۡنَا فِيۡهَا مِنۡ كُلِّ زَوۡجٍۢ بَهِيۡجٍ ۙ تَبۡصِرَةً وَّذِكۡرٰى لِكُلِّ عَبۡدٍ مُّنِيۡبٍ ۝ (سورۃ ق، پارہ ۲۶، آیت ۸۔۷)

ترجمہ: اور زمین کو ہم نے پھیلا دیا ہے۔ اور اُس میں بڑے (بڑے) پہاڑ ٹھہرا دیئے ہیں۔ اور ہم نے اس میں ہر قسم کی لہلہاتی ہوئی نباتات پیدا کردی ہے۔ ہر (عبدِ منیب) رجوع کرنے والے بندے کیلئے (یہی) قدرت نمائی اور نصیحت ہے۔

مَنۡ خَشِىَ الرَّحۡمٰنَ بِالۡغَيۡبِ وَجَآءَ بِقَلۡبٍ مُّنِيۡبِ ۝ۙ ۣادۡخُلُوۡهَا بِسَلٰمٍ ؕ ذٰلِكَ يَوۡمُ الۡخُلُوۡدِ ۝

(سورۃ ق، پارہ ۲۶، آیت ۳۴۔۳۳)

ترجمہ: جو بے دیکھے رحمٰن سے ڈرتا رہا۔ اور قلبِ منیب کے ساتھ حاضر ہوا (انھی ہی سے کہا جائیگا) تم سلامتی کے ساتھ اس میں داخل ہو جاؤ۔ یہی تو ہمیشہ ہمیشہ کے رہنے کا دن ہے۔

اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّكُلِّ عَبۡدٍ مُّنِيۡبٍ

(سورۃ سباء آیت ۹، پارہ ۲۲)

ترجمہ: بے شک عبدِ منیب کے لئے اسی میں نشانی موجود ہے۔

قارئین: "منیب" کے اعداد قمری (م/۴۰، ن/۵۰، ی/۱۰، ب/۲) =۱۰۲ ہیں۔ جو کہ امیر المومنین علیہ السلام کے مبارک اسم علی کے بنیاتی اعداد ہیں۔ یعنی: علی ع۔ل۔ی

| زبری | بنیاتی | اعداد | مجموعہ |
|---|---|---|---|
| ع | ی۔ن | ۵۰+۱۰ | ۶۰ |
| ل | ا۔م | ۴۰+۱ | ۴۱ |
| ی | ا۔× | ۰+۱ | ۱ |
| | | | ۱۰۲ |

مطلب: "منیب" حضرت علی علیہ السلام ہے۔

"ایمان" کے اعداد قمری (ا/۱، ی/۱۰، م/۴۰، ا/۱، ن/۵۰) =۱۰۲ ہیں۔

مَا الۡكِتٰبُ وَلَا الۡاِيۡمَانُ وَلٰـكِنۡ جَعَلۡنٰهُ نُوۡرًا نَّهۡدِىۡ بِهٖ (سورۃ الشوریٰ، پارہ ۲۶، آیت ۵۲)

ترجمہ: کہ کتاب کیا چیز ہے۔ اور نہ یہ کہ ایمان کیا چیز ہے۔ لیکن ہم نے اس کو ایک نور قرار دیا۔

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَا تَتَّخِذُوۡۤا اٰبَآءَكُمۡ وَاِخۡوَانَكُمۡ اَوۡلِيَآءَ اِنِ اسۡتَحَبُّوا الۡكُفۡرَ عَلَى الۡاِيۡمَانِ ؕ وَمَنۡ يَّتَوَلَّهُمۡ مِّنۡكُمۡ فَاُولٰۤـئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوۡنَ ۝ (سورۃ التوبہ، پارہ ۱۰، آیت ۲۳)

ترجمہ: اے ایمان لانے والو تم اپنے باپ داداؤں کو اور اپنے بھائی بندوں کو اگر وہ ایمان کے مقابلہ میں کفر کو دوست رکھتے ہوں (اپنا) دوست نہ بناؤ۔ اور جو تم میں سے انکو دوست بنالے گا۔ تو وہی تو ظالم ہیں۔

تفسیر عیاشی میں حضرت امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت میں جو "لفظِ ایمان" ہے۔ اسکے باطنی معنی علی ابن ابی طالب علیہ السلام ہے۔

ینابیع المودۃ میں ابن مسعود فرماتے ہیں کہ جب روز احزاب حضرت علی علیہ السلام، عمر بن عبدِ ود سے جنگ کرنے نکلے تو جناب رسول خداؐ نے فرمایا کہ۔ کُل ایمان، کُل کفر کے مقابلہ میں جا رہا ہے اور جب حضرت علیؑ نے اس کو قتل کر دیا تو آنحضرتؐ نے فرمایا! اے علیؑ! مبارک ہو اگر تمہارا آج کا عمل میری تمام اُمت کے اعمال کے ساتھ وزن کیا جائے تو تمہارے عمل کا پلڑا بھاری رہے گا۔

"سبیل" کے اعداد قمری (س/۶۰، ب/۲، ی/۱۰، ل/۳۰) =۱۰۲ ہیں۔

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا هَلۡ اَدُلُّكُمۡ عَلٰى تِجَارَةٍ تُنۡجِيۡكُمۡ مِّنۡ عَذَابٍ اَلِيۡمٍ ۙ تُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ

وَرَسُوْلِهٖ وَتُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۙ (سورۃ الصف، پارہ ۲۸، آیت ۱۱۔۱۰)

ترجمہ: اے ایمان لانے والو! آیا میں تم کو ایسی تجارت (سودا) بتلاؤں۔ جو تمہیں دردناک عذاب سے بچائے۔ کہ اللہ پر اور اسکے رسولؐ پر ایمان لاؤ۔ اور سبیل اللہ میں اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے جہاد کرو۔ اگر تم سمجھو تو یہ تمہارے لئے سب سے بہتر ہے۔

قارئین کرام: اللہ پر ایمان لائے تو کہا! لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

رسول پر ایمان لائے تو کہا! مُحَمَّدٌ ﷺ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

سبیل (علیؑ) کی ولایت پر کہا! عَلِیٌّ علیہ السلام وَلِیُّ اللّٰهِ

وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا فَاتَّبِعُوْهُ ۚ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝ (سورۃ الانعام، پارہ ۸، آیت ۱۵۳)

ترجمہ: اور بیشک یہی میرا راستہ سیدھا ہے۔ پس اسکا اتباع کرو۔ اور مختلف رستوں پر نہ چلو۔ کہ وہ تم کو سبیل سے ہٹا دیں گے۔ ان باتوں کا اس نے تم کو حکم دیا ہے۔ تاکہ تم پرہیزگار رہو۔

صراطی مستقیما (سیدھا راستہ) اسکے حروفوں کی تعداد (ص۔ر۔ا۔ط۔ی۔م۔س۔ت۔ق۔ی۔م۔ا) ۱۲ = (بارہ)۔ اور "سبیل" کے اعداد ۱۰۲ جو کہ (۲+۱۰) ۱۲ = الحمد للہ ہمارے امام بارہ ہیں۔ اول امام علی علیہ السلام اور آخر امام مہدی الھادوی علیہ السلام ہیں۔ معانی الاخبار میں خود امام علی علیہ السلام فرماتے ہیں۔ کہ آگاہ ہو جاؤ۔ قرآن مجید میں میرے بہت سے مخصوص نام ہیں۔ پس تم کو واقفیت ہونی چاہیے۔ کہ ان سے ناواقف رہ کر معاملہ دین میں بھٹک نہ جاؤ۔ اب ہم "نیب" کے بیناتی اعداد کا جائزہ لیں۔ یعنی

| زبری | بیناتی | اعداد | مجموعہ |
|---|---|---|---|
| م | ی۔م | ۱۰+۴۰ | ۵۰ |
| ن | و۔ن | ۵۰+۶ | ۵۶ |
| ی | ا۔× | ۰+۱ | ۱ |
| ب | ا۔× | ۰+۱ | ۱ |

۱۰۸

جو کہ "حق" کے اعداد (ح/۸، ق/۱۰۰) ۱۰۸ = ہیں۔ الکافی میں درج ہے۔ جب امام مہدی علیہ السلام ظہور فرمائے گے تو اکثر لوگ ان کے سامنے سے انکار کرے گے۔ تو آپ آگے بڑھ کر ان کی گردنیں ماریں گے۔ کیونکہ اللہ پاک کا ارشاد ہے۔ کہ

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا (سورۃ بنی اسرائیل، پارہ ۱۵، آیت ۸۱)

اور کہہ دو حق آگیا اور باطل مٹ گیا۔ بیشک باطل کا کام ہی ہے مٹ جانا۔ آپ نے فرمایا! جب امام قائم علیہ السلام ظہور فرمائیں گے تو باطل مٹ کر ہی رہے گا۔

بحارالانوار میں درج ہے کہ امام موسیٰ کاظمؑ سے یونس بن عبدالرحمٰن نے پوچھا! مولا کیا آپ حق ہیں۔ امامؑ نے ارشاد فرمایا! ہم حق ہیں۔

قارئی حضرات بآسانی سمجھ گئے کہ آئمہ معصومین حق ہیں۔ اور یہ بھی جان گئے کہ "نیب" کے بیناتی اعداد ۱۰۸ جو "حق" کے اعداد ہیں۔ اسکے علاوہ "میزان" کے اعداد قمری (م/۴۰، ی/۱۰، ز/۷، ا/۱، ن/۵۰) ۱۰۸ = ہیں۔

اَلَّا تَطْغَوْا فِی الْمِيْزَانِ (سورۃ الرحمٰن۔ پارہ ۲۷، آیت ۸)

ترجمہ: تم میزان کے بارے میں سرکشی نہ کرو۔

"میزان" کے بیناتی اعداد ۲۱۸ جو کہ علیؑ ابن ابی طالبؑ کے اعداد (علی/۱۱۰، ابن/۵۳، ابی/۱۳، طالب/۴۲) ۲۱۸ = ہیں۔ گویا "میزان" سے مراد علی ابن ابی طالبؑ ہیں۔ اک اور راز کہ "میزان" کے زبری اور بیناتی اعداد (۱۰۸+۲۱۸) ۳۲۶ = ہیں۔ جو کہ سیدہ زہرا سلام اللہ علیہا کے زبری اور بیناتی اعداد (۲۱۳+۱۱۳) ۳۲۶ = ہیں۔

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا (سورۃ آل عمران، پارہ ۴، آیت ۱۰۳)

ترجمہ: اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

"بحبل اللہ" کے اعداد قمری (ب/۲، ح/۸، ب/۲، ل/۳۰، ا/۱، ل/۳۰، ل/۳۰، ہ/۵) ۱۰۸ = ہیں۔ جب کہ (علیؑ) ابن ابی طالب علیہ السلام کے اعداد قمری (ابن/۵۳، ابی/۱۳، طالب/۴۲) ۱۰۸ = ہیں۔ گویا قرآن میں جہاں کہیں حبل اللہ (اللہ کی رسی)، میزان، حق، صراط مستقیم، سبیل اللہ (اللہ

کاراستہ)، ایمان، غیب کا ذکر ہو۔
اسکی باطنی تفسیر حجو یل علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی ذات گرامی مراد ہے۔ اور تفسیر کافی میں امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں۔ خدا تبارک تعالیٰ اگر چاہتا تو بندوں کو خود ہی اپنی معرفت عطا فرما دیتا۔ لیکن اُس پاک ذات نے ہم کو وسیلہ بنایا۔ مومنین کرام! ہم بھی اپنی مشکلات کے حل کے لئے امیر المومنین علیہ السلام کو وسیلہ بنائیں۔ یقیناً ہماری مشکلات سہل و آسان ہونگی۔
جو کوئی بھی اس بات کا خواہاں ہو کہ اسکی عزت و احترام وہیبت لوگوں کے قلوب میں پیدا ہو جائے اور لوگ اسکے تابع ہو جائیں اور اسکی بات توجہ سے سنیں تو ایسے فرد کے لئے لوح منیب بے حد مفید اور مجرب ہے۔ اس مقصد کیلئے سب سے پہلے وہ اپنے گناہوں سے تائب ہو۔ صدق قلب کے ساتھ استغفار کریں۔ اکل حلال اختیار کرے۔ نماز پنجگانہ کی پابندی کریں۔ اب وہ ماہ قمری کے عروج میں موافق نظر سعد اور قمر کی نحوست سے پاک ساعت یا شرف زہرہ، اوج زہرہ کا انتخاب کریں۔ لوح منیب زعفران و گلاب سے تیار کریں۔ اور لوح منیب کو اپنے سامنے رکھکر سورۃ ق کی آیات ۳۳۔۸، ایکسو دو (۱۰۲) مرتبہ اول و آخر ۱۲۔۱۲ مرتبہ درود شریف پڑھکر اللہ پاک سے دعا کریں۔ اکتالیس یوم تک بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھیں۔ انشاء اللہ مخلوق خدا میں بے پناہ شہرت و بلندی نصیب ہوگی۔ اور دشمن آپ کا احترام سے پیش آئے۔ ناراض دوستوں میں صلح ہو۔ بلکہ روٹھے ہوئے محبوب کو منانے کے لئے مجرب المجرب عمل ہے۔
میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے۔ تاہم ضرورت محسوس کریں تو رابطہ کریں۔


**فیضِ حسینی**

گھریلو ناچاقی، رکاوٹ شادی، محبت، تعلیم، ملازمت، ویزہ، بے روزگاری، جادو، نظر بند نحوست سیارگان کے اثرات، بے اولاد اور مسلسل نقصانات کے ازالہ کے لئے رابطہ کریں۔ اپنا نام، والدہ کا نام، تاریخ پیدائش، وقت سوال تاریخ، دن اور مقصد ہمراہ جوابی لفافہ روانہ کریں زائچہ فیس -/100
فیضِ حسینی، عامل مولانا گلفام علی حسینی 0300/0321 4534910
(مصنف کتاب روح العلمیات، کائنات جفر)
غازی آباد، تکیہ مندراں والا حسینی سٹریٹ نمبر 1 لاہور پاکستان


**لوح منیب کا سامنے کا رخ**




**چال لوح منیب**




**لوح منیب کا عقبی رخ**




| | |
|---|---|
| کائنات جفر حصہ اوّل | -/150 |
| کائنات جفر حصہ دوئم | -/200 |
| روح العملیات | -/250 |

مندرجہ بالا پتہ سے منگوا سکتے ہیں مصنف گلفام علی حسینی


**عمل سورۃ الحمد** یہ مجرب عمل علامہ مجلسیؒ اور دیگر علماء کرام سے منقول ہے اس عمل کی ابتدا روز جمعہ بعد نماز فجر کرے۔ اور قبل عمل غسل کرے اور صبح کے وقت فریضہ و تسبیح کے بعد ۴۱ مرتبہ سورۃ حمد پڑھے۔ اور سورہ حمد ختم ہونے پر بلا فاصلہ تیرہ مرتبہ یہ دُعا پڑھے۔

## يَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ يَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ يَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ يَا مُيَسِّرُ يَسِّرْ يَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ يَا مُدَبِّرُ دَبِّرْ يَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ

(سیّدہ صوفیہ نقوی (انٹیریئرز انٹرلاہور)
Ph: 042 37911884

# نقوشِ امر: تسخیر و شفاء، حب و ردِ بلا

صدیوں سے پوشیدہ ایک نئی حقیقت (فیض از جناب سرکار باب الحوائج امام موسیٰ کاظم علیہ السلام)

عامل روحانی فقیر افضال حسین افضال پی او بکس نمبر 10866، الحیدر ریڈ ڈاکخانہ، ناظم آباد، کراچی رابطہ نمبر: 0333-3217163, 0300-3640079

قارئین! یہ نقوش تسخیر و شفا، حب، سحر و ردِ بلا جو آپ کی خدمت میں اس مرتبہ پیش کر رہا ہوں، یہ کبھی کسی کتاب میں شائع نہیں ہوئے اور نہ کسی کے پاس موجود ہیں۔ یہ نقوش قرآن کریم کی 9 شہرۂ آفاق سورتوں کے اعداد سے ترتیب دیئے گئے ہیں۔ ان میں سورۃ البینۃ، سورۃ البروج، سورۃ ممتحنۃ، سورۃ فلق، سورۃ یوسف، سورۃ روم، سورۃ قریش، سورۃ عبس اور سورۃ حٰم شامل ہیں۔ یہ نقوش جلدی امراض، آسیب و جن، سحر و بندش، جادو، صلح مابین موافقت اور حب کے لیے مفید و مجرب ہیں۔ **نوٹ:** قرآن پاک کی سورتوں کے نقوش اگلے صفحہ پر درج ہیں۔

## 1۔ نقوش سورۃ البروج، سورۃ بینہ:

یہ نقوش جلدی امراض و یرقان اور خون کے امراض کے لیے مفید ہیں۔

طریقہ تحریر: اس نقش معظم کو عرق گلاب و زعفران میں 7 دانے کلونجی کے ڈال کر کانے کے قلم سے موٹی کاغذ پر تحریر کریں۔ سعد ترین ایام قمر میں لوح قمر پر کندہ کروا کر پاس رکھیں۔

**طریقہ استعمال:** ایک عدد بوتل عرق گلاب میں 21 دانے کلونجی اور نقش معظم کو ڈال کر 21 یوم تک پئیں اور اسم اعظم کے اعداد کے مطابق بعد نماز عشاء 21 یوم ورد کریں۔

خارش، داد، چنبل، برص، جذام اور دیگر جلدی امراض کے لیے تیر بہدف ہیں۔ انشاء اللہ شفائے کاملہ عطا ہوگی۔

## 2۔ نقش سورۃ ممتحنہ:

ان بچے بچیوں کے لیے گراں قدر تحفہ ہے جو عرصہ سے شادی اور رشتے کے منتظر ہیں اور طویل عمر ہونے کے باوجود ابھی تک مایوس ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس نقش کی برکت سے جلد رشتۂ ازدواج سے منسلک ہو جائیں گے۔

**طریقہ تحریر و استعمال:** چاہیے کہ زعفران خالص عرق گلاب سے کاغذ پر سعد ترین ساعت مریخ و زرد رو پر بمعہ اسم اعظم کندہ کروائیں۔ نقش مذکورہ یہ ہے:

## 3۔ نقش سورۃ روم:

یہ نقش ان دوستوں کے لیے ہے جو ایک دوسرے سے جدا ہوں، خواہ وہ رشتہ دار ہوں، پارٹنر ہوں، دوست ہوں، میاں بیوی ہوں، محبوب ہوں یا کسی دیگر قسم کی جدائی میں مبتلا ہوں۔ جملہ تمام قسم کی جدائی دور کرنے کے لیے اور حسن سلوک پیدا کرنے کے لیے فریقین میں صلح کے لیے نہایت مجرب ہے۔

**طریقہ تحریر و استعمال:** زعفران و گلاب میں کستوری ملا کر صندل کے قلم سے مشتری کی ساعت مبارکہ میں تحریر کریں اور اپنا اسم اعظم نقش کے دائیں بائیں، دونوں اطراف میں تحریر کریں اور ذیل میں فریقین کے اسماء معہ والدہ تحریر کریں۔ دیگر جستی لوح پر کندہ کر کے پاس رکھیں۔ نقش درج ذیل ہے:

## 4۔ سورۃ فلق، سورۃ قریش، سورۃ عبس:

وہ خواتین و حضرات جو رجعت سیارگان و سحر بندش، جادو، آسیب و جن کی پکڑ و گرداب میں پھنسے ہوئے ہیں، وہ ان نقوش سے ضرور مستفید ہوں گے۔ انشاء اللہ جلد ہر قسم کے شر و بندش، جن بھوت پریت سے چھٹکارہ پا لیں گے۔ چاہیے کہ نقش سورۂ عبس ہرن کے چمڑے پر خالص لوہے کے قلم سے تحریر کیا جائے اور اسے سمندری پانی میں ڈال کر رکھیں اور جس جگہ یا شخص پر اثر ہو، اس پر اسپرے سے چھڑکاؤ کریں۔ دیگر نقش قریش عرق گلاب و زعفران سے سفید کاغذ پر ساعت مریخ یا دوران قمر در عقرب میں تحریر کریں۔

## دیگر: نقش سورۃ فلق:

زعفران و سمندری پانی سے بغیر لائن کے کورے کاغذ پر بیر کی قلم سے تحریر کریں۔ اطراف میں سورۃ فلق کا گھیرا بنا لیں۔ ذیل میں متاثرہ فرد کا نام معہ والدہ تحریر کریں اور اسمائے اعظم دائیں بائیں آخر میں تحریر کریں بمعہ ملائکہ عمل میں لائیں۔ نقوش درج ذیل ہیں:

## نقش سورۃ یوسف:

یہ نقش دائمی محبت وحب صالح کے لیے بے حد مفید ہے۔ چاہیے کہ عروج ماہ میں ساعت زہرا میں عرق گلاب، مشک و زعفران سے تحریر کرے اور ملائکہ چہار اطراف پر براجمان کرے اور اسم اعظم دائیں اور بائیں جانب لکھے اور زیر نقش طالب و مطلوب کا

نام بمعہ والدہ بطریق احسن لکھے اور پاس رکھے۔ ہمیشہ خوب پیار و محبت سے گزر بسر ہوگی۔

## نقش سورۃ ص: برائے تسخیر خلائق۔

## استخراج اسم اعظم:

اسم اعظم نکالنے کے یوں تو بہت سے طریقے وضع کیے گئے ہیں لیکن مجھے میرے استاد محترم جناب حکیم مولا بخش قوی راج نے جو طریقہ مرحمت فرمایا ہے، وہ آپ کی خدمت میں عرض کر رہا ہوں۔ اپنے نام کے حروف الگ الگ کر لیں پھر، ان کو ملفوظی کر لیں اور پھر ان کو خالص کر لیں اور بحساب قمری اعداد نکال کر جمع کر لیں۔ جو حاصل ہو، ان اعداد کے مطابق اسمائے مبارکہ چن لیں اور ان اسمائے مبارکہ کو اعداد کے مطابق ورد وظیفہ یا 41 یوم کا عمل، جیسا آسانی محسوس کریں، کر لیں۔

**مثال** اللہ دتہ مقبول **حرفی** ا ل ل ہ۔ د ت ہ۔ م ق ب و ل

**ملفوظی** الف۔ لام۔ لام۔ ہا۔ دال۔ تا۔ ہا۔ میم۔ قاف۔ با۔ واؤ۔ لام

**خالص** لف۔ ام۔ ام۔ ا۔ ال۔ ا۔ ا۔ یم۔ اف۔ ا۔ او۔ ام۔

**حروف**

ا۔ ف۔ ا۔ م۔ ا۔ م۔ ا۔ ا۔ ل۔ ا۔ ا۔ ی۔ م۔ ا۔ ف۔ ا۔ ا۔ و۔ ا۔ م۔

**اعداد**

۳۰+۸۰+۱+۱+۴۰+۱+۱+۴۰+۱+۱+۱+۳۰+۱+۱+۱۰+۱+۱+۴۰+۱+۱+۸۰+۱+۱+۱+۶+۱+۴۰

**جدول ابجد قمری**

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا ۱ | ب ۲ | ج ۳ | د ۴ | ہ ۵ | و ۶ | ز ۷ | ح ۸ |
| ط ۹ | ی ۱۰ | ک ۲۰ | ل ۳۰ | م ۴۰ | ن ۵۰ | س ۶۰ | ع ۷۰ |
| ف ۸۰ | ص ۹۰ | ق ۱۰۰ | ر ۲۰۰ | ش ۳۰۰ | ت ۴۰۰ | ث ۵۰۰ | خ ۶۰۰ |
| ذ ۷۰۰ | ض ۸۰۰ | ظ ۹۰۰ | غ ۱۰۰۰ | | | | |

جمع کیا: ۴۰۶ بنے۔ اب اس سے اسمائے مبارکہ چنے گئے: ورد بنا: یَا مُؤْمِنُ یَا کَرِیْمُ ورد بنا: یَا مُؤْمِنُ یَا کَرِیْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ ۴۰۶ بار۔

واللہ اعلم بالصواب

## قرآن پاک کی سورتوں کے نقوش




























جادو، سحر، شیطانی تعویذات کا توڑ

گھر پر جنات کا اثر ہونا، گھر سے بیماری کا خاتمہ نہ ہونا اور دیگر روحانی مسائل کے حل کے لئے

مولانا سید صبیح حیدر شیرازی 283 ایف بلاک گلشن راوی لاہور۔

فون: 042 37462007 موبائل: 0300 4308235

# تحفہ امامیہ (جمیع حاجات)

زاہد حسین جعفری
رحمن کالونی گلی نمبر 10 جی بلاک ٹال واپڈا کالونی خانیوال روڈ ملتان
0321-6360455 0332-7462842

(برائے خاص امامیہ جنتری رجسٹرڈ) لاہور

**دُعا** یا اللہ بے نیاز خالق وَاهِبُ الْعَطَا یا اَمْ یعنی (تمام مومنین امامیہ جنتری) تیری سب سے بالاتر قوت سے سوال کرتے ہیں التجا کرتے ہیں فریاد کرتے ہیں تیرے اس عظیم الشان اعمال کے وسیلہ سے جس کے سامنے تیری ہر مخلوق ذلیل اور پست تھی کہ محمدؐ وآل محمدؐ پر درود بھیج چہاردہ معصومینؑ اور امام زمانہ عجل اللہ فرجہ کے وسیلہ سے ہماری یہ دُعائیں وظائف اپنی بارگاہ ایزدی میں مستجاب فرما آمین ثم آمین

انجم امامت کے پانچویں تاجدار حضرت امام محمد باقر علیہ السلام کا فرمان ہے کہ خالق اکبر کے نزدیک اس سے بڑی کوئی عبادت نہیں کہ خلاق عالم حلال مشکلات سے سوال کیا جائے اور طلب کیا جائے اور خدا کا سب سے بڑا دشمن وہ ہے جو مانگنے میں تکبر کرتا ہے جو رزق عالم کے خزانہ میں تھے اور وہ طلب نہیں کرتا ہے۔ جسے امیر کائنات ابوالائمہ حضرت علی ابن ابی طالب کا فرمان ہے اگر خدا تمہاری دُعائیں پوری کر رہا ہے تو وہ تمہارا یقین بڑھا رہا ہے اگر دُعائیں پوری کرنے میں دیر کر رہا ہے تو وہ تمہارا صبر بڑھا رہا ہے۔ اگر تمہاری دُعاؤں کا جواب نہیں دے رہا تو وہ تمہیں آزما رہا ہے دُعا کے مستجاب ہونے میں تاخیر مزید قربت خدا کا باعث بنتی ہے۔

**تمام مشکلات کا حل** تمام مشکلات کے حل کیلئے یہ وظیفہ نہایت ہی مجرب ہے۔ تعلیم، ملازمت کیلئے۔ مقدمہ میں کامیابی قرض کی ادائیگی اور ہر قسم کی پریشانی کیلئے سود مند ہے نماز فجر یا عشاء کے بعد روزانہ ایک سو بار پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھیں۔ اور سجدہ میں دُعا مانگیں۔

(۱) لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ

(۲) رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ

(۳) وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ

(۴) حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ

(۵) یَا رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

**عمل برائے شادی** پچھلے سال میں نے شادی کیلئے جتنے اعمال بتائے الحمدللہ بہت کامیابیاں ہوئیں خاص کر سورۃ احزاب والا عمل بہت ہی مجرب رہا اب قارئین کی فرمائش پر مزید شادی کے چند اعمال تحریر کر رہا ہوں اب سب کریڈٹ بانیان امامیہ جنتری کو جاتا ہے جو ضرورت مند لوگوں کیلئے اہتمام کرتے ہیں اور مومنین سے دُعائیں لیتے ہیں۔ بے نیاز کریم اللہ ان کی توفیقات میں اضافہ کرے اور انکے مرحومین کے درجات بلند کرے اور اعلیٰ علیین میں جگہ دے۔

**پہلا طریقہ** یہ ایک کامیاب ترین عمل ہے سورۃ الاحزاب جو کہ پارہ 21 میں ہے خالص مشک و زعفران سے باطہارت لکھ کر یا کسی پرہیزگار شخص سے لکھوا کر مٹی کے برتن میں اونچی جگہ اچھی طرح بند کر کے چالیس دن ایک معین وقت پر تلاوت کریں اگر اس دوران شادی نہ ہو تو جمعۃ المبارک کو نماز عصر کے بعد ایک مرتبہ تلاوت کریں اور تین ماہ تک یا مسلسل تین سو بار (۳۰۰) بار روزانہ پڑھیں۔ نوٹ اگر کوئی ایران زیارات پر جائے تو وہاں مشہد مقدس امام رضا علیہ السلام کے روضہ کے بالکل ساتھ بازار رضا سے خالص زعفران سے لکھی ہرن کی کھال پر لکھی مل سکتی ہے۔ جو کہ بہت ہی مجرب ہے۔ بندہ ناچیز کے پاس چند تعویذ رہ گئے ہیں۔

## 2- شادی اور محبت کیلئے سورۃ یٰسین کا عمل

آیت "سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ"

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَلَامٌ ۱۳۱ | قَوْلًا ۱۳۷ | مِّنْ رَّبٍّ ۲۹۲ | رَّحِیْمٍ ۲۵۸ |
| مِّنْ رَّبٍّ ۲۹۲ | رَّحِیْمٍ ۲۵۸ | سَلَامٌ ۱۳۱ | قَوْلًا ۱۳۷ |
| رَّحِیْمٍ ۲۵۸ | مِّنْ رَّبٍّ ۲۹۲ | قَوْلًا ۱۳۷ | سَلَامٌ ۱۳۱ |
| قَوْلًا ۱۳۷ | سَلَامٌ ۱۳۱ | رَّحِیْمٍ ۲۵۸ | مِّنْ رَّبٍّ ۲۹۲ |

الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

یہ عمل شادی کیلئے بہت ہی اکسیر عمل ہے جتنے لوگوں کو میں نے بتایا ہے وہ کامیاب ہوئے ہیں۔ دو عدد نقش زعفران سے لکھ کر ایک گلے میں ڈالیں دوسرا نقش قرآن کی سورۃ یٰسین میں رکھیں جب تلاوت کریں تو نظر نقش پر بھی ڈالتے رہے جب آیت سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ پر پہنچیں تو آیت کو 70 مرتبہ تکرار سے پڑھیں اور پھر سورۃ یٰسین کو مکمل کریں۔

**رکاوٹ شادی:** جس کی بچی کی شادی میں رکاوٹ ہو رشتے آ کر چلے جاتے ہوں کوشش کے باوجود رکاوٹ ہو تو یہ عبارت خالص زعفران سے لکھ کر بچی کے گلے میں ڈالیں اور روزانہ تلاوت کریں۔ انشاءاللہ رشتہ مل جائے گا۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَاهُ زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ قَوْلِكَ هٰذَا وَبِحُرْمَةِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اَنْ تَرْزُقَ فلاں بنت فلانه زَوْجًا مُوَافِقًا غَيْرَ مُخَالِفٍ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَآلِهٖ اَجْمَعِيْن۔

**برائے ملازمت و رزق** جس شخص کا روزگار یا ملازمت نہ ہو اور ذریعہ معاش نہ ہو تو یہ عمل اکسیر کا حکم رکھتا ہے نماز فجر یا عشاء کے بعد ایک سو ایک مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف چالیس روز پورے نہ ہوں گے کہ انشاء اللہ غیب سے کوئی سامان ملازمت یا ذریعہ معاش ظہور میں آئیگا۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَيَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَيَا خَالِقَ الْاَبْصَارِ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ اَرْشِدْنِيْ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَارَبِّ اُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَيْكَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۔

**نشہ سے چھٹکارہ کیلئے** یہ عمل نشہ سے چھٹکارہ کیلئے بہت ہی موثر ثابت ہوا ہے جتنے نشہ کے لوگوں کو دیا ہے کامیابی ہوئی ہے یہ نقش مسلم اور غیر مسلم کو دیا جا سکتا ہے۔ یہ نقش روزانہ ستائیس (۲۷) دن بلا ناغہ پلانا ہے اس نقش کا پانی دن میں دو مرتبہ صبح شام پلایا جائے اس وقت پلایا جائے کہ نشئی نشہ کی حالت میں نہ ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۹ | ۳۶۴ | ۳۷۱ |
| ۳۷۰ | ۳۶۸ | ۳۶۶ |
| ۳۶۵ | ۳۷۲ | ۳۶۷ |

نام بمعہ والدہ لکھیں؟

امامیہ جنتری کے قارئین سے ملتمس ہوں یہ اعمال نہایت پرتاثیر اور مجرب سریع الاثر اور تیر بہدف ہیں وظائف کی کامیابی کیلئے واجبات کی سختی سے ادائیگی غیر شرعی کاموں سے اجتناب کریں پھر دعاؤں کا اثر دیکھیں کامیابی پر بندہ ناچیز کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ والسلام زاہد حسین جعفری ملتان

# ہرمل سے شفاء

حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ہرمل کے ہر پودے کے پتوں اور اس کے دانوں میں ستر بیماریوں کی شفا ہے۔ (مفاتیح الجنان)

طبی و روحانی فوائد: ہرمل اپنے اثرات کے اعتبار سے ظاہری و باطنی طور پر ایک جامع الکمالات پودا ہے اس کے ظاہری کمالات کا تعلق جسمانی امراض سے ہے اور باطنی کمالات کا تعلق روحانی عجائبات سے ہے۔ حکیم اردو بیلی مجمع الاعمال میں لکھتے ہیں کہ ہرمل کے سفوف کو گائے کے دودھ کے ہمراہ ہر دو وقت صبح و شام استعمال کرنے سے سل و دق، زکام، کھانسی، دمہ سے نجات حاصل ہوتی ہے۔ ★ مستورات کے مخصوص امراض کیلئے ایک مفید دوا ہے۔ دق الاطفال (سوکڑا، مسان) اٹھرا وغیرہ کیلئے یا تعویذ دینے والی اکسیر ہے۔

★ حکیم جالینوس اپنے قصائد میں لکھتے ہیں کہ ہرمل کو حسب ضرورت بریان کرکے اس کے سفوف کو گائے کے دودھ میں ملا کر پئیں تو دماغی ہیجان کو کم کرتا ہے اور دیوانگی کیلئے مفید ہے نیز اعصابی و عضلاتی ضعف کو دور کرنے کیلئے نہایت اعلیٰ چیز ہے۔

★ جریان، احتلام و سرعت انزال کیلئے عجیب الاثر دوا ہے اعضائے رئیسہ و شریفہ کی کمزوریوں کو دور کرتا ہے۔ مراق (سودا) کے خاتمہ کیلئے تسکین بخش ہے۔ صاحب شرح اسمائے الٰہی بیان کرتے ہیں کہ ہرمل کا دخنہ (دھونی) فقر و فاقہ اور افلاس سے خوشحالی و فارغ البالی کا موجب ہے۔ آنکھوں کی تکلیف کیلئے: آنکھوں کی تمام بیماریوں کے لیے سورۂ کوثر پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کریں تو انشاء اللہ اس سے شفا نصیب ہوگی۔

گھر، دوکان، کارخانہ، دفتر میں اس کی دھونی سے تہہ و بالا کاروبار کشادہ ہو جاتا ہے۔ جن حضرات و خواتین کی شادی نہ ہو رہی ہو وہ ہرمل کو پانی میں جوش دیکر غسل کریں تو شادی کی بندش دور ہو جاتی ہے۔ اور عقد بندی کے عذاب سے نجات حاصل ہوتی ہے۔

چہرے پر کیل، مہاسے اور چھائیوں کے ازالہ کے لیے دو ماشہ گائے کے دودھ کے ساتھ روزانہ استعمال کرنے سے چہرے کی بے رونقی و پژمردگی زائل ہو جاتی ہے۔ "طلسمات رفیق" میں ہے ہر قسم کے دردوں کے لیے زیتون کے تیل میں ہرمل کا سفوف ملا کر مالش کرنا از حد مفید اور افاقہ کا موجب ہے۔

مریض کو ہرمل کے دانے چٹکی بھر کھلانا، گلے میں باندھنا اور دھونی دینا شفایابی کا موجب ہے۔ ہرمل بہت سے جسمانی امراض کیلئے کراماتی علاج اور کثیر النفع اور اکسیر الاثر تحفہ ہے۔ (بشکریہ نوائے صالحین) مولف سلطان محمود

# نایاب قانونِ جفر سے حصولِ اسم اعظم

تحریر بزرگ روحانی محقق آغا حسنین احمد عامل ستارۂ سماج گولڈ میڈلسٹ
(P.S.A) آغا ہاؤس، احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
068/503683/ 0300-6802983/0331-7560412

فیروز اللغات صفحہ 462 پر عربی جفر کے معنی یہ لکھے ہیں: ایک علم جس سے سوال کا جواب بتایا جاتا ہے۔ اسی کو مستقل شعبۂ اخبار (جفر) بھی کہتے ہیں۔ اس علم کو حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے بھی منسوب کیا جاتا ہے۔ علامہ فخر الدین رازی نے جفر کے معنی چاو روشن پُر از آب (حالات کائنات کا آئینہ) لکھا۔ دیگر نے بکری یا بیل کے بال لکھے۔ جس طرح بکری کے بال شمار سے بالا ہیں۔ اسی طرح قواعد و قوانین جفر بھی بہت زیادہ ہیں۔ ہاں جس کو کسی ایک کلیہ پر دسترس ہو جائے اس کے لئے زندگی بھر کیلئے ایک ہی کافی ہے۔ علم جفر ابجد کے 28 حروف کی اُصولی گردش ہے۔ اس گردش سے کتاب جفر جامع بنتی ہے جو میرے پاس ہے جسمیں کائنات کی ہر شئے کا نام موجود ہے۔ علم جفر کا آغاز ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کے وقت ہوا تھا۔ باب العلم مولا علی علیہ السلام علم جفر کے مظہر و معلم ہیں۔ موجد نہیں ہیں۔ مادی چیز کو بنانے والا موجد کہلاتا ہے۔ جفر روحانی نورانی علم ہے۔ حضرت امام حسین علیہ السلام جفر کے کامل ماہر تھے امام جعفر صادق علیہ السلام نے شاگردانِ خاص کو علم جفر تعلیم فرمایا اور اس طرح عوام میں مروّج ہوا۔

علم جفر کے 28 ابجدات مشہور ہیں جو جفر کی کتب سے مطالعہ کی جا سکتی ہیں۔ مگر مجھ خاکسار کو دُنیائے جفر کی نایاب 29 ابجد دانائے جفر آقائے عصری مولانا سید سرفراز حسین نقویؒ ایڈیٹر ماہنامہ سرفراز لاہور، مستند معالج فاضل لکھنؤ ماہر جفر کے شاگرد تنویر عصری سے ملی تھی۔ جو آج موالیان مومنین حیدر کرار کی خدمت میں عیاں کر رہا ہوں۔ کہ جملہ مومنین اس نایاب ابجد جفر کے صلہ میں امامیہ جنتری کے بانی قبلہ آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت اور بلندی درجات کی دُعا کریں۔

رب کائنات آغا افتخار حسین صاحب چیف ایڈیٹر امامیہ جنتری کی علمی کاوشوں کو اپنی بارگاہ عالیہ میں قبولیت کا درجہ عطا فرماتے ہوئے ان کو آل اولاد کو سکھی صحت کے ساتھ طویل زندگانی عطا فرمائے۔ جن کی بدولت دُنیا میں علوم مخفی کی شمع روشن ہے۔ ....... علوم مخفی میں ابجد قمری زیادہ مستعمل ہے۔

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

ابجد قمری میں د۔ ک۔ ص۔ ذ کے ۴، ۲۰، ۹۰، ۷۰۰ عدد ہیں یہ نوٹ کر لیں۔ اسم اعظم ہمیشہ مخفی راز رہا ہے۔ کہ شیخ بہائی۔ برمز گفتہ ور کدام سورۃ قرآنی؟ اس فارسی سوال کا جواب۔ دانائے جفر نے علم جفر سے یہ دیا تھا کہ۔ اسم دراول آیۃ غنیمت قرآنی سورۃ ہشتم مقلب رقم و مضمراست یعنی اسم قرآنی سورۃ ہشتم کی ابتدائی آیت غنیمت میں مقلب پوشیدہ ہے۔ اس معمہ کو حل کرنے سے پہلے ابجد مقلب نوٹ کر لیں۔

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ز | و | ه | د | ج | ب | ا | ن | م | ل | ک | ی | ط | ح |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| ش | ر | ق | ص | ف | ع | س | غ | ظ | ض | ذ | خ | ث | ت |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

دلچسپ بات یہ ہے کہ ابجد مقلب میں بھی د۔ ک۔ ص۔ ذ کے ۴، ۲۰، ۹۰، ۷۰۰ عدد، ہیں یہ لائق غور ہیں۔

قرآن مقدس کی سورۃ ہشتم کا نام الانفال ہے اور اسکی پہلی آیت ہے۔

**يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ ۚ**

آپ سے لوگ پوچھتے ہیں کہ مال غنیمت کیا ہے تو آپ فرما دیجئے کہ یہ خاص اللہ اور رسول کا مال ہے۔ اس آیت کو بسط حرفی کرنے اور ابجد مقلب سے میزان کرنے پر ی س ء ل و ن ک ع ن ا ل ا ن ف ا ل۔ ق ل ل ل ه و ا ل ر س و ل کے اعداد 1248 بنتے ہیں۔ ابجد قمری سے اسم اعظم یَا دَائِمُ ھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ کے اعداد 1248 ہیں۔ اس اسم اعظم کو اپنے نام کے ابجد قمری بنا کر اپنے نام کے اعداد کے برابر بعد نماز عشاء کو ۴۰ شب تک ورد کریں۔ اول آخر درود پاک لازماً ۱۱ بار ورد کریں انشاء اللہ ۴۰ یوم میں یا ۴۰ یوم کے فوراً بعد مقصد حاصل ہو گا۔

مثلاً ا ف ت خ ا ر ح س ی ن = 1+80+400+600+1+200+8+60+10+50=1410 بار

تعداد زیادہ ہے اسلئے دہائی اور سیکڑے کے اعداد جمع کریں تو 140 بار ورد کرے۔ مثلاً حسنین احمد = 231 بار ورد کرے۔ مثلاً شازیہ = 323 بار ورد کریں دوران ورد کچا پیاز، کچا ٹماٹر۔ سلاد۔ اچار، چٹنی نہ کھائیں۔

فراخی رزق۔ ویزہ۔ محبت۔ اولاد۔ مقدمہ میں فتحیابی ترقی عہدہ۔ بندش رفع کرنے رشتہ شادی سے رکاوٹ ختم کرنے ہر کام ہر مقصد کے لیے مجرب ہے۔ مضمون کی کوئی جزو سمجھ نہ آئے۔ تو خط سے معلوم کر لیں۔ ماہنامہ روحانی فیض کا شمارہ خط لکھ کر مفت طلب کریں۔ جو مومنین ورد نہ کر سکیں وہ اسم اعظم یَا دَائِمُ ھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ کی لوح مربع آتشی ذوالکتابت بنا کر اپنے پاس رکھیں عجیب اسرار حاصل ہونگے۔

# دُعائے اسمِ اعظم

آغا جعفر حسین

قرآن مقدس میں مذکورہ ہے کہ حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام نے بھرے دربار میں حکم فرمایا کہ کوئی ہے ایسا جو آگ پرست مشرکہ ملکہ سباہ کو تخت سمیت آنکھ جھپکنے میں اس دربار میں حاضر کرے؟ سب عاجز آگئے حضرت سلیمانؑ کے وزیر آصف بن برخیا جس کے متعلق قرآن پاک میں ہے کہ اس کو کتاب (زبور) کا قلیل علم دیا گیا تھا نے یہ دُعا پڑھی تھی۔ اور چشم زدن میں ملکہ سبا سے تخت بلقیس منگوالیا تھا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُكَ بِاَنَّكَ اَنۡتَ اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اَنۡتَ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ الطَّاهِرُ الۡمُطَهِّرُ نُوۡرُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرَضِیۡنَ عَالِمُ الۡغَیۡبِ وَالشَّهَادَةِ الۡكَبِیۡرُ الۡمُتَعَالِ الۡمَنَّانُ ذُوالۡجَلَالِ وَالۡاِكۡرَامِ اَنۡ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنۡ تَفۡعَلَ بِیۡ

(اسکے بعد اپنی حاجات بیان کرے)........................................

اگر مومنین موالیان حیدر کرار 40 شب تک اول آخر درود پاک 11 بار درمیان میں 14 بار (چودہ بار) یہ دُعا پڑھیں تو شرعی حاجت مقصد جیسا بھی ہو پورا ہوگا۔ اسکو معمول بنالیں۔

پرہیز کچا پیاز کچا ٹماٹر، اچار چٹنی نہ کھائیں


**کامیاب زندگی گزارنے اور حصول مقاصد کیلئے**

**ورد شدہ سونا پالش خاص مجرب روحانی الواح**

| | | |
|---|---|---|
| جادو شکن تلوار | جادو آسیب جنات سے بچنے کیلئے گھر میں رکھیں | 1000 روپے |
| لوح شرف زحل | شرف میں تیار شدہ نحوست زحل سے بچنے کیلئے | 1500 روپے |
| لوح مشتری | حصول دولت ترقی عہدہ فراخی رزق | 1100 روپے |
| لوح تسخیر اکبر | زوجہ، میاں یا مطلوب کو مسخر کرنے کیلئے | 1100 روپے |

علم جفر سے ایک سوال کا جواب فری پوچھیں

آغا جعفر حسین آغا ہاؤس احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور

Mob:0300-78070248


# نقش بے مثل برائے بیماری ہر قسم بالخصوص مرض جنوں


تحریر پروفیسر مولانا یاور عباس Mob:0333-6884645

جانشین قبلہ محترم علامہ نذیر علی مرحوم فاضل علوم مشرقیات فاضل مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کمالیہ ضلع ٹوبہ


خلیفہ مامون عباسی نے جب امام علی رضا کو بغداد طلب کیا تو امام نے اس مقصد کیلئے رخت سفر تیار کیا۔ خلیفہ کا حکم تھا کہ امام کو شہر طوس کے راستے کی بجائے بصرہ کے راستے نیشاپور لایا جائے کیونکہ خلیفہ کو ڈر تھا کہ اگر امام کو براستہ طوس لایا جائے گا تو آپ کے چاہنے والے زیادہ اکٹھے ہو جائیں گے، عزت میں اضافہ ہوگا۔ اور تخت خلیفہ کے ہاتھ سے نکل جائے گا لیکن وہ نہیں جانتا تھا کہ جس کے ہاتھ میں دارین کی سلطنت ہو اسے چند شہروں پر مشتمل حکومت کی کیا ضرورت الغرض قافلہ چلا مورخ لکھتا ہے کہ اتنے لوگ آئے، اتنا ہجوم تھا کہ ان میں چوبیس ہزار قلم دان تھے۔ جو ہاتھوں میں کاغذ قلم تھامے تاجدار ولایت کے آٹھویں ستارے سے اُنکے جد نامدار کی کوئی حدیث نقل کروانے آئے تھے یہ قلمدان رو رو کر التماس کر رہے تھے کہ مولا اپنے جد کی کوئی حدیث سنائیں تو مولا نے لعاب رسولؐ سے فیض یافتہ زبان مبارک سے ارشاد فرمایا "سنو" میں نے سنا اپنے بابا موسیٰ کاظم علیہ السلام سے انہوں نے سنا اپنے بابا امام جعفر صادق علیہ السلام سے انہوں نے سنا امام محمد باقر علیہ السلام سے انہوں نے سنا اپنے بابا علیؑ ابن الحسینؑ سے انہوں نے سنا اپنے بابا امام حسینؑ سے انہوں نے سنا اپنے بھائی حسن مجتبیٰؑ سے انہوں نے سنا بابا امام علی المرتضیٰؑ سے انہوں نے سنا ختمی مرتبت محمد مصطفیٰ ﷺ سے کہ رسول اللہ کے پاس اللہ کا پیغام لیکر جبرئیل آئے اور کہا کہ "اللہ نے کہا ہے کہ" "لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حِصۡنِیۡ فَمَنۡ دَخَلَ حِصۡنِیۡ اٰمِنَ مِنۡ عَذَابِیۡ" "لا الہ الا اللہ کلمہ حصار ہے جو اس میں داخل ہو گیا وہ میرے عذاب سے بچ گیا۔

عاملین نے اسی حدیث مبارکہ کا نقش تیار کیا ہے جو ہر قسم کی بیماری۔ گناہوں کے سبب پیدا ہونے والے مرضوں اور بالخصوص مرض جنوں کے لیے تیر بہدف ہے۔ آزمائش شرط ہے نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الامام علی ابن موسیٰ | لا الہ الا اللہ حصنی | صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم | عن ابیہ علی ابن ابی طالبؑ |
| قال حدثنی جبرائیلؑ | عن اخی حسنؑ المجتبیٰ | حدثنی ابی موسیٰ الکاظمؑ | یقول قال رب العزۃ والجلال |
| عن ابیہ الحسینؑ | قال حدثنی حبیبی | وآمن من عذابی | عن ابیہ جعفر الصادقؑ |
| فمن دخل حصنی | عن ابیہ محمد باقرؑ | عن ابیہ زین العابدینؑ | رسولؐ اللہ وقرۃ عینی |

# لوحِ نادِ علیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| 8 ۱۱۲۸ | 11 ۱۱۳۲ | 14 ۱۱۳۵ | 1 ۱۱۲۱ |
| 13 ۱۱۳۴ | 2 ۱۱۲۲ | 7 ۱۱۲۷ | 12 ۱۱۳۳ |
| 3 ۱۱۲۳ | 16 ۱۱۳۷ | 9 ۱۱۳۰ | 6 ۱۱۲۶ |
| 10 ۱۱۳۱ | 5 ۱۱۲۵ | 4 ۱۱۲۴ | 15 ۱۱۳۶ |

لوح نادِ علیؑ مربع آتشی ہے یہ لوح چاندی یا سنہری تختی پر تیار کی جائے گی لوح تیار کرنے کی بہترین شرف قمر ہے یا پھر کسی بھی نیک ستارے کی ساعت میں تیار کی جائے بوقت تیاری عود، لوبان، اگربتی یا خوشبو روشن رکھیں اس لوح کے بے شمار فائدے ہیں۔ فتوحات، ردِ سحر، بلاؤں اور آفتوں سے محفوظ رکھتی ہے کسی بھی ضرورت مند کو نقش چہاردہ معصومین علیہ السلام اور لوح نادِ علیؑ چاہیے تو وہ ادارے سے منگوا سکتے ہیں۔

## بخار کیلئے طلسم

جس شخص کو بخار آ رہا ہو۔ اس طلسم کو پاک و صاف ہو کر لکھیں اور مریض کے سرہانے بغیر موم جامہ کیے رکھا جائے۔ مریض ٹھیک ہو جائے گا۔




اپنا زائچہ نکلوانے کیلئے خط ہمراہ جوابی لفافہ بھیج کر نکلوا سکتے ہیں اپنا نام اور والدہ کا نام ضرور لکھیں۔


ایڈریس ریاض حسین جعفری

تحصیل وضلع لیہ کینال ریسٹ ہاؤس نزد سہیل کریانہ مرچنٹ لیہ

Mob: 0300-5036347- 0333-5765851


عمل نادِ علی باموکل

# نادِ علیؑ صغیر

**نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ**

عجائب خدا کے جلوہ بردار علی ابن ابی طالب کو ذرا پکارو تو سہی تم ہر مصیبت اور بلا میں

**فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي**

ان کو اپنا مشکل کشا پاؤ گے اے اللہ تیری عظمت کے واسطے سے اور حضرت محمدؐ آپ

**بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ**

کی نبوت کے صدقے اور حضرت علیؑ آپ کی ولایت کے وسیلہ سے میرے تمام رنج و غم

**وَبِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ**

مصیبتیں دور ہوں یا علیؑ یا علیؑ! یا علیؑ!

### نقش




**عمل نادِ علی** ہر قسم کے جادو، بندش اور بد اثرات کے لیے سات کنوؤں کا پانی جس کو موجودہ دور میں بورنگ کا پانی کہتے ہیں کسی برتن میں جمع کریں اور سات دن تک بعد نماز عشاء اس پانی پر ۱۱۰ مرتبہ نادِ علیؑ صغیر پڑھ کر دم کریں۔ سات دن کے بعد اس پانی سے تین دن غسل کریں۔ روزانہ ایک پاؤ گائے کا گوشت صدقہ کریں پھر وضو کر کے دو رکعت نماز بحضور حضرت علی علیہ السلام ہدیہ کریں سات روز تک علم پر پھول کا ہار چڑھائیں کسی بھی جمعرات کو حضرت علی علیہ السلام اور موکلانِ نادِ علیؑ کی نذر دیکر ۱۲ لوگوں کو کھلائیں۔ ہر جمعرات کو حضرت رسولِ خداؐ، حضرت علیؑ اور موکلان نادِ علیؑ کی نذر سفید مٹھائی کر دیں۔

**نوٹ:** عمل کی کوئی چیز سمجھ نہ آئے تو رابطہ کر سکتے ہیں


عامل نادِ علیؑ باموکل: سید مرتضیٰ حسین زیدی کراچی

0301-2845261 (اوقات فون دوپہر 2 تا رات 10 بجے)

## سریع التاثیر عمل تسخیر خلائق فتوحات اور رزق کثیر بحق

# امام حسینؑ

عالمہ باعمل کنیز امام الوقت: سیدہ منزہ رضوی

رابطہ 0300 4436508 0321-4786903

صد شکر خالق کائنات کے حضور کہ جس نے مجھ گنہگار پر اپنا فضل و کرم فرماتے ہوئے دکھی انسانیت کی خدمت پر مامور فرمایا میری اس خدمت قلیل کو جناب سیدہ اپنی بارگاہ میں قبول فرمائیں اور عالم بقا میں مجھے اپنے پہلو میں جگہ عطا فرمائیں اور بانیان امامیہ جنتری کو علی علیین میں بلند درجہ عطا فرمائیں (آمین) اس پر آشوب اور مکروفریب کے دور میں اپنا دکھ بیان کرنے اور بہترین رہنمائی کیلئے مخلص، دیندار، متقی اور محب آل محمدؐ شخصیت کی ضرورت ہے جو دنیاوی لالچ سے پاک ہو۔ ایمان کو تازہ رکھیں ایمان کو متزلزل نہ ہونے دیں یقین کی منزل پر قائم ہو کر رہنمائی لیتے ہوئے بوسیلہ محمدؐ و آل محمدؐ اپنا علاج خود کیجئے پروردگار آپ کا حامی و ناصر ہو۔

**عمل** یکم چاند سے عمل شروع کیجئے بعد نماز عشاء دو رکعت نماز برائے حاجت ادا کیجئے بعد نماز ایک تسبیح درود ایک تسبیح: "رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ بِحَقِّ ذِیِ الْعُشْرَیْنِ" پڑھیں بعد تسبیح اسم "یَا رَبَّ ذِی الطَّوْلِ" روزانہ (۱۳۶۴) گیارہ ہزار تین سو چونسٹھ مرتبہ پڑھیں گیارہ دن تک اس طرح تعداد سوا لاکھ پوری ہوگی اس اسم کا نقش بنا کر دائیں بازو پر باندھیں پڑھتے وقت لوح اسم سامنے رکھیں۔ ساری زندگی لوح فائدہ دے گی بعد میں ہر روز سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر لوح پر پھونکتے رہیں پھر کسی دوسرے عمل کی ضرورت نہ رہے گی۔ پھر اس اسم کا معجزہ دیکھئے بے حد فتوح اور تسخیر ہوگی۔ یہ اسم اکسیر ہے اس اسم کے پڑھنے کے بعد اعلیٰ مقام و رتبہ حاصل کر سکتے ہیں غرور نہ کریں عاجزی سے رہیں اور پابند صوم و صلوٰۃ رہیں حاجت مندوں کی حاجت روائی کریں ہر شب جمعہ گھر میں نذر کا اہتمام رکھیں خوف خدا سے مغلوب رہیں دوران عمل ۱۱۰ روپے خیرات کریں۔ مقام عبادت پر عود لوبان سلگائیں وقت اور جگہ ایک رکھیں عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو فون پر 8 سے 10 بجے رات رابطہ کیجئے مختصر گفتگو کیجئے دکھی اور پریشان حال مومنین و مومنات اپنا مسئلہ بتا کر حل لے سکتی ہیں بلا ہدیہ اور استغاثہ کیلئے نام بھی دے سکتے ہیں ہر شب جمعہ امام زمانہ کی خدمت میں استغاثہ بلند کیا جاتا ہے لہٰذا جمعرات کو فون نہ کریں۔ بچیوں کی شادی کیلئے سورۃ طٰہٰ 21 مرتبہ روزانہ 21 دن پڑھیں۔ اور سبز ریشمی کپڑے پر لکھ کر بچی کے بازو پر باندھیں انشاءاللہ جلد نیک بر ملے گا۔

**سیدہ منزہ رضوی**

## دُعاء حضرت امام حسینؑ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِكَلِمَاتِكَ وَمَعَاقِدِ

اے اللہ! میں تجھ سے تیرے کلمات کے واسطہ اور تیرے عرش کے معاقد کے

عَرْشِكَ وَسُكَّانِ سَمٰوٰتِكَ وَاَنْبِيَآئِكَ

ذریعہ سے تیرے آسمانوں کے رہنے والوں کے توسط اور تیرے نبیوں اور رسولوں کے

وَرُسُلِكَ اَنْ تَسْتَجِيْبَ لِیْ فَقَدْ رَهِقَنِیْ

واسطہ سے سوال کرتا ہوں کہ میری دعا قبول کر بیشک گھیر لیا

مِنْ اَمْرِیْ عُسْرٌ فَاَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ

ہے میرے امر کی تنگی نے مجھ کو! بس میں سوال کرتا ہوں

عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَجْعَلَ

کہ محمدؐ و آل محمدؐ پر رحمت نازل فرما اور میرے امر میں کشائش

لِیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا

اور نکلنے کا راستہ قرار دے!

میں آپ کی خدمت میں سید الشہداء، امام عالی مقام، صحابی رسول اقدس، نواسہ رسولؐ حضرت امام حسینؑ کی دعا کو پیش کرتا ہوں۔ یہ دعا تعقیبات نماز مولفہ الحاج آغا نثار احمد صاحب مرحوم مغفور، ناشر افتخار بک ڈپو لاہور، میں ہے

جب بے شمار افراد، کیا اپنے کیا غیر، آپ کے خلاف ہوں اور آپ حق پر ہوں صبر سے کام لیجئے جب آپ کے پاس کوئی چارا نہ ہو۔ اور آپ حق پر ہوں تو آپ صبر سے کام لیجئے جب آپ کے پاس کوئی چارا نہ ہو۔ اور آپ کسی ایسی پریشانی میں مبتلا ہوں کہ کسی سے کہہ بھی نہ سکتے ہوں۔ تو ہر روز نماز فجر یا نماز مغرب کے بعد دعا حضرت امام حسینؑ کے ذریعہ اللہ تبارک وتعالیٰ سے اپنی حاجت بیان کیجئے۔ انشاءاللہ آپ کی دعا قبول ہوگی۔ یہ دعا اس عظیم اور عالی امام کی ہے جن کو مسلمان تو مسلمان غیر مسلم بھی بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں انہوں نے صبر، تحمل، شجاعت اور استقلال سے کام لیا اور نہ صرف اسلام بلکہ پوری انسانیت کیلئے رہتی دنیا تک وہ عظیم قربانی پیش کی جس کی نظیر ملنی نہ ممکن ہے۔ انتہائی مجرب دعا ہے

**مرزا غلام مرتضیٰ کربلائی**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱۴۳۳ ہجری | لاَ یَعلَمُ الغَیبَ اِلاَّ ھُوَ | 2012 عیسوی

# نوروز عالم افروز

| | | |
|---|---|---|
| **بادشاہ:** مریخ | تحویل آفتاب در برج حمل | عرض بلد 32-16-N |
| **وزیر:** مشتری | مورخہ 20 مارچ 2012ء بروز منگل | طول بلد 75-10E |
| **سپہ سالار:** زحل | صبح 10 بجکر 19 منٹ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم | |
| **مشیر:** زہرہ | | |




**خوراک** : دال مسور، انار سرخ، چقندر، گاجر، سرخ مٹھائی، گلاب جامن، مالٹا، سیب

مورخہ 20 مارچ 2012ء بروز منگل صبح 10 بجکر 19 منٹ پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔ بادشاہ سال مریخ سرخ گھوڑے پر سوار جلوہ افروز ہوگا۔

**صدقات** : دال مسور، مرغ برنگ سرخ و پارچہ، لوہا، فولاد، مرجان مٹھائی و پھل برنگ سرخ

**سواری** : پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف ہنود میں پائی جاتی ہے۔ اسلام میں اس کا تصور نہیں۔

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹنڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم قارئین نوروز کے پاکستانی وقت صبح 10:19 میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس میں اپنے ملک کے سٹنڈرڈ ٹائم جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ وقت نوروز حاصل ہوجائے گا۔

**یاد رہے** اگر حکومت پاکستان 2009ء کی طرح کسی عرصے کیلئے ایک گھنٹہ گھڑیاں آگے کرتی ہے تو دیئے گئے اوقات اس عرصے کے دوران اسی حساب سے حاصل کئے جائیں گے

# احکام نوروز عالم افروز زائچہ نوروز کے آئینہ میں

نوروز عالم افروز 2012ء میں پاکستان کے معیاری وقت اسلام آباد کے مطابق 20 مارچ بروز منگل بمطابق ۲۶ ربیع الثانی ۱۴۳۳ ہجری بوقت صبح 10 بج کر 19 منٹ شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل ہوگا۔ طالع برج جوزا 44-17 درجہ ہوگا۔ ساعت قمر 10.14 منٹ پر اسلام آباد اور اس کے مضافاتی علاقوں میں ہوگی۔

بادشاہ سال جلاو فلک سیارہ مریخ ہے جو سرخ اطلسی لباس سر پر یاقوت کا جڑواں تاج، کندھے پر ریشمی دوشالہ برنگ سرخ، پاپوش برنگ نارنجی، گلے میں سرخ گلاب کے پھولوں کا ہار خوراک برنگ سرخ بڑی شان سے تخت حکومت پر جلوہ افروز ہوگا۔

چونکہ سال کا بادشاہ جلاد فلک مریخ ہے اس لئے اس عمل میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ دُنیا جنگ کی لپیٹ میں آسکتی ہے۔ لیکن سعد اصغر سیارہ زہرہ کی وجہ سے تیسری عالمگیر جنگ نہ ہوسکے گی۔ نیز بہت سارے ممالک میں حکمرانی فوج کے ہاتھوں میں آجائے گی۔ دُنیا میں آتشزدگی کے حادثات زیادہ سننے میں آئیں گے۔ آتش فشاں پہاڑ بھی کثرت سے لاوا اگلیں گے جس کے باعث مالی وجانی نقصانات سننے میں آئیں گے۔ اس سال تیز آندھیاں بھی تباہ کاریاں لائیں گی۔ بعض علاقوں میں ارضی وسماوی آفات سے نقصان پہنچے گا۔ زراعت کی پیداوار اچھی ہوگی۔ لوگوں کا رجحان روحانیت کی طرف زیادہ ہوگا۔ اکثر ممالک میں اختلافات اور جنگ وجدل کی کیفیت رہے گی۔ سیارہ شمس چونکہ سپہ سالار ہے۔ لہٰذا ملکی دفاعی قوت مضبوط ترین ہوجائے گی جنگ کی کیفیت طاری ہوگی۔ دُنیا کی مختلف طاقتوں میں اختلاف بڑھیں گے۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ ہر چوتھے سال جبکہ فروری 29 دن کا ہوجاتا ہے عید نوروز ۲۰ مارچ ورنہ 21 مارچ کو منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو کچھ لکھا جاتا ہے۔ وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لئے کہ شمس برج حمل میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہیں جن کا دین اور شریعت سے تعلق ہرگز نہیں ہے۔

۱۸ ذوالحجہ ۱۰ ہجری چونکہ اتفاقاً ۲۱ مارچ کو آگیا۔ اس لئے اس جشن کو دوبرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کردیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں۔ مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے۔ وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں۔ بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لئے یادِ خدا میں تشکر کے طور پر اعمال بجالائے جاتے ہیں۔

آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے۔ کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا۔ (۱) اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں سے عہد لیا ہے۔ کہ اس کی وحدانیت کے ساتھ عبادت کریں۔ (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی۔ (۳) حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا (۴) رجعت ائمہ طاہرین اور حضرت علی علیہ السلام کی خلافت ظاہرہ (۵) حضرت محمد صلعم پر نزول وحی کا آغاز ہونا (۶) حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا (۷) حضرت علی علیہ السلام کا خوارج پر فتح پانا۔ (۸) حضرت علی علیہ السلام کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں۔ یہ اعمال۔ نوافل۔ دُعائیں اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں۔ جن کی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

**نذر مولا مشکل کشا علیہ السلام** نوروز کے دن بوقت تحویل مولا مشکل کشا سے رجوع کیجئے۔ کیسی ہی مشکل ہو۔ مولا علی کی نذر دیگر ان کے وسیلہ سے دُعا کیجئے اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اولاد عطا ہوئی۔

**امامیہ جنتری** کا پی رائٹ رجسٹریشن نمبر 9573 کے تحت رجسٹرڈ ہے کوئی ادارہ جعلی جنتری شائع کرے گا تو اس کے خلاف کاروائی ہوگی۔

# عالمی حالات زائچہ نوروز کے آئینہ میں

تحریر غلام رضا عسکری Mob 0333-7014915

**پاکستان** منگل کے دن کا نوروز اور طالع برج جوزا حاکم زائچہ عطارد مریخ اور زحل کے ساتھ رجعت میں ہوگا۔ اہلیان پاکستان کیلئے زائچہ نوروز یہ ثمرات مرتب کرتا ہے۔ طالع کا حاکم عطارد گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں رجعت یافتہ ہوکر بادشاہ وقت کے لیے مشکلات اور صدر کے لیے اندرونی تبدیلی یا مخالفت کی جانب راہ ہموار کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ مریخ کی چوتھے گھر رجعت عوام کی جانب سے افواج پاکستان کو روایتی طور پر سیاسی میدان میں مداخلت نہ کرنے کی وجہ سے تنقید کا نشانہ بنایا جاسکتا ہے جبکہ پاکستان آرمی کی داخلی ساکھ متاثر ہوسکتی ہے۔ زحل آٹھویں کا حاکم پانچویں گھر میں ابتدائی تین ماہ میں میڈیا اور ٹی وی اسٹیج سے وابستہ افراد کی جانب سے منفی خبریں اور اموات کا امکان ہوسکتا ہے۔ زحل کی نشست پانچویں گھر میں رجعت کی حالت میں بچت کی اسکیموں اور اسٹاک مارکیٹوں کی طرف سے منفی پروپیگنڈہ اور پالیمانی اقدامات یا خبروں کی وجہ سے اسٹاک مارکیٹ میں منفی پہلو نظر آئیں گے۔ جبکہ اجناس کے نرخوں میں گرانی اور مہنگائی کا گراف گذرے سالوں کی نسبت زیادہ متاثر کن ہوگا۔ سعدین مشتری اور زہرہ کا بارہویں گھر میں قیام خورد برد اور ملکی زر مبادلہ کے ذخائر میں کسی اسکینڈل کے سامنے آنے جیسے واقعات سرفہرست رہیں گے۔ پلوٹو مشتری اور مریخ کی باہم تثلیثیں عدالتی وقار کو مجروح کرنے کیلئے سازشوں کا پنڈورا باکس کھولے جانے کا امکان ہے اور ایسا مارچ کے اوائل میں ہوسکتا ہے جس کے اثرات مئی تک سامنے آتے رہیں گے مئی اور جون کے درمیان سمندری مدوجزر طوفانی امکانات اور بارشوں کا امکان ہوسکتا ہے جون تا ستمبر ستاروں کی نشست کے اعتبار سے مالی طور پر پاکستان کی رینکنگ میں کچھ بہتری ممکن ہے جبکہ ستاروں کی پوزیشن کوئی خاص مستحکم نہیں ہوگی۔ نئے ٹیکسز کا امکان ہوگا۔ پارلیمانی اخراجات میں وزراء اور مشیروں کی عیاشیوں کو مزید تقویت دی جائیگی۔ عوام کی جانب سے ردعمل سامنے آسکتا ہے۔ پارلیمانی تبدیلیوں کی خبریں اچانک اور بے وقت آتی رہیں گی۔ دوسری سہ ماہی اور تیسری سہ ماہی کا زائچہ نئے انتخابات کی قوی اُمید کو ظاہر کرتا ہے۔ ستمبر اکتوبر میں قدرتی آفات سے عوام متاثر ہوسکتے ہیں اور اس کے ساتھ خصوصاً اکتوبر کا پہلا ہفتہ اور ستمبر کا آخری ہفتہ اور دسمبر کے آخری ایام قدرتی آفات کے لحاظ سے عوام متاثر کن ہوں گے۔ موسمی تغیرات اور تبدیلیاں خصوصاً گرم موسم اور غیر متوازن بارشیں فصلوں کو نقصان پہنچائیں گی۔ غلہ اناج اور فروٹ کو کیڑے لگنے جیسے امکانات سامنے آسکتے ہیں۔ سال کے آخری ایام اور عروج سال 2013 میں دہشت گردی سامنے آئیگی۔ اور پاکستان میں کئی ایک دہشت گردیاں عوام کو موت کی نیند سلادیں گی۔ اللہ تعالیٰ اپنا کرم کرے۔ مجموعی طور پر نوروز کے چار سہ ماہی زائچے کسی خاص اچھی تبدیلی کی جانب اشارہ نہیں کرتے سیاست کی بساط پر مہرے نئے لیکن چالیں چلنے والے کھلاڑی وہی نظر آتے ہیں۔ پاکستان کے زائچہ میں زحل کی اور مشتری نظرات اس سال تبدیلی کی جانب اشارہ کررہی ہیں۔ خصوصاً مشتری کا طالع میں آنا اور یہاں قیام کے بعد وسط میں دوسرے گھر میں داخل ہونا ضرور پاکستان میں کسی مثبت تبدیلی کی جانب اشارہ کرتا ہے۔ اور اچھی شخصیت کا بطور لیڈر سامنے آنا اور حالات کی باگ ڈور سنبھالنے میں معاون ہوگا۔ زحل چھٹے گھر میں ہوگا جو کہ اموات اور وبائی بیماریوں کی خبریں دیتا رہے گا، جبکہ ساتویں گھر میں اکتوبر میں زحل کا داخل ہونا۔ سیاسی بساط میں تبدیلی اور وزیراعظم کا تبدیل ہونا ظاہر کرتا ہے۔

**ایران** ایران پر بیرونی دباؤ میں اضافہ کرنے کیلئے یہودی وسعودی قوتیں کارفرما رہیں گی۔ اور نام نہاد اقوام متحدہ کی جانب سے ایران پر نئی معاشی پابندیاں لگائی جانے کے امکان ہیں۔ خدا سلامت رکھے امانت مہدیؑ کو اور ایران ان پابندیوں کو پرواہ نہ کرتے ہوئے اپنی ایمانی قوت سے سرشار آگے بڑھتا رہے گا۔ ایران میں اس سال سیاسی طور پر تبدیلی دیکھنے میں آئیگی۔ یہودی اور امریکی ایجنسیز اس سال ایران منظر عام پر لائیگا جس کے بعد حالات میں سنگینی پیدا ہوسکتی ہے خصوصاً پابندیوں کی صورت میں سختیاں ہوسکتی ہیں۔ ایران کی جانب سے پلاسٹک میزائل یا بین البراعظمی میزائل کے تجربات سامنے آئیں گے۔ ممکن ہے کہ ایران ایٹمی طاقت ور ممالک کی فہرست میں اس سال شامل ہوجائے۔ ایرانی عوام کی یکجہتی کو سبوتاژ کرنے کیلئے بیرونی ہاتھ کارفرما ہوگا لیکن کامیابی ممکن نہیں ہے ایران اس سال تیل کی پیداوار کے معاملات میں بھی مرکزی کردار ادا کرنے کا اہل ہوتا نظر آتا ہے۔

**چین** سال کے آخر تک زحل کا ساتویں قیام چین کو دیگر مدمقابل


طاہر شمسی عزیز بک سٹال اندرون حرم گیٹ ملتان
اسد بک ڈپو قدم گاہ مولا علیؑ حیدرآباد

ممالک پر فوقیت دیگا اس کے ساتھ چین کی عالمی ساکھ میں بہتری ہوتی نظر آتی ہے۔ پلوٹو دسویں گھر میں چین کے عالمی وقار میں دھیرے دھیرے غیر محسوس پائیداری لا رہا ہے جبکہ دوسرے اور تیسرے گھروں میں مشتری کی نشست آمدنی میں اضافے اور قریبی ہمسایہ تعلقات میں چین کی نئی پالیسیوں کے سامنے آنے کی خبریں آتی رہیں گی۔ لیکن اکتوبر میں زحل کی آٹھویں نشست آنے والے ڈھائی سالوں کیلئے خطرناک ہو سکتی ہے۔ قدرتی آفات اور زلزلے جیسی آفتیں چینی عوام کو مشکلات میں ڈالیں گی ایسا جون اکتوبر اور دسمبر میں ہوتا نظر آتا ہے معاشی طور پر چین مزید مضبوط ہوگا اور چین کی اندرونی حالات میں کامیابی کے ساتھ قابو پانے کو کئی ایک ممالک ناپسندیدگی سے دیکھیں گے۔ بیرونی ہاتھ چین کی عوام میں تفرقہ یا علیحدگی کی تحریکیں چلانے میں ناکام ہوگا لیکن ذہن بٹ سکتا ہے، چین کی سیاسی حالت میں استحکام رہے گا تاہم معاشی تبدیلیاں کچھ وقت کے لیے چین کو پریشان کر سکتی ہیں۔ دفاعی طور پر چین نئے تجربات کریگا اور چین خطہ میں مناسب توازن بنانے کی بھرپور کوشش کرتا رہیگا۔ چین کی ہمسایہ ممالک کو قوت فراہمی کا سلسلہ دراصل کی دخلہ مضبوطی ہونے کی ضمانت ہے اور چین ہمسایہ تعلقات پر خاص توجہ دیتا آیا ہے اور اس سال بھی ہمسایہ تعلقات میں بہتری لائیگا۔

## عراق

عراقی عوام کو اس سال اتحادی افواج کے انخلاء کے ساتھ مقامی سیاسی حکومت قائم ہونے کے مواقع ملیں گے۔ عام انتخابات یا کسی صورت میں عراق میں تبدیلی آئیگی لیکن اتحادی و امریکی افواج بدستور عراق معدنی دولت سے بہرہ ور ہوتی نظر آتی ہیں جبکہ عراق کی پابندیوں میں نرمی کی کوئی صورت کم ہوتی نظر نہیں آتی۔ شیعہ سنی فسادات ہونے کے امکان کے علاوہ زائرین پر حملے اور دہشت گردی عراق میں جاری رہنے کا امکان ہے۔ عراق معیشت اس سال بھی سنبھلتی ہوئی نظر نہیں آتی۔ جبکہ عراق کو اس سال قدرتی آفات کا سامنا بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ قتل وغارت اور خون ریزی کے واقعات سامنے آئیں گے۔ شامی اسرائیلی سرحدوں پر نقل وحرکت اور کشیدگی سامنے آئیگی۔ امکان ہے کہ عراق میں معتدل شیعہ حکومت قائم ہو جائیگی۔ اور نسلی ومذہبی فسادات میں کمی آئیگی۔ کردوں اور دیگر علیحدگی پسند تنظیموں کی جانب سے علیحدگی کی تحریکیں فی الحال خاموش یا پس پردہ کام کریں گی۔

## امریکہ نوروز کے آئینہ میں

ستاروں کی نظرات اور امریکہ کے زائچہ میں پلوٹو کی دوبارہ اپنی جگہ گردش امریکہ کی معیشت میں منفی تبدیلیوں کی جانب اشارہ کرتی ہے امریکہ کی جانب سے نئی اقتصادی پالیسی سامنے لائے جانے کے امکانات ہیں اور اندرون خانہ جاری بیروزگاری میں اضافہ اور وسائل کی کمی داخلی طور پر نوجوانوں اور بیروزگاروں کی جانب سے تحریکیں سامنے لائے جانے کے امکانات ہیں۔ بارک اوباما حسین امریکی معیشت کو سنبھالنے میں مشکل سے کامیاب ہوں گے۔ ڈالر کی شرح دیگر کرنسیوں کے تناظر میں مضبوط نہیں رہے گی اور معاشی دباؤ امریکہ کو خاصہ پریشان کئے رکھے گا۔ مئی جولائی اگست نومبر دسمبر میں امریکہ کی ریاستیں قدرتی آفات سے متاثر ہونگی اور عوام کی جانب سے اخراجات خصوصاً دفاعی اخراجات میں کمی کا مطالبہ سامنے آئیگا۔ اس سال کے آخر تک ریاست ہائے متحدہ امریکہ کا اتحاد ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہونا شروع ہوگا اور عین ممکن ہے کہ اگلے تین سالوں کے درمیان امریکہ کو خود اپنی مشکلات سر اٹھانے نہ دیں۔ ستاروں کی نظرات خصوصاً مشتری اور زحل کی تبدیلی امریکی عوام میں غم وغصہ اور حکومت وقت کی مخالفت حق طلب کرنے کی صورت میں سامنے لائیگی۔ بحر اوقیانوس سے ملحق ریاستیں سمندری مدوجزر کا شکار ہونگی۔ خاصی تباہی امریکہ کو مشکلات سے دوچار کریگی۔ اس سال نوروز کی کیفیات کے لحاظ سے ٹورنیڈو اور ہوائی طوفان بھی متاثر کریں گے۔ امریکہ کو معاشی استحکام کے لیے یہودی دولت بطور قرض لینی پڑے گی۔ اور اقتصادی طور پر امریکہ آہستہ آہستہ کمزوری کی جانب چلا جائیگا۔ اقوام متحدہ کے کئی ایک بین الاقوامی معاہدے امریکہ توڑتا ہوا نظر آئیگا۔ امریکہ عقرب میں زحل کے داخلہ کے ساتھ تباہی کی جانب پیش قدمی شروع کردیگا۔

## آب نیساں

نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے۔ اُسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورۃ الحمد آیت الکرسی، چاروں قل، اور سورۃ انا انزلناہ کو ۷۰، ۷۰ مرتبہ پڑھے۔ ستر مرتبہ اللہ اکبر اور ستر مرتبہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ اور ۷۰ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اُسے پئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور وروشنی اور فہم وفراست وبینائی سے بھر دے گا۔ اور اسے تمام آفات وبلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص سات روز تک صبح وشام اس پانی کو پئے گا۔ تو اس کے جسم، ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں ختم ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اس کی گود ہری ہوگی۔

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہوکر لباس مطرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶۰ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ اَللّٰهُ اَکْبَرُ'' اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ ''اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یَااَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ ''قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهُ وَکَرَّمْتَهُ وَشَرَّفْتَهُ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهُ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهِ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِيْمٌ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَمَافِيْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّمَافِيْهَا وَاَسْتَكْفِيْكَ مُؤْنَتَهَا وَشُغْلَهَا يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (زادلمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک و زعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و زردا اس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

(۱)۔سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ (۲)۔سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعَالَمِيْنَ

(۳)۔سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ (۴)۔سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهَارُوْنَ

(۵)۔سَلَامٌ عَلٰى اٰلِ يَاسِيْنَ (۶)۔سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ

(۷)۔سَلَامٌ هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (از حاشیہ زادالمعاد)

---

اور اس سورت کو مشک و زعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیے۔ وبا و امراض روحانی و جسمانی سے محفوظ رہے گا۔

**محطی ۱۱۱=۱۱۱۱۱ ۱۱۱۹=۱۱۱۹ الا**

برائے دردِ زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا " اِذَاالسَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا لْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ "

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ایضاً اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچہ کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| | | |
|---|---|---|
| اثنین | ثلثہ | اربعہ |
| ثلثہ | اثنین | اربعہ |

اجوج

۱۱۱۱ ۶ ۵ ۲ ۵ ۲ ۶

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۳۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب و زعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض و بلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلی یاعلی یاعلی یاعلی یاعلی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٥٣ | ١٢٦٧ | ١٢٦٣ | ١٢٦١ |
| ١٢٦٥ | ١٢٦٠ | ١٢٥٥ | ١٢٦٦ |
| ١٢٥٩ | ١٢٦٢ | ١٢٦٩ | ١٢٥٦ |
| ١٢٦٨ | ١٢٥٧ | ١٢٥٨ | ١٢٦٣ |



(امامیہ جنتری رجسٹرڈ) لاہور

# عالمی پیشنگوئیاں

منجم و جفار
سید حسن حیدر زیدی
کراچی

پیش لفظ میں اتنا عرض کروں کہ مستقبل میں معروف شخصیت پاکستان آکر مملکت خداداد پاکستان کی حکومت سنبھالے گی۔ ان کو افواج پاکستان کی مکمل تائید حاصل رہے گی ادھر امریکہ و برطانیہ کی بھی یہی خواہش ہوگی کہ موصوف دوبارہ حکومت سنبھال لیں۔

**پاکستان** 5 جولائی 2014 تک پاکستان کے حالات مخدوش رہیں گے اور کیوں رہیں گے اس کی تفصیل تجزیہ میں ملاحظہ فرمائیں معیشت خوفناک حد تک بیٹھ جائے گی اقتصادی صورت حال تباہ کن رہے گی پاکستانی عوام روٹی، کپڑا، مکان ڈھونڈتے پھریں گے مگر یہ کڑا وقت اسی طرح برقرار نہیں رہے گا۔ رات کتنی گہری اور سیاہ ہو سورج کو تو نکلنا ہے پاکستان کو جمہوریت راس نہیں آئے گی۔ پاکستان کے عوام کی نگاہیں سپریم کورٹ اور افواج پاکستان کو آواز دیں گی اور افواج پاکستان کا کردار نمایاں نظر آتا ہے اور لوگ سپریم کورٹ کے احکامات کے تحت فوج پر بھروسہ کریں گے۔

امن امان کی صورت حال نہایت مخدوش شکل اختیار کر جائے گی زندگی گزارنا مشکل اور موت نہایت آسان نسخہ ہوگا۔ سیلاب، طوفان، زلزلے آسمانی آفات سے کثیر تعداد میں لوگوں کی زندگیاں اجیرن ہو جائیں گی ہوائی حادثات ہوں گے ریلوے کا نظام بیٹھ جائے گا۔ تاجر صاحبان کو تجارت کرتے ہوئے مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ادارے بیٹھ جائیں گے۔ سپریم کورٹ سخت فیصلے کرے گی اور اپنی پاور دکھائے گی۔ قتل و غارت گری ایک عام سی بات ہوگی۔ کسی سیاسی لیڈر کی طبعی موت ہوگی یا قتل کر دیا جائے گا۔

امریکہ کا عمل دخل بڑھ جائے گا اور پاکستانی حکمرانوں کو ڈکٹیشن دیں گے اور حکمران امریکہ کا حکم ماننے پر مجبور ہوں گے۔ اسٹیٹ بنک کیلئے بینکوں کو سنبھالا دینا مشکل ہو جائے گا اسٹاک مارکیٹ میں مندی کا رجحان زیادہ رہے گا۔ فوج از خود کاروائی میں توجہ نہیں دے گی پاکستان کے اٹھارہ کروڑ غیرت مند اور صابر عوام کا پیمانہ صبر لبریز ہو جائے گا۔

اور اٹھارہ کروڑ عوام کا زمین پر قانون نافذ ہو جائے گا وہ چاہئے 2012ء میں ہو یا 2013ء میں اٹھارہ کروڑ عوام یہ نہ سوچیں کہ وہ لاوارث ہیں ان کا وارث اللہ ہے مستقبل میں یہی امریکہ و برطانیہ حکومت پاکستان سے منہ موڑ لیں گے اور اس کے ساتھ ساتھ سپریم کورٹ بھی حکومت سے منہ موڑ لے گی افواج پاکستان ویسے ہی نیوٹرل رہیں گی اور خاموشی سے حالات کا جائزہ لیں گی اور نہ سپریم کورٹ کو حکومت کی مدد کیلئے لڑنا پڑے گا۔

**تجزیہ** یوں تو پوری دُنیا برج حوت کے دور سے گزر رہی ہے اور تمام دُنیا میں پریشان کن حالات رہیں گے اور عوام میں بے چینی رہے گی اور پوری دُنیا کے عوام مظالم کے خلاف کھڑے ہو جائیں گے یہی حالت امریکہ، برطانیہ، عرب ممالک انڈیا وغیرہ وغیرہ میں ہوگی مگر پاکستان میں برج اسد کے ۸ درجہ اور دقیقہ پر برج حوت ہے جس کی وجہ سے پاکستان کے عوام کو قتل و غارت گری سے زیادہ نقصان کا سامنا کرنا پڑے گا خصوصاً نوجوان اس سے زیادہ متاثر ہوں گے نوجوان طبقہ زیادہ نقل و حرکت سے گریز کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے جب برج اسد میں حوت آتا ہے تو دریاؤں میں طوفان، قتل و غارت گری خون ناحق کا بہنا چوری، لوٹ مار، ڈاکے اسکینڈلوں کا سامنے فوج اور عدلیہ کا سخت اقدام کرنا۔ کرپشن کا بڑھنا۔ نئی نئی بیماریوں کا پیدا ہونا جو بیماریاں طبیبوں کی سمجھ میں نہ آئیں۔ وبائی امراض کا کثرت سے پیدا ہو، چونکہ برج اسد مذکر برج ہے لہٰذا مردوں کی اموات میں اضافہ اور پیدائش سے زیادہ اموات ہوں۔ اگرچہ اس کا اطلاق پوری دُنیا پر ہوگا اور کرہ ارض پر بے چینی رہے گی۔ حکومت وقت کو حکومت کرنے میں دشواری پیش آئے گی دُنیا کے وہ ممالک جو برج اسد کی پیدائش ہیں ان کو عوامی ردعمل کا سامنا کرنا پڑے گا اور یہی حال انڈیا کا بھی ہوگا۔

چونکہ پاکستان اور انڈیا برج اسد کی پیدائش ہیں لہٰذا ان دونوں ممالک میں یہی صورت حال رہے گی۔ حکومت وقت کے لیے ایک پریشان کن بات جو سامنے آئی ہے وہ یہ ہے کہ پارٹی کے اندر اختلافات بڑھ رہے ہیں جس سے حکومت کمزور ہو رہی ہے برج حوت کا دور 7 سال پر محیط ہے اور یہ دور 2007 جولائی سے شروع ہوا ہے اور 2014ء، 5 جولائی کو ختم ہوگا یہ دور اکبر ہے اس کے بعد دور اصغر آئے گا جو ڈیڑھ سالہ دور ہوگا۔

اس طرح سے 4 جنوری 2016ء میں اختتام پذیر ہوگا اور تمام مخدوش حالات ختم ہو جائیں گے۔

نوٹ: ادارے کا کام شائع کرنا ہے۔ منجم اجفار کی تمام پیشنگوئیوں سے متفق ہونا لازمی نہیں۔

**امریکہ** 2012ء میں امریکہ کی معیشت کا بھٹہ بیٹھ جائے گا امریکہ کی صورت حال معاشی، اقتصادی، روزگار کی طرف سے بہت زیادہ افلاس زدہ رہے گی اوبامہ کی ساکھ کا گراف تیزی سے گرے گا۔ مستقبل میں امریکہ کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے کیونکہ امریکہ نے جو ظلم کیا ہے دُنیا کے ساتھ وہی عمل امریکہ کے ساتھ ہوگا اس سال امریکہ کی کسی ریاست میں آفت ناگہانی آئے گی جس سے کافی جانی نقصان ہوگا۔ امریکہ نے جو خواب دُنیا پر حکومت کرنے کا دیکھا تھا وہ چکنا چور ہوگا اور

خود امریکہ اپنے دام میں پھنس جائے گا۔

امریکہ میں کسی مشہور شخصیت کا قتل ہوگا۔ اور کسی صوبے میں دہشت گردی ہونے کا راسخ اشارہ موجود ہے۔ اس جملے کو اگر مکمل نہ کروں تو تشنہ رہ جائے گا۔ 2015ء تک امریکہ کافی حد تک تباہی میں آجائے گا غیر ملکیوں کا انخلاء ہوگا غرور اور تکبر خاک میں مل جائے گا۔ امریکی معیشت بیٹھ جائے گی بینک کرپٹ ہوجائیں گے۔ عوام میں بے چینی بڑھے گی۔

**انڈیا** انڈیا امریکہ کی پالیسی جاری رکھے گا اور آہستہ آہستہ انڈیا امریکہ کے تسلط میں آجائے گا۔

انڈیا کے کچھ علاقے شورش زدہ رہیں گے انڈیا کے کسی لیڈر کا اسکینڈل عوام میں مقبول ہوگا۔ جمہوریت مضبوط رہے گی۔ معیشت مستحکم رہے گی اقتصادی صورت حال اچھی رہے گی۔

**برطانیہ** اس سال برطانیہ میں سیکیورٹی رسک بہت رہے گا۔ شاہی خاندان کے لیے یہ سال مناسب نہیں رہے گا۔ شاہی محل سے کوئی بری خبر سننے کو ملے گی۔ برطانیہ میں مہنگائی بہت زیادہ بڑھ جائے گی۔ سوشل سکیورٹی میں حکومت کو کٹوتی کرنا پڑے گی۔ حکومت مضبوط رہے گی مگر عوام میں بے چینی بڑھ جائے گی۔ اور عوام حکومت سے اپنے حقوق مانگیں گے البتہ عوام کو ان کے بنیادی حقوق ضرور ملیں گے۔ حکومت اپنے عوام کا خیال بہت رکھے گی اور ان کو پریشان نہیں ہونے دے گی۔

**چین** چین مستحکم سے مستحکم تر اور مستحکم ترین ہوتا جائے گا اب وقت نزدیک ہے کہ امریکہ چین سے خوف زدہ رہے گا۔ چین اس سال عوام کی آسانی کیلئے کوئی ٹیکنالوجی ایجاد کرے گا۔ پوری دنیا میں سب سے مستحکم ملک چین ہوگا۔ مگر چین کیلئے جہاں مستحکم ہونا یقینی ہے اسی کے ساتھ ساتھ اس سال کسی بھی حادثہ کی وجہ سے یا کسی وبا کی وجہ سے ہلاکتیں بہت ہوں گی۔ اس سال بھی چین پاکستان کیلئے قابل بھروسہ دوست ثابت ہوگا۔ جبکہ امریکہ دوستی پر یقین نہیں رکھے گا بلکہ پاکستانی حکمرانوں پر حکمرانی کرے گا اور پاکستانی حکمران سر جھکا دیں گے۔ چین کی قوت کو امریکہ بھی تسلیم کرے گا۔

**جاپان** اس سال جاپان میں آفت ارضی اور آفت آسمانی سے بڑی تباہی آئے گی جس کی وجہ حکومت کو نہایت پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مگر جاپان کی حکومت کی معیشت اقتصادی صورت حال بہتر رہے گی۔

**ایران** ایران بدستور اسرائیل اور امریکہ پر حاوی رہے گا۔ ایرانی حکومت مستحکم رہے گی معیشت مضبوط رہے گی۔ مگر کوئی تحریک حکومت کو سوچنے پر مجبور کرے گی کہ اس تحریک سے کیسے نمٹا جائے۔

**عراق** عراق کی امن و امان کی صورت حال بہتر ہوجائے گی اور عوام سکھ کا سانس لیں گے اور اپنے ملک کو تعمیر و ترقی کی طرف گامزن کریں گے مگر اس کے ساتھ ساتھ شر پسند عناصر کبھی کبھی شر پھیلائیں گے مگر اس سے عوام پر زیادہ فرق نہیں پڑے گا۔

## آسمانی آفات و زلزلے سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

إِنَّ اللهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ أَنْ تَزُوْلَا ۚ وَلَئِنْ زَالَتَا إِنْ أَمْسَكَهُمَا مِنْ أَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهِ ۚ إِنَّهُ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورہ فاطر آیت نمبر ۴۱)

ترجمہ: بیشک خدا ہی سارے آسمان اور زمین کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے سے روکے ہوئے ہے اور اگر (فرض کرو کہ) یہ اپنی جگہ سے ہٹ جائیں تو پھر اس کے سوا نہیں کوئی روک نہیں سکتا بیشک وہ بڑا بردبار (اور) بڑا بخشنے والا ہے

رات کو سونے سے قبل ۲۱ بار پڑھیں اول و آخر درود شریف ۷ بار

## تخریب کاری و خودکش حملوں سے بچاؤ کیلئے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَجْعَلُكَ فِي نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

**ترجمہ** اے اللہ ہم تجھے اپنے دشمنوں کے مقابلہ میں ڈھال بناتے ہیں اور آپ کے ذریعہ اُن کے شر و شرارتوں سے پناہ چاہتے ہیں۔

حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ ○

**ترجمہ** ہمارے لیے اللہ ہی کافی ہے اور وہ اچھا کارساز وکیل ہے اے ہمیشہ زندہ رہنے والے تیری رحمت کے ذریعہ فریاد رسی چاہتا ہوں

بس بازار مسجد، امام بارگاہ میں ورد کرتے رہیں۔

منجم و جفار سید حسن حیدر زیدی

(نوٹ) اگر کسی صاحب کو کوئی سوال پوچھنا ہے تو شام 5 بجے سے رات 10 بجے تک فون پر رابطہ کریں۔ Mob:0313-9219910

**ایڈریس** 0345-8219910=021-34988582

R.39 کرسٹل کالج بالمقابل سپاہ کوارٹر اسکیم 33 سیکٹر 22-A پوسٹ کوڈ 75280 کراچی

WWW.SYEDHASANHAIDERZAIDI.COM

E.Mail: info@syedhasanhaiderzaidi.com

# آئینہ اعداد

## ''ایک فیصلہ کن سال''

ایک خصوصی امکانی عددی تجزیہ

ریسرچ غلام اکبر جگھو گائیڈ لائن 0308-2074027

2012ء صدر آصف علی زرداری صاحب کیلئے گذشتہ تمام سالوں کی بہ نسبت انتہائی مشکل ثابت ہوگا۔ ''2012ء'' کے ابتدائی عددی اثرات شروع ہوں گے۔

عددی وقت ''28,27,26,19,18,17,10,9,8'' یہ تمام تر وقت کراچی، سمیت ملک، حکومت، عوام (عدد 3 ملک اور عوام کے لیے کسی بڑی اور مستقل ترقی، استحکام اور خوشحالی کو واضح نہیں کرتا اور عوام کی تقدیر ان کی خوش فہمیوں پر بدستور مسکراتی رہے گی) عدلیہ، قانون اور کھیل سے متعلقہ شخصیات، سرکاری ملازمین میڈیا اور شوبز سے وابستہ فن کاروں اور دیگر شخصیات کیلئے ہر لحاظ سے انتہائی بھاری ہوگا۔ ''حکومت کو داخلی اور خارجی لحاظ سے پہلے سے زیادہ زبردست مشکلات کا سامنا ہوگا'' بالخصوص امریکہ کی بدستور دوغلا پالیسی، بھارت اور افغان حکومتوں سے انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ 2012ء صدر آصف علی زرداری کی صدارت کے حوالے سے ''فیصلہ کن ثابت ہوگا۔ ممکنہ طور پر ''1993ء-1992ء'' کی طرح'' سیاسی و عسکری قیادت، کے مابین ایک مخصوص ''ڈیل ہوگی۔ چنانچہ ایسا اگر ہو جاتا ہے تو شراکت اقتدار کا نیا فارمولا نافذ العمل ہوگا کیونکہ اکثر سیاست دان اعتماد و اعتبار کھو چکے ہوں گے۔''

''2012ء'' نئے صوبوں، بلوچستان پیکیج، تعمیر کالا باغ ڈیم اور لوڈ شیڈنگ کے حوالے سے نہایت اہم ہوگا۔۔

''محترم پیارے دوستو! ہمیشہ یہ بات یاد رکھیں! مقدر'' جو ''اللہ'' نے لکھ دیا وہ اٹل ہے من جانب اللہ ہر کام اپنے وقت پر ہوتا ہے ''دُعائیہ عمل'' بھی اُسوقت ہی کام کرتا ہے جب اللہ کا حکم ہو۔ اس لئے لوح، تعویذ یا دُعائیہ عمل صرف ایک سبب، ذریعہ اور بہانہ ہیں۔ ''مقدر وقت آنے پر انسان کو از خود اُس کی اپنی منزل کی طرف لے جاتا ہے۔ اس لیے یہ محنت، کوشش، جدوجہد سب کتابی باتیں بن کر رہ جاتی ہیں۔ ''پرسکون زندگی کا راز یہ ہے کہ! کسی کی بھی دل آزاری نہ کریں، تصور میں بھی کسی کو ''کمتر'' نہ سمجھیں۔ ورنہ سارے سجدے رائیگاں''

محترم آغا افتخار حسین کی شفقت ہے'' ''بانیان امامیہ جنتری میرے بابا سائیں کے ایصال ثواب اور آغا صاحب، ان کی ٹیم اور میرے لیے خصوصی دُعاؤں کی التجا ہے۔''

(واضح رہے یہ کوئی اشارہ یا پیش گوئی ہرگز ہرگز نہیں صرف ''عددی تجزیہ'' ہے (واللہ اعلم بالصواب)

''باقی رہے نام اللہ کا'' ''اللہ نگہبان دُعا گو ریسرچ غلام اکبر جگھو (کراچی)

نوٹ (ادارے کا محقق کے تمام بیانات سے متفق ہونا ضروری نہیں)

ناشران امامیہ جنتری

# امامیہ تقویم ماہ دسمبر 2011 عیسوی

## مطابق محرم الحرام/صفر المظفر ۱۴۳۳ ہجری

| ایام 31 | دسمبر 2011ء | محرم الحرام | نیک و نحس | یادداشت |
|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 1 | ۵ | نحس اکبر | |
| جمعہ | 2 | ۶ | نحس اکبر | تقریباً 30 ہزار یزیدی فوج کربلا میں آئی |
| ہفتہ | 3 | ۷ | نحس اکبر | قافلہ حسینیؑ پر پانی بند ہوا |
| اتوار | 4 | ۸ | نحس اکبر | سفر کے لئے بد |
| پیر | 5 | ۹ | نحس اکبر | شب عاشور |
| منگل | 6 | ۱۰ | نحس اکبر | شہادت امام حسینؑ ۶۱ھ، یوم عاشور |
| بدھ | 7 | ۱۱ | نحس اکبر | روانگی اسیران کربلا بطرف کوفہ |
| جمعرات | 8 | ۱۲ | نحس | سوئم شہداء کربلا |
| جمعہ | 9 | ۱۳ | نحس | |
| ہفتہ | 10 | ۱۴ | نحس اکبر | |
| اتوار | 11 | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد |
| پیر | 12 | ۱۶ | نحس | |
| منگل | 13 | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کے لئے بد۔ اصحاب فیل پر نزول عذاب |
| بدھ | 14 | ۱۸ | نیک | تحویل قبلہ بجانب کعبہ ۲ھ |
| جمعرات | 15 | ۱۹ | نیک | |
| جمعہ | 16 | ۲۰ | میانہ | دسواں شہیدان کربلا - وفات حضرت بلالؓ مؤذن |
| ہفتہ | 17 | ۲۱ | نحس | |
| اتوار | 18 | ۲۲ | نحس اکبر | |
| پیر | 19 | ۲۳ | نیک | |
| منگل | 20 | ۲۴ | نحس | |
| بدھ | 21 | ۲۵ | نحس | شہادت امام زین العابدینؑ ۹۵ھ |
| جمعرات | 22 | ۲۶ | نیک | نکاح و سفر کے لئے بد |
| جمعہ | 23 | ۲۷ | نیک | شہادت میثم تمارؓ (صحابی رسولؐ) |
| ہفتہ | 24 | ۲۸ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| اتوار | 25 | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| پیر | 26 | ۳۰ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| منگل | 27 | صفر | نحس اکبر | |
| بدھ | 28 | ۲ | نیک | شہادت حضرت زید شہید |
| جمعرات | 29 | ۳ | نحس | |
| جمعہ | 30 | ۴ | نیک | سفر کے لئے بد |
| ہفتہ | 31 | ۵ | نحس | |

نئی برانچ صابری دارالکتب الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور 37320770

قمر در عقرب

✦ سالانہ مجلس عزا 9 محرم مسجد و امام بارگاہ الحسین گورایہ ہاؤس بستی خشتی حمزہ تحصیل کوٹ ادو، بانی مخدوم الطاف حسین گورایہ 0300-7483512

# امامیہ تقویم ماہ جنوری 2012 عیسوی

## صفر المظفر / ربیع الاوّل ۱۴۳۳ ھجری

ماہ ربیع الاوّل کا ★ دیکھ کر سورۃ مجادلہ (پارہ ۲۸) یا آئینہ یا جاری پانی دیکھیں

| ایام | عیسوی 2012 جنوری | بکرمی 2068 پوہ | شمسی 1933 جدی | قمر فی البروج | قمر فی المنازل | سیارگان فی البروج | ہجری ۱۴۳۳ صفر المظفر | نیک / نحس | اسلامی معلومات (ولادت و شہادت معصومین علیہم السلام) | یادداشت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 31 | | | | عمومی تقویم / استخراج و کوائف سیارگان مطابق اہل برصغیر | | | | | اسلامی تقویم | |
| اتوار | 1 | 18 | 11 | | بطین 16.32 | | ۶ | نیک | | |
| پیر | 2 | 19 | 12 | | ثریا 18.32 | • | ۷ | نیک | میلاد مسعود امام موسیٰ کاظمؑ ۱۲۸ھ | |
| منگل | 3 | 20 | 13 | ثور 03.17 | دبران 20.39 | | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد | |
| بدھ | 4 | 21 | 14 | | ھقعہ 22.37 | | ۹ | نیک | شہادت حضرت عمار بن یاسرؓ ۳۸ھ | فتح جنگ نہروان |
| جمعرات | 5 | 22 | 15 | | | | ۱۰ | نحس اکبر | | |
| جمعہ | 6 | 23 | 16 | | ھنعہ 00.14 | | ۱۱ | نیک | وفات حضرت اویس قرنیؓ ۳۷ھ | لیلۃ الحریر 37ھ |
| ہفتہ | 7 | 24 | 17 | | ذراعہ 01.27 | | ۱۲ | نیک | | |
| اتوار | 8 | 25 | 18 | سرطان 02.06 | نثرہ 02.06 | 11.35 عطارد در جدی | ۱۳ | نحس | شہادت بی بی سکینہؑ ۶۱ھ | وفات سلمان فارسیؓ 35ھ |
| پیر | 9 | 26 | 19 | | طرفہ 02.12 | | ۱۴ | نیک | | |
| منگل | 10 | 27 | 20 | اسد 09.36 | جبہ 01.50 | | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد | |
| بدھ | 11 | 28 | 21 | | زبرہ 00.59<br>صرفہ 23.45 | | ۱۶ | نحس | | |
| جمعرات | 12 | 29 | 22 | سنبلہ 14.45 | عوا 22.12 | | ۱۷ | نحس اکبر | شہادت امام علی رضاؑ ۲۰۳ھ | |
| جمعہ | 13 | ماگھ | 23 | | سماک 20.26 | | ۱۸ | نیک | | |
| ہفتہ | 14 | 2 | 24 | میزان 18.29 | غفرہ 18.29 | 10.48 زہرہ در حوت | ۱۹ | نیک | | |
| اتوار | 15 | 3 | 25 | | زبانہ 16.24 | | ۲۰ | نحس اکبر | چہلم امام حسینؑ علیہ السلام | عرس داتا گنج بخش |
| پیر | 16 | 4 | 26 | عقرب 21.35 | اکلیل 14.17 | | ۲۱ | نحس | | |
| منگل | 17 | 5 | 27 |  | قلب 12.06 | | ۲۲ | نیک | | |
| بدھ | 18 | 6 | 28 | | شولہ 09.56 | | ۲۳ | نیک | آغاز حکومت بنی عباس | |
| جمعرات | 19 | 7 | 29 | قوس 00.39 | نعائم 07.46 | | ۲۴ | نحس | بروایت شہادت بی بی زینبؑ | |
| جمعہ | 20 | 8 | 30 | | بلدہ 05.41 | | ۲۵ | نحس | | عرس سائیں فضل الٰہی قصور |
| ہفتہ | 21 | 9 | دلو | جدی 03.41 | ذابح 03.41 | 21.11 شمس در دلو | ۲۶ | نیک | نکاح و سفر کے لئے بد | |
| اتوار | 22 | 10 | 2 | | بلعہ 01.51 | | ۲۷ | نیک | نکاح کے لئے بد | |
| پیر | 23 | 11 | 3 | | سعود 00.20<br>اخبیہ 23.08 | | ۲۸ | نحس اکبر | وصال حضرت رسولؐ خدا ۱۱ھ ۔ شہادت حضرت امام حسنؑ ۵۰ھ | |
| منگل | 24 | 12 | 4 | | مقدم 22.25 | | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد | رویت ہلال |
| بدھ | 25 | 13 | 5 | حوت 14.12 | موخر 22.11 | | ربیع الاوّل | نیک | حضرت رسول اکرمؐ کی مکہ سے مدینہ ہجرت | |
| جمعرات | 26 | 14 | 6 | | رشا 22.35 | | ۲ | نحس | | |
| جمعہ | 27 | 15 | 7 | حمل 23.29 | شرطین 23.29 | 23.13 عطارد در دلو | ۳ | نحس | | |
| ہفتہ | 28 | 16 | 8 | | | | ۴ | نحس اکبر | تعمیر مکان کے لئے نیک | |
| اتوار | 29 | 17 | 9 | | بطین 00.55 | | ۵ | نحس | | |
| پیر | 30 | 18 | 10 | ثور 11.29 | ثریا 02.48 | | ۶ | نیک | | |
| منگل | 31 | 19 | 11 | | دبران 04.53 | | ۷ | نیک | | عرس میاں میر لاہور |

قمر در عقرب: ابتدا 16 جنوری (پیر) رات 9 بجکر 35 منٹ ۔ اختتام 19 جنوری (جمعرات) رات 12 بجکر 39 منٹ

0300-9453840 ✦ 0300-6230966 ✦ 73

✦ 2 صفر المظفر مجلس عزا و شبیہ تابوت شہزادہ علی اکبرؑ اور 11 شعبان جشن ولادت شہزادہ علی اکبرؑ بر مکان علامہ حافظ تصدق حسین عقب مسجد صاحب الزمانؑ حیدر روڈ اسلام پورہ لاہور۔

# خوش نصیبی کا راز

تحریر ڈاکٹر آغا مقبول حسین موسوی اکاڈمی
مکان نمبر 432 سٹریٹ 105
I-8/4 اسلام آباد 45000
Mob:0333-5211510 0333-5101689

اگر انسان اپنے اردگرد کا جائزہ لے تو اُسے سب شکوہ کرتے ہی نظر آئیں گے۔ "یہ نہیں ہے وہ نہیں" "یعنی اکثریت نہیں ہے" کی گردان کرتی ملے گی اور جو میسر ہے اُس کا شکر نہیں کرے گی اور اچھے افراد کو چھوڑ کر اگر کوئی شکر کرتا ہوا ملے گا بھی تو وہ بھی رسمی طور پر زبان کی حد تک محدود ہوگا اس کے برعکس خوش نصیب ہیں وہ افراد جو ہر حال میں خالق کائنات کا شکر کرتے ہیں مولائے کائنات امام علیؑ کا فرمان ہے کہ خوش نصیب وہ نہیں جس کا نصیب اچھا ہے بلکہ خوش نصیب وہ ہے جو اپنے نصیب پر خوش ہے اور جو انسان وقت سے پہلے اور نصیب سے زیادہ مانگے وہ ہمیشہ پریشان رہتا ہے اسلئے شکوہ کرنے سے پہلے اللہ کا شکر ادا کرنا نہ بھولو"

زندگی کا کوئی پتہ نہیں کہ کب ابدی حیات کی آواز آجائے کیونکہ آج 5 جولائی 2011 کو اس فقیر کو دار فانی میں آئے ہوئے 75 سال ہوگئے ہیں اس لئے امامیہ جنتری کی وساطت سے سادات و مومنین کو نصیب بدلنے کا ایک تحفہ دینا چاہتا ہوں جو مجھے بزرگوں کی عطا اور میرے ذاتی مجربات میں سے ہے۔ اکثریت کا خیال ہے کہ تقدیر اٹل ہے۔ اس کے برعکس معصومینؑ کے فرمان کی روشنی میں میرا ایمان ہے کہ دُعا تقدیر کو بدل دیتی ہے دُعا تو بہت بڑی بات ہے "قضا کو ٹال دیتی ہے نگاہ روشن ضمیروں کی" ایک ضروری بات کی طرف اشارہ کرتا چلوں کہ قرآن اور دُعا کو کسی بھی شکل میں ذریعہ معاش بنانا حرام ہے۔ آیئے اب اُس مخصوص تحفے کو غور سے پڑھ کر سمجھ لیں۔ دُنیا کی کوئی بھی تکلیف پریشانی یا مصیبت ہو اور جس کا کوئی حل نظر نہ آئے تو اس کیلئے دو رکعت نماز اضطرار استغاثہ بحرمت خاندان تطہیر وصدقہ جمیع شہدا و اسیران کربلا کوفہ و شام بالخصوص باب الحوائج سقائے سکینہ سرکار ابی الفضل العباسؑ صلوٰت اللہ علیہم اجمعین کی نیت سے ادا کریں۔ اسے نمازِ صبح کی طرح پڑھنا ہے صرف فرق یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد 3 مرتبہ سورہ توحید پڑھیں۔ اسی طرح دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورہ توحید پڑھیں۔ قنوت میں یہ دعا پڑھیں

اِلٰهِیْ قَلْبِیْ مَحْجُوْبٌ وَعَقْلِیْ مَغْلُوْبٌ وَنَفْسِیْ مَعْيُوْبٌ وَهَوَائِیْ وَطَاعَتِیْ قَلِيْلٌ وَمَعْصِيَاتِیْ كَثِيْرٌ وَلِسَانِیْ مُقِرٌّ بِالذُّنُوْبِ فَكَيْفَ حِيْلَتِیْ يَا عَلَّامَ الْغُيُوْبِ فَاغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ يَا غَفَّارَ الذُّنُوْبِ وَيَاسَتَّارَ الْعُيُوْبِ اِغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ كُلَّهَا يَا غَفَّارُ يَا غَفَّارُ يَاغَفَّارُ يَا شَدِيْدَ الْعِقَابِ يَا غَفُوْرُ يَا رَحِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا حَلِيْمُ اِقْضِ حَاجَتِیْ بِحَقِّ الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَالنَّبِیِّ الْكَرِيْمِ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ الْمَعْصُوْمِيْنَ

نماز ختم کرنے کے بعد بی بی سیدہؑ کی تسبیح پڑھیں پھر سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر سرکار غازی عباسؑ کو ہدیہ کریں اور غازی عباسؑ کے توسل سے اپنی حاجت کیلئے فریاد کریں۔ فریاد کرتے وقت اللہ اور معصومینؑ بالخصوص امامؑ زمانہ اور سیدہ سکینہ کا واسطہ دے کر شہزادہ علیؑ اصغر کے صدقے میں اپنی حاجت طلب کریں۔ منت مان کر عہد کریں کہ حاجت پوری ہونے پر 14 تسبیح (1400 مرتبہ) درود پاک آپؑ کی مادر گرامی فاطمہؑ اُم البنین کو ہدیہ کرونگا / کرونگی اور آپؑ کے نام کا حسب توفیق صدقہ کسی مستحق سید کو دونگا / دونگی۔ جتنے خلوص، اعتبار اور یقین سے فریاد کریں گے اُتنا ہی موثر ہوگا اور آپ قدرت کا کرشمہ دیکھیں گے۔ نماز اگر علم پاک کے نزدیک ہو تو بہتر ہے بصورت دیگر مسجد، بارگاہ اور گھر میں بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اپنی دُعاؤں میں حقیر کے والدین، بانی امامیہ جنتری اور جمیع مرحومین سادات وفقراء اور مومنین و مومنات کی مغفرت کیلئے دُعا کریں اور کبھی نا اُمید نہ ہوں کیونکہ معصومؑ کا فرمان ہے کہ مایوسی گناہ ہے۔ سرکار امامؑ زمانہ ہم سب کے حامی و ناصر ہوں۔

نوٹ: اپنے تمام مسائل اور پریشانیوں کے روحانی حل کیلئے مومنین اس بندہ فقیر سے جوابی لفافہ کے ساتھ مندرجہ بالا پر رابطہ کریں۔

## شوگر کیلئے

اڑھائی ماہ تک بلاناغہ ہر روز تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام ذیل کی یہ آیت (دُعائے رسولؐ خدا) پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے تو انشاءاللہ شوگر جاتی رہے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا

**ترجمہ** اے میرے پروردگار مجھے (جہاں) پہنچا اچھی طرح پہنچا اور مجھے (جہاں سے) نکال تو اچھی طرح سے نکال اور مجھے خاص اپنی بارگاہ سے ایک مددگار عطا فرما (بنی اسرائیل ۸۰)

# تنویرالجفر دستِ غیب نورانی اثارجفر

عامل وجفار تنویر عصری (ایم اے)

معرفت: اویس ٹریڈرز H-377 سردار عالم روڈ راولپنڈی فون: 0333-5398050

دست غیب معنیٰ ومفہوم: دست غیب سے مراد خالق حقیقی کی طرف سے عامل کے وجود ظاہری کی مادی وروحانی ضروریات کو پورا کرنے کیلئے خصوصی فضل وکرم سے انفرادی اسباب کا مہیا کرنا ہے۔ بزرگان دین جو کہ روحانی طور پر زندہ ہیں اُنکے مزاروں پر نیاز کی صورت میں مستقل غریبوں کا رزق حاصل کرنا دست غیب کی اعلیٰ مثال ہے دست غیب کا یہ عمل حروف نورانی پر مبنی ہے۔

حروف نورانی کی بنیاد مقطعات قرانی پر ہے قرآن کریم معجزہ محض ہے سورتوں کی ابتداء میں استعمال ہونے والے ''حروف مفردہ'' جو کہ اصطلاح میں مقطعات کہلاتے ہیں وہ بھی اعجاز خداوندی اور معجزہ محض ہونے کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ حروف مقطعات انتیس (۲۹) سورتوں میں موجود ہیں جن کی تعداد 39 یعنی 12 مفرد 3 بنتی ہے جو کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا عدد مفرد بنتا ہے۔ اگر ان کے مکرر حروف حذف کردیئے جائیں تو خالص حروف ''ا ل م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن'' رہ جاتے ہیں انہی حروف کو ''حروف نورانی'' پکارا جاتا ہے۔ ان چودہ حروف کو جفر جامع کی بنیاد پر رکھتے ہوئے ''تکسیر موخر صدر'' کیا گیا تو جوابا جو بامعنی عبادت بنتی ہے یہ ہے۔ عَلِیٌّ صِراطُ حَقٍّ نُمۡسِکُہٗ ۔ علیؑ کا راستہ (یعنی ولایت علیؑ برحق ہے) اس جملہ کو ترکیب ترتیبی میں بدلا جائے تو یہ بنتا ہے ۔ صِراطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمۡسِکُہٗ۔

ملا محسنؒ نے تفسیر صافی میں یہی تاویل کی ہے یعنی 14 معصومینؑ کا راستہ صراط مستقیم ہے نیز صاحب ''غرائب القرآن ورغائب الفرقان'' طبع مصر جناب نظام الدین الحسنؒ بن محمدؒ بن الحسینؒ (المتوفی ۷۲۸ ہجری) نے اس بامعنیٰ عبارت کی ترکیب کی شہرت کا ذکر فرمایا۔ جو کہ اہل ایمان وایقان کے لئے سرمہ بصیرت ہے کیونکہ قرآن کریم جبکہ ظاہری اعتبار سے اعجازی حقیقت رکھتا ہے اسی طرح باطنی حقیقت بھی عین حق ہے۔

زکاتی نقش کی روحانی کیفیت: منسلک نقش پر غور کریں تو ظاہر ہوگا کہ اس کی بنیاد حروف ابجد کے حرف ''ص'' کی بنتی ہے۔ جس کا مرتبہ ابجد قمری میں (اٹھارواں ۱۸) بنتا ہے جس کا مفرد ''۹'' ہے اور اس لفظ کی منزل قمری ''قلب'' بنتی ہے۔ ''ص'' اسم الٰہی اور اسم اعظم ہے جس کی خالق حقیقی نے سورۃ ''ص'' میں قسم کھائی ہے۔

اس پوری تکسیر جفری میں حرف ''ص'' 420 مرتبہ دہرایا گیا ہے اگر اس 420 کی تعداد کو اس کی قیمت قمری (جو کہ 90 بنتی ہے) ضرب دی جائے تو 37800 کی قیمت ظاہر ہوتی ہے عددی اعتبار سے۔ اس کو دوبارہ جمل صغیر کر کے مفرد کیا جائے تو ''۹'' کو استحکام حاصل ہوتا ہے۔ مرتبہ قمری اور قیمت عددی دونوں اعتبار سے۔ عدد ''۹'' کو ابجد قمری میں تبدیل کیا جائے تو لفظ ''ط'' حاصل ہوتا ہے جس کا مخفی اشارہ ''سورۃ طٰہٰ'' کی طرف ملتا ہے۔ جس کے مخاطب حضور اکرمؐ کی ذات بابرکات بنتی ہے۔ اور ''طٰہٰ'' کی عددی قیمت 14 بنتی ہے۔ جن سے 14 معصومینؑ کی برکات کا شامل ہونا ظاہر ہوتا ہے۔ اَب اگر نتیجتاً (ص ۹۰، طٰہٰ 14 + علیؑ 110=214) کا جمل صغیر بنایا جائے تو عدد ''۷'' حاصل ہوتا ہے۔ جو کہ سورۃ الحمد کی آیات کی طرف نسبت رکھتے ہوئے۔ ساتوں آسمانوں کی نعمات الٰہیہ کے کھلنے کو ظاہر کرتا ہے۔

## شرائط واحتیاطیں

(۱) ہر ماہ عمل سے قبل ایک ہفتہ۔ گوشت، لہسن، پیاز سرکہ وغیرہ وبدبودار چیزوں کا کچا استعمال بند کردیں۔ اور منہ میں الائچی چبانا شروع کردیں۔ اختتام عمل تک پرہیز لازمی ہے عام افراد جو تسخیر حروف نورانی روحانیات کی نیت سے عمل کریں وہ جلالی، جمالی مکمل پرہیز کریں۔

(۲) دوران عمل واجبات کی باجماعت ادائیگی۔ غریب غرباء میں حسب توفیق خرچ اور منہ میں الائچی رکھ کر منہ کو دُرود و استغفار سے مزین رکھیں۔

(۳) اگر عمل میں خلل واقع ہوگیا تو نئے سال یکم رجب سے دوبارہ شروع کرنا پڑیگا۔

(۴) یہ عمل یکم رجب سے شروع کر کے مسلسل 14 تاریخ تک کرتے رہنا ہے اور کل مدت عمل 14 ماہ کی ہے ہر ماہ چاند کی شروع 14 تاریخوں میں دہرانا ہے۔

(۵) اپنے عمل کو مخفی رکھے دست غیب کی صورتوں کو بھی مخفی رکھنا ہے ورنہ نظر بد وحسد سے عمل کی تاثیر ختم ہوجائے گی۔

(۶) 14 دن کے نقوش کو محفوظ کر کے آخر میں آٹے میں لپیٹ کر بہتے پانی کے سپرد کرنا اور کرتے ہوئے جناب خضرؑ کو ہدیہ سلام پیش کر کے کہنا ہے کہ" میں یہ رزق آپکی آبی مخلوق کے لیے لایا ہوں۔ اس کی برکت سے آپ میرے رزق دست غیب کے اسباب ظاہر فرمائیں۔

(۷) اس عمل کا اثر عمر بھر باقی رہیگا بشرطیکہ رضائے الٰہی کی خاطر صلہ رحمی کرتے ہوئے واجبات کی ادائیگی اور مخلوقات کے حقوق کا خیال رکھا جائے۔

(۸) تکمیل زکوۃ کے بعد اس نقش کو زعفران سے تیار کرنے کے بعد بطور تعویذ جملہ مشکلات سے نکل کر فتح وکامرانی کے ہر مقصد خیر کی حاجت روائی کیلئے استعمال کر سکتے ہیں۔ نیز عامل دوسروں کو بھی استعمال کروا سکتے ہیں

(۹) تکمیل زکوۃ پر 2 رکعت شکرانے کے ادا کر کے بعد ۱۱۰ روپے سفید برفی و گولڈن لڈو پر نیاز دیکر امام بارگاہ یا کسی بزرگ کے مزار پر تقسیم کر دیں ہے۔ ہدیہ نیاز 14 معصومینؑ کو پیش کرنا ثواب ہے۔

## طریقہ زکوۃ

(۱) حامل زکوۃ ہر روز غسل کر کے۔ سفید لباس زیب تن کرے۔ صندل و لوبان کا بخور جلائے۔ سرخ وسفید یا ملٹی کلر جاء نماز کا استعمال میں لاتے ہوئے ایک ہی مقام پر تنہائی میں نقش لکھے۔

(۲) روز اول رجال الغیب کا خیال رکھنا ہے۔

(۳) کلمات نقش صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِكُهُ کا ورد نقوش لکھنے کے دوران کرتے رہنا ہے۔

(۴) نقش کو بعد نماز فجر، زعفران عرق گلاب کی سیاہی سے انار شیرین یا کسی بھی میٹھے پھل دار درخت کی قلم سے لکھنا ہے، اگر ممکن نہ ہو تو لکڑی کے قلم اور سرخ روشنائی سے لکھ لیں۔ البتہ تکمیل زکوۃ کا آخری نقش لازمی زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر پہن لے۔ اور سورۃ نور آیت نمبر 35 (5 مرتبہ) اور 315 مرتبہ صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِكُهُ کا ورد اوّل آخر درود کے ساتھ تاحیات جاری رکھے۔

## نیت ادائیگی نماز

2 رکعت نماز حاجت (صبح کی طرح) پڑھتا ہوں تکمیل زکوۃ نورانی دست غیب باب العلم علی بن (ابی طالبؑ) سے مدد چاہتے ہوئے زیر سایہ امام عصرؑ سنت قربۃ الی اللہ کے بعد نماز کی تکبیر سنت کہنی ہے نماز کی تکمیل کے بعد 11 یا 101 مرتبہ درود ابراہیمی کی تلاوت۔ 110 مرتبہ یا علیؑ کی تسبیح ،5-12-14 میں کسی ایک تعداد میں پ ۱۸ سورۃ النور کی آیت 35 کی تلاوت مکمل کر کے بسم اللہ کے بعد صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِكُهُ کے ورد کے ساتھ نقش کی دیواریں لکھ کر اندرون نقش کی ابتداء کرے۔

نوٹ: کسی بھی الجھن کی راہنمائی لی جا سکتی ہے۔ زکوۃ کے لیے نقوش کے خاکے منگوائے جا سکتے ہیں۔

جملہ قارئین کی ہر قسم کی خواہشات کی تکمیل کیلئے ورد کا اکسیر تحفہ۔

اوّل آخر 11-101-110 مرتبہ درود کے ساتھ 101-110 مرتبہ دن میں ایک مرتبہ اور ہر نماز کے بعد 11 مرتبہ عادت بنالیں انشاء اللہ ہر قسم کی مناجات قبولیت اختیار کرے گی انشاء اللہ۔

۷۸۶

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ یَاغَفُوْرُ یَا غَفَّارُ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ ٥

(ii) نعمت الٰہی پاکستان 14 اگست 1947 کو ظاہری حیثیت سے ظاہر ہوا۔ $\frac{1947}{3} \cdot \frac{8}{8} \cdot \frac{14}{5}$ 16 =7

16 کے عدد" سے "7" حاصل ہوا۔ جو کہ ظاہر کرتا ہے کہ نہ اس ملک کے حکمران چین حاصل کریں گے۔ نہ عوام الناس تاریخی شواہد اس کی تصدیق کرتے ہیں۔ اس ملک کے ہر محب الوطن شہری کو اور خصوصاً کراچی، کوئٹہ ،بلوچستان، سرحد کے عوام کو سکھ وچین کے حصول کے لیے اللہ تعالیٰ کے اسم اعظم "یا رؤف" جس کے اعداد 286 یعنی "16" سے 7 بنتے ہیں ورد کی عادت بنالیں۔

**نوٹ** اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے محمدؐ وآل محمدؐ کی سرپرستی اور عنایت کے سبب بچوں کے نام اور اسم اعظم نکالنے کے علاوہ محدود پیمانے پر ہر قسم کی انگشتریاں، کلمہ طیبہ کے چھلے۔ قاضی الحاجات انگشتری، نقوش، الواح، ستاروں کے طلسمات جامع، تکسیرات ذاتی، شرف مشتری میں تیار طلسم صحت و دولت بھی موجود ہیں۔ نیز حروف صوامت کی سالہا سال کی ریاضت کے سبب ان سے متعلقہ امور خصوصی تاثیر کا درجہ رکھتے ہیں۔ یہ تمام کام شرائط کے ساتھ اپنے ہاتھوں سے تیار کیے جاتے ہیں۔ شائقین فیض اٹھا سکتے ہیں۔

# نقش حروف مقطعات قرآنی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ص را ط ع ل ی ح ق ن م س ک ہ



# دُعا نحوست سیّارگان

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا اَللهُ یَا اَللهُ یَا اَللهُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیۡمُ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ یَا مَالِكُ یَا قُدُّوۡسُ یَا کَبِیۡرُ یَا مُتَعَالِ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ اِیَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاكَ نَسۡتَعِیۡنُ اِحۡفَظۡنِیۡ مِنَ الۡجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنۡ نُحُوۡسَةِ الشَّمۡسِ وَالۡقَمَرِ وَالۡعَطَارِدِ وَالزُّهۡرَةِ وَالۡمِرِّیۡخِ وَالۡمُشۡتَرِیۡ وَالزُّحَلِ وَالرَّاۡسِ وَالذَّنۡبِ بِحَقِّ یَا اَللهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَّفَاطِمَةَ وَالۡحَسَنِ وَالۡحُسَیۡنِ وَعَلِیِّ ابۡنِ الۡحُسَیۡنِ وَمُحَمَّدِ ابۡنِ عَلِیٍّ وَجَعۡفَرِ ابۡنِ مُحَمَّدٍ وَمُوۡسٰی ابۡنِ جَعۡفَرٍ وَعَلِیِّ ابۡنِ مُوۡسٰی وَ مُحَمَّدِ ابۡنِ عَلِیٍّ وَعَلِیِّ ابۡنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابۡنِ عَلِیٍّ وَالۡحُجَّةِ ابۡنِ الۡحَسَنِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَیۡهِمۡ اَجۡمَعِیۡنَ بِرَحۡمَتِكَ یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ

# کرامات جفر (لوح خاص معصومین علیہم السلام)

قارئین امامیہ جنتری۔ صدری و اسراری لوح خاص امامیہ پیش ہے آج کے دور میں ہر کوئی کسی نہ کسی مسئلہ میں پریشان ہے۔ کسی بھی مسئلہ اور پریشانی کے حل کیلئے لوح خاص امامیہ بنا کر اپنے پاس رکھیں تیاری کیلئے پاک و صاف جگہ پر بیٹھ کر خوشبودار بخور سلگائیں۔ رجال الغیب پشت پر رکھیں۔ لوح خاص کو ستاروں کے شرف اوج کے علاوہ ستاروں کی تثلیث یا تسدیس میں بھی تیار کر سکتے ہیں سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے لکھ کر مندرجہ ذیل عبارت عمل ۵۰۰ بار اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر دم کریں اس طرح روزانہ وقت مقررہ پر 11 روز ورد کر کے دم کرنا ہے۔ پھر گھر پر بارہ امامؑ کی نذر دیکر بچوں میں تقسیم کریں۔ اور لوح امامیہ اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ اثرات ہونگے۔ لیکن روزانہ ۱۰۱ بار ورد کرنا ہے میری زیر طبع کتاب صدری عملیات چہاردہ معصومینؑ سے لیا گیا ہے۔ عبارت عمل۔

اَجِبْ یا دَرْدَائیلُ بِحَقِّ یا عَلِیؑ یا حسنؑ، یا حسینؑ، یا زَینُ العابدینؑ، یا محمد باقرؑ، یا جعفر صادقؑ یا موسیٰ کاظمؑ، یا علی رضاؑ، یا محمد تقیؑ، یا علی نقیؑ، یا حسن عسکریؑ یا محمد مہدیؑ وَبِحَقِّ نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اللهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ

نوٹ: میں نے ہر چیز کی وضاحت کر دی ہے۔ اگر سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے رابطہ کریں۔ لاجواب و قابل قدر تحفہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ علیؑ حسنؑ حسینؑ | ۶ زین العابدینؑ محمد باقرؑ جعفر صادقؑ | ۱۱ موسیٰ کاظمؑ علی رضاؑ محمد تقیؑ | ۱۶ علی نقیؑ حسن عسکریؑ محمد مہدیؑ |
| ۱۲ ۲۷۹۱ | ۱۵ ۸۹۸ | ۲ ۳۵۷ | ۵ ۱۱۷۷ |
| ۱۴ ۸۹۷ | ۹ ۲۷۸۸ | ۸ ۱۱۸۰ | ۳ ۳۵۸ |
| ۷ ۱۱۷۹ | ۴ ۳۸۹ | ۱۳ ۸۹۶ | ۱۰ ۲۷۸۹ |

میکائیل

وکفیٰ باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

یہاں نام بمعہ والدہ و مقصد تحریر کریں

عامل محمد اسد اللہ سلیمانی
ماہر عملیات و تعویزات
ادارہ روحانی علاج، محلہ گوہر شاہ نزد
عمر نیازی سنٹر بازار جھنگ صدر
Mob 0300-6501194
0345-7883874

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ)

بحوالہ کرشمہ قدرت مولفہ ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل-میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان-تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لسنیہ |
| ثور-برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب-برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا-متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس-دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لسنیہ، زمرد |
| سرطان-کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لسنیہ | جدی-مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد-سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو-کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| سنبلہ-کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت-مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

تمام اقسام کے نگینے، حرز جوادؑ کی انگوٹھی اور 9 کے عدد کی انگوٹھی دستیاب ہے۔ جوہری حیدر روڈ اسلام پورہ لاہور

# جفر شاد

تحریر: ایم غلام عباس اعوان

پتہ برائے خط و کتابت

سب آفس ہفت روزہ ویکشن گجر مارکیٹ نزد الفلاح بینک جوہر آباد ضلع خوشاب

موبائیل: 0300-6011925

معزز قارئین امامیہ جنتری............ السلام علیکم!... نیا سال مبارک ہو حسب سابق آپ کے پسندیدہ موضوع "جفر اخبار" کا ایک حسین اور آسان ترین جفری قاعدہ لیکر آپ کی بزم میں حاضر ہوں۔ یہی قاعدہ کئی برس حضرت علامہ شاد گیلانی مرحوم و مغفور صاحب کا معمول رہا اور انہوں نے ہی بڑے وثوق سے مجھے تعلیم فرمایا۔ چنانچہ انہیں کی نسبت سے "جفر شاد" کا عنوان دیا ہے۔

امید ہے قارئین کو میری یہ کاوش ضرور پسند آئے گی۔ میری زندگی اس مقدس علم کی ترویج و اشاعت کیلئے وقف ہے۔ گلشن جفر کو سرسبز و شاداب دیکھنے کی تمنا سالوں سے دل میں موجزن تھی۔ بحمد اللہ محترم آغا افتخار حسین صاحب کی علم دوستی، خصوصی تعاون اور خلوص پیار سے میرا یہ خواب شرمندہ تعبیر ہوا۔ مولائے کریم بصدقہ چہاردہ معصومین علیہم السلام آغا صاحب کی توفیقات میں مزید اضافہ فرمائیں۔

## طریق مستحصلہ

نمبر 1، سوال کی عمدہ سی بندش کرلیں۔ سوال جامع اور مختصر ہو۔

نمبر 2، سوال کو بسط حرفی کرلیں۔ یعنی الگ الگ حروف میں کرلیں۔

نمبر 3، بسط حرفی سوال کی سطر سے مکررات ختم کرکے تخلیص کرلیں جیسے غ ل ا م ع ب ا س میں حرف الف دو مرتبہ آیا ہے۔ دوسرا الف حذف کیا تو تخلیص یہ بنی "غ ل ا م ع ب س"

نمبر 4، سطر تخلیص کو دو حرفی موخر صدر کرلیں یعنی دو حروف آخر سے اٹھائیں پھر دو حروف شروع سے اس طرح پوری سطر پر عمل کریں،

نمبر 5 اب ایک حرفی موخر صدر کریں۔ یعنی ایک حرف شروع سے ایک آخر سے یہ جوابیہ سطر ہے۔ نظیرہ یا خود سے ناطق جواب بنالیں۔

| حروف تخلیص | ک | ی | ا | س | ف | ل | ع | م | ہ | ر | و | ن | ھ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دو حرفی موخر صدر | ن | ھ | ک | ی | ر | و | ا | س | ت | ف | ل | ع | م |
| ایک حرفی موخر صدر | م | ع | ن | ھ | ل | ک | ف | ی | د | ر | ھ | و | س |
| نظیرہ / تکسیر | ن | ھ | ع | ل | ک | ف | ی | ک | و | ز | ت | ک | س |
| جواب | منع | لکھ | نی | توڑ | امکا | | | | | | | | |

میرا تجربہ شدہ قاعدہ ہے۔ بلاشبہ ہر قسم کے مسائل اور سوالات کا واضح جواب دینے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اب مثال سے وضاحت کرتا ہوں۔

مثال میں بندش کیا گیا سوال نہایت اہمیت کا حامل ہے۔ یہ سوال ایک ایسے بنیادی نظریہ کے بارے میں ہے۔ جو اکثر لوگوں کے ذہنوں میں سمایا ہوا ہے۔ دیکھیں علم جفر کیا کہتا ہے! (شائقین جفر میری کتب آفتاب جفر اور فیوض جفر کا مطالعہ فرمائیں)

یا علیم کیا سفلی عملیات کا توڑ سفلی ذرائع سے ممکن ہے؟

بسط حرفی ک ی ا س ف ل ی ع م ل ی ا ت ک ا ت و ر س ف ل ی ذ ر ا ی ع س ی م م ک ن ہ ی

تخلیص سوال ک ی ا س ف ل ع م ت و ر ذ ن ہ

یعنی سفلی (جادوئی) عملیات کا توڑ سفلی ذریعہ سے کرنا (منع) خلاف قانون یا ناجائز ہے۔ بے شک۔

کیونکہ۔ قرآن کریم میں سورہ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 81 میں ارشاد ہے" اور کہہ آیا حق اور نکل بھاگا باطل۔ بے شک باطل ہے۔ بھاگ جانے والا۔ گویا سفلی اور شیطانی عملیات کو حق (نورانی عملیات) سے بھگانا یا توڑ کرنا ہی درست ہے۔

**مثال نمبر 2** یا علیم، پاکستان کا آئندہ مستقبل کیا ہے؟ بسط حرفی ب ا ک س ت ا ن ک ا ا ی ن د ہ م س ت ق ب ل ک ی ا ہ ی

سطر تخلیص: ب ا ک س ت ن ی د ہ م ق ل

| حروف تخلیص | ب | ا | ک | س | ت | ن | ی | و | ہ | م | ق | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دو حرفی موخر صدر | ق | ل | ب | ا | ہ | م | ک | س | ی | و | ت | ن |
| ایک حرفی موخر صدر | ن | ق | ت | ل | و | ب | ی | ا | ب | ہ | ک | م |
| نظیرہ / خود مرتبہ | ن | ھ | ت | ل | پ | م | ی | ا | س | ھ | ک | × |
| جواب | نہ | ملت | پائے | سکھ | | | | | | | | |

یعنی پاکستان قوم (ملت) سکھ اور آسودگی نہ پائے گی۔ واللہ اعلم بالصواب

تمام تر تفصیلات درج کردی گئیں ہیں۔ تاہم آپ اپنا کوئی ذاتی سوال بذریعہ جفر ہم سے حل کروانا چاہیں تو -/100 روپے سوال کی فیس ادا کرکے معلوم کرسکتے ہیں۔ موبائل نمبر 0333-6801653 0300-6011925

فون نمبر: 0454-209131 فون صبح 10 بجے تا شام 6 بجے تک

# جفر ثنائی

تحریر: ثناء نقوی معرفت حجرہ "حیدری ملنگ" محلہ رحمانیہ چکوال

فون نمبر 0336-2077212 0543-534493

قارئین: مجھے یہ اعزاز حاصل ہو رہا ہے۔ کہ قاری کے بعد لکھاری بننے جا رہی ہوں۔ اور امامیہ جنتری کی روحانی محفل میں شامل ہونے کا موقعہ مل رہا ہے۔ میں نے جفر اور علم الاعداد کی باقاعدہ تعلیم اپنے محسن "حیدری ملنگ" سے حاصل کی۔ جنہوں نے تعلیم کے دوران یہ بات یاد کرانے کی کوشش کی کہ ہر سوال کا جواب، سوال میں پوشیدہ ہوتا ہے۔ اہل علم طرح لگا کر جواب استخراج کرتے ہیں۔

اسی طرح جفر کے دو خاص حصے ہیں پہلا حصہ علم الاخبار کہلاتا ہے۔ جبکہ دوسرا علم الآثار۔ اخبار میں معلومات مہیا کی جاتی ہیں، علم الآثار میں تدبیر سے تقدیر کا رخ موڑ دیا جاتا ہے۔ میں نے یہ علم صرف مستورات کے مسائل حل کرنے کیلئے حاصل کیا۔ کیونکہ عورتیں اپنے مسائل مردوں کو بتاتے ہوئے نہ صرف گھبراتی ہیں۔ بلکہ شرمسار بھی ہوتی ہیں۔ ایک مثال حل کر رہی ہوں۔ اگر

سوال: نجمہ بنت ارشاد بیگم کی شادی اعجاز الحسن بن نثار فاطمہ سے ہو جائیگی؟

(۱) معلومات: نجمہ بنت ارشاد بیگم (۲) اعجاز الحسن بن نثار فاطمہ

(۳) پنجشنبہ (۴) زھرہ (۵) حوت

**بسط حرفی**

ن ج م ہ ب ن ت ا ر ش ا د ب ی ک م

ا ع ج ا ز ا ل ح س ن ب ن ن ث ا ر ف ا

ط م ہ ب ن ج ش ن ب ہ ز ہ ر ہ ح و ت

**تکلیس**

ن ج م ہ ب ت ا ر ش د ک ع ز ل ح س ث ف ط و

**ترفع حرفی**

س د ن و خ ث ب ش ت ہ ل ف ح م ط

اعداد ۶+۵۰+۴+۶۰ / ۱۲۰ ۳۰۰+۲+۵۰۰+۳ / ۸۰۵ ۹+۴۰+۸+۸۰+۳۰+۵+۴۰۰ / ۵۷۲

ع خ ص ی ز ۷۰+۲۰۰+۹۰+۱۰+۷ ۷۷۷

**میزان** ۱۲۰+۸۰۵+۵۷۲+۷۷۷=۲۲۷۴

**جمل صغیر** ۲+۷+۲+۴=۱۵=۵+۱=۶

۲ ⟌ ۶ (۳) ، ۶ ، X

صفر بچا شادی نہیں ہوگی۔ اب اس نہیں کو مثبت بنانے کیلئے علم الآثار کا سہارا لینا پڑا۔

(۱) نام طالب — نجمہ بنت ارشاد بیگم ۱۰۵۶

(۲) مطلوب — اعجاز الحسن بن نثار فاطمہ ۱۱۲۹

(۳) مقصد۔ — شادی ہو جائے۔ ۳۴۰

(۴) آیت نمبر ۳۶ — سورۂ یٰسین نمبر ۴۲۸۸ کے اعداد

| حروف | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ترفع حرفی | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن | س |
| قیمت | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ترفع حرفی | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | ا |
| قیمت | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۳۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ | ۱ |

جواب مثبت ہو، تو آثار سے مدد لینے کی ضرورت نہیں۔ بلکہ شکر کرنے کا موقعہ ہے اور صرف دُعا ہی کافی ہے۔ اگر جواب نفی آئے تو آثار سے مدد لیکر قسمت کو مثبت بنایا جا سکتا ہے۔ یوں تو سوالات مختلف ابجد سے حل ہوتے ہیں۔ لیکن میں اُم الابجد (ابجد قمری) سے سوالات کا شافی جواب پا کر سائل کو مطمئن کر دیا کرتی ہوں۔ پہلے سوال لکھ کر مندرجہ معلومات جنتری سے لیں۔ یوم سوال، ساعت سوال طالع وقت ان سب کو بسط حرفی لکھ کر عمل تکلیس کریں۔ اور ترفع حرفی کے مطابق حروف بدل کر ان کی قیمت لکھ کر میزان حاصل کریں اور جمل صغیر کر کے دو پر تقسیم کریں۔ (۱) ایک بچے تو شادی ہوگی، (۲) دو بچے تو شادی نہ ہو۔ عرصہ معلوم کرنے کیلئے جو جمل صغیر آیا۔ اسے آپس میں ضرب دیکر 9 پر تقسیم کریں۔ اور نتیجہ نیچے اخذ کریں ۱، ۲، ۳، ۴ بچے تو اتنے سال میں ہو ۵ بچے تو پانچ ہفتے میں کہیں نہ کہیں ہو کر رہے ۶، ۷، ۸، ۹ تو اتنے ماہ لگیں گے

نقش تیار ہونے پر آیت مذکورہ ۳۱۳ پڑھ کر دم کریں اور مناسب سینٹ لگا کر پہن لیں اور قدرت کا تماشہ دیکھیں

مدت: ۶X۶=۳۶ ۹ بچا۔ تو ۹ ماہ کا عرصہ لگے گا

۹ ⟌ ۳۶ (۴) ، ۳۶ ، X

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹۱ | ۳۶۲ | ۱۱۰۰ | ۱۲۳۵ |
| ۱۲۱۳ | ۱۱۲۲ | ۳۴۰ | ۱۶۱۳ |
| ۴۰۶ | ۱۶۳۵ | ۱۱۹۱ | ۱۰۵۶ |
| ۱۰۷۸ | ۱۱۲۹ | ۱۶۵۷ | ۳۸۴ |

الٰہی بحرمت آیت سبحان الذی خلق الازواج ..........

.......... نجمہ بنت ارشاد بیگم

وا اعجاز الحسن بن نثار فاطمہ کی شادی ہو۔ **جواب:** ۹ ماہ کا عرصہ لگے گا

0334-2388082

# علم جفر کے طریقہ ابجد اجذش

## کے ذریعہ سودمند تعلیمی میدان کا انتخاب

تحریر
جاوید جمالی علاوی
موبائل
0301-5503367

درکار کوائف (۱) نام معہ والدہ کا نام (۲) نام تعلیم (۳) نام یوم سوال (۴) نام ساعت سوال ان کوائف کو سب سے پہلے بسط حرفی کرنے کے بعد انکی تکلیس کریں۔ تخلیص کرنے کے بعد ابجد اجذش کے مطابق ترفع طبعی کے بعد ابجد اجذش کے مطابق جمل کبیر کرکے تین پر تقسیم کریں۔

اگر ایک بچے تو سائل اس تعلیم کو حاصل کرے گا اور فوائد حاصل کرے گا۔ دو بچیں تو کافی جدوجہد کے بعد اس تعلیم میں کامیابی ہوگی اور فوائد بھی کم ہونگے صفر یا تین بچیں تو سائل اس تعلیم کو حاصل کرنے میں ناکام ہوگا۔

ترفع طبی کا طریقہ یہ ہے حروف خاک کو حروف آب سے حروف آب کو حروف باد سے اور حروف باد کو حروف آتش سے درجہ بدرجہ تبدیل کرنا ہے۔

تقسیم ابجد اجذش کی مراتب سے ترتیب

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتش | ١ ا | ٥ ظ | ٩ ح | ٤٠ ک | ٨٠ ز | ٣٠٠ ؤ | ٧٠٠ ط |
| باد | ٢ ج | ٦ ق | ١٠ ز | ٥٠ و | ٩٠ ض | ٤٠٠ ش | ٨٠٠ ف |
| آب | ٣ ذ | ٧ ن | ٢٠ ص | ٦٠ ت | ١٠٠ غ | ٥٠٠ د | ٩٠٠ م |
| خاک | [illegible] ش | ٨ ب | ٣٠ ع | ٧٠ خ | ٢٠٠ ل | ٦٠٠ س | ١٠٠٠ ی |

### مثال

عادل عباس بن کنیز فاطمہ نے بروز شنبہ ساعت زہرہ میں سوال کیا۔

کہ کیا وہ کامرس کی تعلیم حاصل کرسکے گا۔

بسط حرفی۔ ع ا د ل ع ب ا س ب ن ک ن ی ز ف ا ط م ہ ک ا م ر س ش ن ب ہ ز ہ ر ہ

تخلیص: ع ا د ل ب س ن ک ی ز ف ط م ہ ر ش

ترفع طبعی بمطابق ابجد اجذش:

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ص | ش | ث | غ | ن | د | ق | خ | م | ل |
| 20 | 4 | 400 | 100 | 7 | 500 | 6 | 70 | 900 | 200 |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ط | ی | ف | س | ح | ذ | جمل کبیر |
| 700 | 1000 | 800 | 600 | 9 | 3 | 5319 |

جمل کبیر کو تین پر تقسیم کیا تو تین یا صفر بچا سائل کو جواب دیا کہ آپ کامرس کی تعلیم حاصل کرنے میں ناکام ہوں گے۔

معزز قارئین کرام! علم نجو، علم جفر، علم رمل، علم الاعداد اور علم دست شناسی سے لگائے گئے احکامات اور رہنمائی ایک حد تک ہے۔ غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے۔ اور معصومینؑ جانتے ہیں۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے عنایت کیا ہے اللہ تعالیٰ اور پاک محمدؐ وآل محمدؐ سے دُعائیں کرتے رہیں اس یقین محکم سے کہ ہماری دُعائیں ضرور مستجاب ہوں گی۔

ہر بار کی طرح اس بار بھی آپ سے درخواست ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے گیارہ بجے سے پہلے پہلے کوشش کرکے اول وآخر چودہ چودہ بار درود شریف کے ساتھ ایک بار حدیث کساء کی تلاوت کریں۔ اگر عربی نہیں پڑھ سکتے تو ترجمہ پڑھ لیں۔ اور حسب استطاعت غریب سادات کو خمس یا ہدیہ کی نیت سے اور غیر سادات کو صدقہ وخیرات کی نیت سے رقم یا ضروریات زندگی کی کوئی چیز دے دیا کریں۔ میری دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بحق معصومینؑ آپ کی جملہ نیک حاجات پوری کرے۔ ایمان سلامت رکھے۔ خیر وبرکت دے اللہ پاک اور پاک محمدؐ وآل محمدؐ آپ کے حامی وناصر ہوں۔

**علوم سے مسائل کی تشخیص اور رُوحانی حل**

علم نجوم، علم رمل، علم جفر واعداد سے مشاورت مسائل کی تشخیص اور رُوحانی حل کے لئے رابطہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ، اللہ پاک اور محمدؐ وآل محمدؐ کے خاص کرم اور تعلیمات کی روشنی سے آپ کو صحیح گائیڈ لائن دی جائے گی۔ کوائف میں پورا نام، والدہ کا نام، تاریخ پیدائش، وقت پیدائش (اگر معلوم ہو) مقام پیدائش، تاریخ، مقام اور وقت سوال ایک سے ننانوے (۱تا۹۹) کے درمیان کوئی سے چار ہندسے درکار ہوں گے۔

آسٹرولوجر جاوید جمالی علاوی
0301 5503367 . 03324754515

ٹی اینڈ جنرل سٹور، بازار قصہ خوانی چوک
نزد دوبئی ہوٹل پشاور شہر
موبائل نمبر: 03005831879
فون نمبر دوکان: 091-2565110

# فہم القرآن

تحریر و تحقیق
**علی اکبر**

قارئین امامیہ جنتری کو سال نو مبارک ہو۔ دست بہ دُعا ہوں۔ پروردگار عالم بہ صدقہ معصومین علیہم السلام تمام مسلمانان عالم کو جہاں۔ جہاں وہ بستے ہیں۔ بسلسلہ روزگار آباد ہیں۔ اپنے حفظ وااماں میں رکھے ظالموں کے ظلم سے شرپسندوں کے شر سے اپنی پناہ میں رکھے۔ اور ساتھ ہی ساتھ منتظمین امامیہ جنتری بالخصوص بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی لحد کو تا قیامت پُرنور رکھے۔ آج میں اپنے قارئین حضرات جو میرے مضامین بڑے شوق سے پڑھتے ہیں۔ دُعائے خیر سے یاد رکھتے ہیں کیلئے قرآن پاک کا سورۂ آل عمران کی آیت نمبر ۱۵۴ کے متعلق لکھنے کا شرف حاصل کر رہا ہوں۔
بخدا یہ ایک ایسی آیت ہے کہ اس کے پڑھنے والوں کے دُکھوں کا کافی حد تک مداوا ہوگا۔ ویسے تو قرآن کا ہر لفظ۔ آیت ایک سمندر ہے۔ اس پُرآشوب دُور میں مسلمانان عالم کس قدر پریشان حال ہیں۔ ہمیں بخوبی علم ہے۔
سورۂ آل عمران پارہ نمبر ۴ آیت نمبر ۱۵۴ جو کہ ثُمَّ اَنْزَلَ سے شروع ہو کر علیم بذات الصدور تک ہے۔ اپنے اندر بے پناہ خواص رکھتا ہے۔ جو کہ درج ذیل ہیں اپنی حاجت برآنے کیلئے اس طریقہ پر پڑھیں۔
(۱) ہر حاجت و مشکل کیلئے ۴۰ دن تک روزانہ وقتِ مقرر پر ۴۰ بار پڑھیں۔
(۲) دُشمن کی ہلاکت کیلئے ۲۹ بار صرف ۹ دن تک پڑھے۔ بغیر بسم اللہ بغیر درود پاک۔ (۳) حاسدوں کو دفع کرنے کیلئے ۲۹ دن تک ۲۹ بار روزانہ بغیر بسم اللہ بغیر درود پاک۔
(۴) نوکری یا ملازمت کیلئے: دس دن روزانہ ۷ بار پڑھے بمع بسم اللہ درود شریف
(۵) بیماری و آدھے سر کے درد کیلئے سات (۷) دن روزانہ ۷ بار پڑھے بمع بسم اللہ درود شریف
(۶) جان و مال اولاد کی سلامتی کیلئے روزانہ ۵ بار پڑھا کریں۔
(۷) دُشمنوں کے مقابلے کیلئے: چاہے دُشمن بے شمار کیوں نہ ہوں۔ ہر روز بہ صدق دل، 1 بار پڑھیں۔
(۸) حاجات و مراد کیلئے: ہر روز ۳ بار پڑھیں۔
(۹) جادو کے توڑ کا زبردست عمل ہے۔ یہ وہ پاک سورہ مبارکہ ہے جس میں، حروف صوامت کے ۱۳ حروف (ا، ح، د، ر، س، ص، ط، ع، ک، ل، م، و، ہ) موجود ہیں۔ اگر اس سورہ مبارکہ کی زکات ادا کی جائے۔ تو کیا بات، جادو زدہ پر پڑھ کر پہلے اس پر دم کیا جائے۔ دوسری بار پڑھ کر اُس کے دائیں کان میں دم کریں، تیسری بار پڑھ کر بائیں کان میں دم کریں۔ چوتھی بار پڑھ کر آنکھوں میں دم کریں انشاء اللہ جادو زدہ، بستہ شدہ فوراً کھل جائے گا۔ زکوۃ ادا کرنے کا طریقہ جو کہ جلالی و جمالی ہے۔
پرہیز ہر قسم گوشت، انڈہ، مچھلی، دودھ، پیاز، لہسن، دیگر بدبودار اشیاء، نوچندی جمعرات کو قمر در عقرب نہ ہو، عمل شروع کریں۔ سب سے پہلے 1 بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں۔ پھر اول، آخر ۱۴، ۱۴ بار درود ابراہیمی پڑھیں پھر آیت مذکور نمبر ۱۵۴ جس کا شروع میں ذکر کر چکا ہوں ۱۴ بار پڑھے۔
(۱۰) پھر سورۂ مزمل شریف ۱۱ بار پڑھے بمع بسم اللہ پھر سورۂ یٰسین شریف ۷ بار پڑھے۔ آخر میں چاروں قل شریف پڑھیں، یہ عمل کم از کم ۱۰ دن تک باپرہیز کریں۔ اور کسی سے ذکر نہ کریں۔
اگر اس سورۂ مبارکہ کو ہر نماز کے بعد ۱۰ بار پڑھا جائے۔ تو کبھی تنگدستی قریب نہ آئے گی۔ بلکہ آپ کا ہر کام از خود ہوتا جائے گا۔ زندگی عیش و آرام سے گذرے گی۔
(۱۱) وہ حضرات جو حروف صوامت کی رجعت کا شکار ہیں۔ یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ رجعت ختم ہو جائے گی، لیکن آئندہ بغیر سوچے۔ مجھے ہر ایک کی بندش نہ کیا کریں کیونکہ اللہ تعالیٰ بے نیاز ہے۔ وہ دلوں کے بھید خوب جانتا ہے۔
(۱۲) حروف صوامت جو کہ ۱۳ حروف پر مشتمل ہیں کلمہ طیبہ سے ماخوذ شدہ، جو کہ پاک ہیں لہٰذا عامل حضرات نیک، پاک مقاصد کیلئے استعمال کریں تو بہتر ہے تا کہ اللہ اور رسول بھی خوش ہوں۔ اس کے مزید فوائد ہیں جو میں لکھنے سے قاصر ہوں۔ کیونکہ مجھے لکھنے کی اجازت نہیں۔ لہٰذا دوست۔ احباب مجبور نہ کریں۔
آخر میں دست بہ دعا ہوں۔ پروردگار عالم بہ صدقہ معصومین علیہ السلام۔ آپ کا اوراک کھولے۔ اور کامیابیاں آپ کے قدم چومیں۔ اور مجھے اپنی دُعاؤں میں شامل حال رکھیں۔
(۱۳) جو حضرات زکوۃ ادا کرنا نہ چاہیں وہ زکوۃ ادا کئے بغیر بھی اپنی حاجت کو مد نظر رکھ کر اسی طریقہ، اسی مقدار تعداد میں پڑھیں۔ جو کہ میں نے لکھا ہے۔

آمین ثم آمین۔ والسلام
**دعا گو: علی اکبر**

0300-6230966


محمد اسماعیل نگس وجیہ گاہ سنٹر نزد امام بارگاہ خیر العمل انچولی کراچی
انور علی بک سٹال امام بارگاہ مدینۃ العلم گلشن اقبال کراچی

صفحہ محرم 3 جمادی الثانی بمطابق چاند مجلس عزا سلسلہ شہادت بی بی فاطمہ زہرا مرکزی امام بارگاہ مہاجرین سادات جہلم روڈ چکوال۔ ڈاکٹر صفدر جعفری 0302-5609091 2012

# حل مشکلات


درویش خضر عباس پیاسی

فاضل پور نزد پولیس چوکی تحصیل و ضلع راجن پور

موبائل: 0346 7328884, 0333 6474494


نوٹ: ہر نماز کے بعد ایک تسبیح اور دیگر اوقات میں بکثرت ورد کریں۔

## برج جدی

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| رزق کے لئے | "یا رزاق" |
| روکنے اعضاء کے لئے | "یا قابض" |
| استخارہ کے لئے | "یا خبیر" |
| حاجت روائی کے لئے | "یا وھاب" |
| اولاد نرینہ کے لئے | "یا وارث" |
| توبہ کے لئے | "یا غفار" |

## برج ثور

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| ہر مقصد کے لئے | "یا معطی یا اللہ" |
| دولت مند ہونے کیلئے | "یا غنی یا اللہ" |
| علم حاصل کرنے کیلئے | "یا علیم یا اللہ" |
| شادی کے لئے | "یا لطیف یا اللہ" |
| محبت کے لئے | "یا عزیز یا اللہ" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج دلو

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| ہر مقصد کے لئے | "یا وھاب" |
| رزق کے لئے | "یا رزاق" |
| زبان بندی کیلئے | "یا قابض" |
| استخارہ کے لئے | "یا خبیر" |
| اولاد نرینہ کے لئے | "یا وارث" |
| توبہ کے لئے | "یا غفار" |

## برج جوزا

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| حفاظت ارضی و سماوی آفت و بلا کیلئے | "یا حفیظ یا اللہ" |
| روحانیات بڑھانے کیلئے | "یا باسط یا اللہ" |
| استخارہ کے لئے | "یا خبیر" |
| ترقی کے لئے | "یا مقدم یا اللہ" |
| ہر مقصد کے لئے | "یا مالک الملک" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج قوس

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| بند کام کھولنے کیلئے | "یا فتاح یا اللہ" |
| محبت کے لئے | "یا ودود یا اللہ" |
| ہدایت حاصل کرنے کیلئے | "یا ھادی یا اللہ" |
| اسباب پیدا کرنے کے لئے | "یا باعث یا اللہ" |
| قرب الٰہی کے لئے | "یا رحیم یا اللہ" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج اسد

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| اللہ کی نظر کرم حاصل کرنے کیلئے | "یا رحمٰن" |
| دشمن کی زبان بندی کیلئے | "یا حافظ" |
| آنکھ و قلب کی روشنی کیلئے | "یا نور" |
| طاقت کے لئے | "یا قوی" |
| ترقی و عزت و مرتبہ کیلئے | "یا واسع" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج سرطان

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| قرب الٰہی کیلئے | "یا ذوالجلال والاکرام" |
| امیر و کبیر ہونے کیلئے | "یا مغنی" |
| ہر مقصد کے لئے | "یا صمد" |
| بلندی و مرتبہ کے لئے | "یا رافع" |
| طاقت کے لئے | "یا قوی" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج حمل

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| سلامتی کیلئے اسم الٰہی | "یا سلام" |
| روحانیات بڑھانے کیلئے | "یا مھیمن" |
| دعا کی قبولیت کے لئے | "یا سمیع" |
| حصول عزت و توقیر کیلئے | "یا معز" |
| کسی کو بلانے کے لئے | "یا معید" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج سنبلہ

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| ہر مقصد کے لئے | "یا مالک الملک" |
| ترقی کے لئے | "یا مقدم یا اللہ" |
| روحانیات بڑھانے کیلئے | "یا قیوم یا اللہ" |
| حصول رزق کے لئے | "یا باسط یا اللہ" |
| حفاظت ارضی و سماوی آفت و بلا کیلئے | "یا حفیظ یا اللہ" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج میزان

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| محبت کے لئے | "یا عزیز یا اللہ" |
| شادی کے لئے | "یا لطیف یا اللہ" |
| علم حاصل کرنے کیلئے | "یا علیم یا اللہ" |
| دولت مند ہونے کیلئے | "یا غنی یا اللہ" |
| ہر مقصد کے لئے | "یا معطی یا اللہ" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج عقرب

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| دعا کی قبولیت کے لئے | "یا سمیع" |
| روحانیات بڑھانے کیلئے | "یا مھیمن" |
| سلامتی کیلئے اسم الٰہی | "یا سلام" |
| حصول عزت و توقیر کیلئے | "یا معز" |
| کسی کو بلانے کیلئے | "یا معید" |

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج حوت

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

| | |
|---|---|
| قرب الٰہی کیلئے | "یا رحیم یا اللہ" |
| اسباب پیدا کرنے کے لئے | "یا باعث یا اللہ" |
| ہدایت حاصل کرنے کیلئے | "یا ھادی یا اللہ" |
| محبت کے لئے | "یا ودود یا اللہ" |
| بند کام کھولنے کے لئے | "یا فتاح یا اللہ" |

کا ورد مفید ہوگا۔

شبیہ نینوا کا ماتم 18 جیٹھ 31 مئی بمقام عزا خانہ پانڈو سٹریٹ اسلام پورہ لاہور۔ بانی ذوالفقار علی 0321-4865392

شبیہ تابوت شہزادہ علی اکبر بعد اذان فجر بروز عاشور مرکزی امام بارگاہ قصر زینب سانگلہ ہل ضلع ننکانہ صاحب۔ منجانب واجد علی گردیزی



ہر بیماری کا علاج فون پر دم کرائیں۔ حکیم درویش خضر عباس پیاسی 0302 7909693

# قرآنی دعائیں اور آپ کے مسائل

از: سید جعفر الاجتہادی
M.B.A (USA) B.A. RRB.(PAK)
TEL:(732)388-7582
امریکہ

**وظائف** ☆ دولت اور ترقی: نایاب وظیفہ حاضر ہے بعد نماز عشاء یا فجر ۱۲۱ بار الحمد شریف بمعہ 3 بار درود پڑھیں۔ جب انعمت علیہم پر آئیں تو 3 بار دوہرائیں بمثل حضرت داؤد، سلیمان اور یوسف علیہ السلام اور سورۃ مکمل کریں۔

**☆ اولاد کیلئے** یہی طریقہ کریں اور جب انعمت علیہم پر آئیں تو 3 بار دوہرائیں مثل ابراہیم و یعقوب علیہ السلام (دعا کریں)۔

**☆ بیٹے کیلئے** یہی طریقہ جب انعمت علیہم پر آئیں تو 3 بار دوہرائیں مثل حضرت ذکریا علیہ السلام (دعا کریں) تینوں عمل ۲۱ دن کیلئے ہیں رزق حرام سے پرہیز، ناغہ نہ کریں ۲۱ دن کے بعد ہر روز ۲۱ بار پڑھیں کافی مدت تک ہر قسم کی مراد: پانے کیلئے دین اور دنیا کی بھلائی کیلئے ہر روز 100 بار پڑھنے سے بے انتہا خیر و برکت ملیگی۔ فجر یا عشاء کے بعد ۲۱ دن تک سورۃ قصص آیت نمبر ۷۰

وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ لَهُ الْحَمْدُ فِي الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ ۡ وَلَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۲۱ دن کے بعد ہر روز ۷ بار زندگی بھر پڑھیں۔

**☆ عزت و آبرو کیلئے** اور مشکل تنگدستی وقت کیلئے بھی سورۃ روم آیت نمبر 27 کا حصہ ہر روز 110 بار 11 دن تک اس کے بعد عمر بھر 11 بار کسی نماز کے بعد وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

**☆ برے لوگ** اگر گھر میں نظر آتے ہیں (گندے دوست یا رشتہ دار وغیرہ) ظہر کی نماز کے بعد ۱۰۰ بار، ۱۱ دن تک پڑھیں۔ سورۃ دخان (25 پارہ) آیت نمبر 40،41،42 برے لوگوں کا نام لیں کہ وہ آنا بند کر دیں۔

**☆ حفاظت کیلئے** کسی نیک پرہیز گار سے لکھوالیں پرنٹ کروا کر بانٹ دیں گھروں میں بزنس کی جگہ، کار میں آگے لگا دیں شیطان بد روح سے محفوظ رہیں گے یاد کرلیں ہر روز ۳ بار پڑھ لیا کریں۔ سورۃ البقرہ آیت نمبر 114

اُولٰۗىِٕكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ يَّدْخُلُوْھَآ اِلَّا خَاۗىِٕفِيْنَ ڛ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَّلَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ○

**شوگر کے مریض** سینکڑوں لوگ فیضیاب ہوئے خود استعمال کرتا ہوں۔ شوگر بہترین کنٹرول ہوگی دل کے امراض کیلئے بھی بہترین ہے۔ ایک چٹکی کلونجی، 3 چٹکیاں میتھی کے دانے (مٹھی بھرے) دو چٹکیاں اجوائین، نہار منہ ہر روز بلا ناغہ لیں ایک بار بسم اللہ الرحمن الرحیم اللہ شافی اللہ کافی پڑھ کر ٹھنڈے پانی سے نہ لیں۔ پرہیز لازمی ہے مدت تک استعمال کریں حیران کن نتیجہ ملیگا (انشاء اللہ)

**بلڈ پریشر** سورۃ نمل کی آیت نمبر 26 کو 7 بار اور ایک بار سورۃ الفاتحہ پڑھ کر ہرا دھنیا ڈھیر سارا لے کر دھولیں۔ ہفتہ بھر ہر روز چکھیں اس کے بعد ہفتہ میں 2 دن، پھر ایک دن بلڈ پریشر چیک کرلیں۔ ڈپریشن بھی ٹھیک ہوجائیگا۔ آیت سجدہ والی ہے ایک بار سجدہ کرلیں۔

**نافرمان اولاد** احد ناصر اط المستقیم بحق یا حادی ۳۱۳ بار پڑھا کریں تصور میں یا تصویر پر پڑھ دیا کریں یا نام لیں ۲۱ دن کا وظیفہ ہے غصہ کیلئے ۳۱۳ بار اللہ ھو الصمد ہے سورۃ صف پارہ نمبر ۲۸ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں بچوں کا موڈ دیکھ کر بات کریں۔

**☆ نظر بد** سورۃ نجم (پارہ نمبر 27) لوبان پر آیات 22/23 (41 بار) اس کی دھونی مریض کو دی جائے اور پورے گھر میں دھونی دینے سے انشاء اللہ نظر بد کا خاتمہ ہوگا۔ یہ عمل اگر بتی پر بھی کیا جاسکتا ہے کھڑکیاں وغیرہ کھول دیں۔ ایک بار سورۃ نجم (ہفتہ میں کسی دن) پڑھنے سے ہر قسم کے سحر اور جادو سے نجات مل جاتی ہے 3 بار پڑھیں اچھا اثر ہوگا۔

**☆ بزنس کیلئے** ترقی اور کامرانی کیلئے سورۃ نجم پوری عرق گلاب زم زم زعفران سے لکھوا کر فریم کروا کر لگا دیں حیران کن ترقی ہوگی۔ یہ خزانہ عرش الٰہی ہے اس سے زیادہ کیا کہوں۔ ملک عزیز کیلئے بھی دعا کریں کہ شیطانوں سے نجات ملے میری صحت ترقی اور آخرت کیلئے دعا ضرور کریں۔ دعائیں مختصر والی لکھی ہیں تا کہ ہر شخص کر سکے علم و ہنر حاصل کریں۔ وقت ضائع نہ کریں۔ اور ساری اُمیدیں اللہ تعالیٰ سے وابستہ کریں۔ محنت کریں اور نتیجہ رب پر چھوڑ دیں۔ (طالب دعا ناچیز جعفر الاجتہادی)

امریکہ اور کینیڈا کیلئے
ستون اور انگوٹھی ہر قسم، علم جفر کے ذریعہ ہر قسم کی الواح دیتا ہوں ہر مسئلہ کا حل قرآن کی آیات سے کیا جاتا ہے۔ جادو، سحر، رکاوٹوں کیلئے قرآنی عملیات
سید جعفر الاجتہادی
(732) 388-7582 P.O.BOX 505 Iselin
N.J 088830-U.S.A

# عمل برائے شش قفل

تحریر: حکیم سید مجتبیٰ حسین
مکان نمبر 1443 گلی نمبر 6 محلہ کال پورہ سیداں
اٹک سٹی 0321-5708995

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم!

خداوند کریم آپ سب کو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ میں آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے میرا مضمون بہت پسند کیا۔ اپنے تمام بہن بھائیوں کی خواہشات کو مدنظر رکھ کر تقویم 2012 کیلئے شش قفل کا عمل تحریر کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ عام زبان میں تالے کو قفل کہا جاتا ہے۔ کیونکہ آیات شش قفل پڑھنے سے آفات اور بلیات جو انسان کو تنگ کرتی ہیں ان کو قفل لگ جاتا ہے گویا کہ یہ قفل ایک طرح کا حصار ہے جس کی بنا پر پڑھنے والا بیرونی مخلوق کی مزاحمت سے ہر لحاظ سے اللہ کی پناہ میں رہتا ہے۔ شیاطین اور جنات کے حملوں سے بھی اللہ تعالیٰ کی پناہ میں رہتا ہے۔ ہر قسم کے سفلی عمل سے محفوظ رہتا ہے۔

## قفل اوّل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْبَصِيْرِ ۙ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝

## قفل دوم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الْخَالِقِ الْعَلِيْمِ ۙ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## قفل سوم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ ۙ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْقَدِيْرُ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## قفل چہارم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْكَرِيْمِ ۙ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## قفل پنجم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ ۙ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ الْعَلِيْمُ الْخَبِيْرُ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## قفل ششم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ۙ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ ۝ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## فوائد شش قفل

(۱) روزانہ 14 مرتبہ بعد نماز فجر پڑھنے سے خاص رحمت خداوندی حاصل ہوتی ہے۔ کاروبار میں برکت، رشتوں میں بندش ختم ہوتی ہے۔

(۲) اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو ان قفل کو سوتے وقت 41 مرتبہ روزانہ پڑھے تو انشاءاللہ گم شدہ چیز کے بارے میں اشارہ ملے گا۔

نوٹ: اپنے تمام بہن بھائیوں اور بزرگوں سے گذارش ہے کہ فون پر موسم کے مطابق شام 4 بجے سے رات 10 بجے تک رابطہ کیا کریں۔ اتوار کے دن صبح 9 بجے رابطہ کیا کریں۔

تحفہ عظیم حرز دافع بلیات

نہایت اہتمام کے ساتھ موم جامہ کیا گیا ہے۔ اس تعویز مبارک میں جوشن کبیر کے علاوہ سورۃ یٰسین، آیت الکرسی، چہار قل، سورۃ مزمل، پانچ تن نقش، مہر نبوت اور نادِ علی شامل ہیں۔

ہدیہ -/15 بازو بند
-/20 علاوہ ڈاک خرچ

C.D جادو شکن و کیسٹ
تلاوت، قاری منیر حسین محمدی
ہدیہ -/75 علاوہ ڈاک خرچ

ملنے کا پتہ
افتخار بک ڈپو رجسٹرڈ اسلام پورہ لاہور

# جفر کی روشنی میں اسم اعظم

تحریر جابر علی محلہ قصر زہراگلی ذاکر محمد حسین
جھنگ صدر کوڈ 35200
Mob: 0302-5243272
0312-5310914

معاونین اور قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! گذشتہ سے پیوستہ "اسم اعظم" کا تسلسل قائم رکھتے ہوئے مزید تحقیق پیش خدمت ہے۔ جس روایت کا ناچیز نے گذشتہ سال معصومینؑ کی روشنی میں ذکر کیا اس میں 73 حروف کا ذکر تھا اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ان 73 حروف کا صحیح استخراج کیسے ممکن ہے؟ جس طرح معصومین علیہم السلام نے ہر موضوع پر رہنمائی فرمائی ہے کیا کہیں ان متبرک حروف پر بھی صیغۂ معرفت میں رہنمائی فرمائی ہے۔ کہ نہیں؟ کیسے آگاہ فرمایا؟

جناب مولا کائنات امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام سے "اسم اعظم کے متعلق دریافت کیا گیا تو آپؑ نے فرمایا کہ اسم اعظم سورہ حدید کی پہلی آیات اور سورۂ حشر کی آخری آیات میں موجود ہے۔

میں نے سورۃ حدید اور سورۂ حشر میں اسما الحسنیٰ پڑھے تو تھے مگر کبھی تعداد حروف پر غور نہیں کیا تھا اتفاقاً جب روایت ذہن میں آئی تو تعداد حروف کو شمار کیا جو کہ 73 ہی اُس وقت میری خوشی کا عالم کیا تھا، بیان نہیں کر سکتا، بہر حال اصل موضوع پر روشنی ڈالتا ہوں۔ اب ان حروف سے کیسے پتہ چلے کہ ان میں جو اسم معرفت ہے وہ کس معصومؑ کا اسم مبارک ہے۔ لہٰذا وضاحت کرتا ہوں انہی اسما الحسنیٰ کی ترتیب ہو اور قاعدہ ترتیب صعودی دہرایا جائے تو

الحسنیٰ ہے جو اسم اعظم میں ہے اور اسی بسم اللہ کے فضائل میں اسم اعظم بھی ہے جس پر حقیقی طور پر میں کہوں گا کہ اگر تعریف شروع کی جائے اسم اعظم کی تو قبل اس کے کہ تعریف افضائل ختم ہوں لکھنے والے ہی ختم ہو جائیں بیشک لامتناہی عرصہ تک ہی کیوں نہ لکھتے رہیں

اب یہاں ایک اور سوال پیدا ہوتا ہے کہ پنجتن پاکؑ کو تو 72 حروف عطا کر دیئے گئے اب وہ کون سا حرف ہے ان میں سے جو جدا کیا جائے تو اسم الٰہی میں فرق بھی نہیں آتا۔ ذرا غور فرمائیے۔ سَلٰمٌ کو سَلَامٌ بھی لکھ سکتے ہیں لہٰذا وضاحت ہوگئی کہ حرف "ا" خالق نے اپنے پاس رکھا ہے۔ اور آیات مبارکہ میں بھی سَلٰمٌ آیا ہے جبکہ علم الجفر میں سَلَامٌ اعداد 131 لیتے ہیں یہاں یہ وضاحت ہوگئی کہ یَا سَلَامٌ خاص اسم الٰہی ہے اس کا مزید ثبوت یہ ہے کہ قرآن پاک میں 7 سلام آئے ہیں جو کہ بہت ہی بابرکت و متبرک ہیں علاوہ ازیں ملاقات کا پہلا کلمہ "السلام علیکم" قابل غور ہے۔ میری ریسرچ کے مطابق ان اسما الحسنیٰ کا ورد کرنے سے تمام حاجات شرعیہ بر آتی ہیں۔ طریقہ ورد یوں ہے کہ "هُوَ اَوَّلُ اٰخِرُ ظَاهِرُ عَلِيْمُ رَحْمٰنُ رَحِيْمُ مَلِكُ قُدُّوْسُ سَلٰمُ مُؤْمِنُ مُهَيْمِنُ عَزِيْزُ جَبَّارُ مُتَكَبِّرُ بَارِئُ مُصَوِّرُ حَكِيْمُ

## اسماء الحسنیٰ مع تعداد حروف

| هُوَ | اَوَّلُ | اٰخِرُ | ظَاهِرُ | بَاطِنُ | عَلِيْمُ | رَحْمٰنُ | رَحِيْمُ | مَلِكُ | قُدُّوْسُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 2 | 3 | 3 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 3 | 4 |
| سَلٰمُ | مُؤْمِنُ | مُهَيْمِنُ | عَزِيْزُ | جَبَّارُ | مُتَكَبِّرُ | بَارِئُ | مُصَوِّرُ | حَكِيْمُ | کل تعداد حروف |
| 4 | 4 | 5 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 73 |

اختتامیہ طرف سے لائن نمبر 5-6 پر غور کریں واضح طور پر اسم معصومؑ کا استخراج ہوگا۔ آپ انگشت بدنداں رہ جائیں گے کہ رب کائنات نے کیسا راز رکھا ہے اس ترتیب میں یہاں نقطہ کی بات ہے جیسے ابتداء کلام مجید فرقان حمید بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہے اور اس میں مستعمل حروف 19 بنتے ہیں اسی طرح اسم اعظم میں موجود اسما الحسنیٰ کی تعداد بھی 19 ہے (یہی خاص راز ہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا کہ اس میں تعداد اسماء

جب ورد کرتے ہوئے سَلٰمُ پر پہنچیں تو اسم الٰہی کو 72 دفعہ تکرار کریں اور مقصد دہراتے رہیں اس کے بعد آخر تک یعنی حَكِيْمُ تک پڑھیں 41 یوم مسلسل ورد کریں اور روزانہ 73 دفعہ ورد کریں یقین کیجئے اس دوران ہونے والے مشاہدات قابل رشک ہوں گے اس کا مسلسل ورد مستجاب الدعوہ بنا دے گا مگر از حد توجہ ضروری ہے۔

مختصراً فضائل اس کے یہ ہیں کہ کوئی جن پری دیو وغیرہ کے قبضہ کرنے کی ضرورت نہیں یہ اسم اعظم ہے کسی خلق کردہ شئے کا محتاج نہیں بلکہ تمام اشیاء

اس کے امر کی محتاج ہیں یہ خود کن فیکون ہے۔ وقت سے پہلے حالات سے آگاہی اوران کا حل۔ ازل سے لیکر ابد تک ہونے والے واقعات صاحبان عشق نظارہ کرسکیں گے قرآن پاک صرف مسلمانوں کیلئے ہی راہ نجات نہیں بلکہ غیر مسلم کے لیے بھی ہے لہٰذا بلا تفریق مذہب وملت تمام صاحبان فکر استفادہ حاصل کریں۔
آخر میں ایک اور بات کہ ان اسماالحسنیٰ کا جمل ابجد قمری 4183 ہے جس کا عدد 7 بنتا ہے میرے نزدیک عدد 7 روحانیت کا مظہر ہے۔ عدد 7 کو پسند کرنے والے یا عدد 7 رکھنے والے افراد روحانیت سے فائدہ کسی نہ کسی صورت میں ضرور حاصل کرتے ہیں۔ پنجتن پاک کا عدد بھی 7 ہے یعنی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| محمدؐ 92 | علیؑ ۱۱۰ | فاطمہؑ 135 | حسنؑ 118 | حسینؑ 128 | کل تعداد 583=16=7 |

قارئین میں نے خرقۂ حیات کی وضاحت کردی ہے کسی مسئلے کا حل بذریعہ علم جفر اعداد رمل یا نجوم سے کرتا ہوں اگر کوئی بھی مسئلہ ہوتو اس ناچیز کو ضرور یاد کیجئے انشاءاللہ آئندہ مزید ریسرچ سے مستفید کروں گا دُعاؤں میں یاد رکھیے گا۔
(والسلام جابر علی جھنگ)

# ڈینگی فیور کا علاج

تعویذ امام حسن عسکری علیہ السلام میں موجود ہے
(مومنین کے اصرار پر دوبارہ شائع کیا جارہا ہے)

خدائے رحمان ورحیم کے گیارہویں معصومؑ امام حسن عسکری علیہ السلام نے کئی سو سال پہلے اس بخار کے علاج کا نسخہ دُنیا کو عطا فرمادیا اس بخار کا علاج امام معصوم کے ایک تعویذ کے ذریعے سے ممکن ہے کئی مریض خدا کے فضل وکرم سے ناطق قرآن کے اس عطا کردہ تعویذ کے فیض سے شفایاب ہوچکے ہیں۔ تعویذ اس طرح سے بنائیں کہ پہلے پاک وطاہر لباس ہو پھر باوضو ہوکر قبلہ رُخ ہوں اور بسم اللہ پڑھ کر محمدؐ وآل محمدؐ پر دُرود وسلام بھیجیں اور پھر تعویذ تحریر کریں **یَا نَارُ کُونِی بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰی اِبْرَاهِیمَ** الانبیاء (آیت نمبر ۶۹) تعویذ لکھنے کے بعد کالی ڈوری کے ذریعے یا کسی پاک کپڑے میں کرکے تعویذ مریض کے سر پر باندھ دیں اور مریض پر ستر مرتبہ سورۂ الحمد صبح دوپہر رات تین وقت پڑھ کر دم کریں۔ صبح کے وقت صبح صادق میں جب روشنی نمودار ہورہی ہو اور رات کا اندھیرا جارہا ہو۔ دوپہر میں ٹھیک زوال آفتاب کے وقت اور رات میں یعنی ٹھیک مغربین کے وقت جب روشنی جارہی ہو اور اندھیرا چھارہا ہو۔ سورۂ الحمد پڑھنے کے بعد مریض کی شفایابی کیلئے دُعا کریں اور مریض کو روزانہ قرآن کریم کی تلاوت سنائیں انشاءاللہ مریض بہت جلد شفا پائے گا اور بخار تو فوراً پیچھا چھوڑ دے گا۔ یہ تعویذ فی سبیل اللہ ہے جو مومن تعویذ بنانے میں وقت محسوس کریں وہ خاکسار سے فی سبیل اللہ تعویذ بنواسکتے ہیں۔ السید ثمر عباس جعفری 0345 2370324

## ڈینگی کے بخار کے مریض کیلئے

پپیتہ کا رس اور پپیتہ کھانا مفید ہے
سیب میں لیموں ڈال کر کھانا مفید ہے۔

## ڈینگی بخار کا علاج

ڈاکٹر زا اختیار بیگ

آج کل ملک میں ڈینگی وائرس پھیلا ہوا ہے جس کے باعث متعدد افراد زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا ہیں۔ میرے ایک عزیز جو ڈینگی کے مرض میں مبتلا تھے اُنہوں نے بتایا کہ درود پڑھنے سے صرف تین دن میں ان کے خون کے سفید پلیٹلیٹس میں حیرت انگیز طور پر ایک لاکھ ۵۷ ہزار کا اضافہ ہوا اور کچھ ہی دنوں میں وہ مکمل صحتیاب ہوگئے۔ اُنہوں نے مجھ سے درخواست کی کہ اس دورد شریف کو میں اپنے کالم کے ذریعے قارئین تک پہنچادوں۔ قارئین سے درخواست ہے کہ اس درود شریف کو ۳ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے متاثرہ مریض کو پلائیں ان شاءاللہ شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ شَافِي. اَللّٰه كَافِي ......... اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَرْوَاحِ. وَصَلِّ عَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰى قَلْبِ مُحَمَّدٍ فِي الْقُلُوْبِ وَصَلِّ عَلٰى قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِي الْقُبُوْرِ (بحوالہ جنگ اخبار)

## دُعا ردِ بلا

بلاؤں کے دور ہونے کیلئے درج ذیل دُعا بعد نماز ستر مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا مُحَمَّدُ يَا عَلِيُّ يَا فَاطِمَةُ يَا حَسَنُ يَا حُسَيْنُ يَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِكْنِي وَلَا تُهْلِكْنِي

ترجمہ

اے اللہ، اے محمدؐ، اے علیؑ اے فاطمہؑ، اے حسنؑ، اے حسینؑ اے زمانے کے سردار میری مدد فرمائیے ورنہ ہلاک ہوجاؤں گا۔

# مجرب دُعائیں

تحریر: محمد الیاس وجیاں معصوم آباد تحصیل و ضلع ہری پور

Mob: 0300-8367092 0345-6400017

روز بروز بڑھتی ہوئی مہنگائی کی وجہ سے لوگوں میں بے چینی بڑھتی جارہی ہیں۔ جس کی وجہ سے بہت لوگ پریشان ہیں اس پریشانی سے نجات حاصل کرنے کیلئے اسم الٰہی یا وھاب کا عمل پیش خدمت ہے اُمید ہے کہ آپ اس سے استفادہ کر کے اللہ کی رحمت سے مایوس نہیں ہونگے۔ عمل کی ترکیب اس طرح سے ہے۔ اس اسم مبارک کو روزانہ 1014 مرتبہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف نماز فجر کے بعد بلا ناغہ پڑھیں۔ انشاء اللہ کچھ عرصے بعد اسرار ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. یَا وَھَّابُ اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ بِحَقِّ یَا وَھَّابُ یَا وَھَّابُ یَا وَھَّابُ

## ہر مشکل اور پریشانی اہم مقصد کے حصول کیلئے حدیث کساء

بے پناہ فضائل کی حامل ہے۔ کمرے کو پاک صاف کر کے خوشبو سے معطر کریں۔ اگر بتیاں سلگائیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے دو رکعت نماز حاجت پڑھیں اور اس کا ثواب ارواح پنجتن پاک کو ہدیہ کریں۔ روزانہ عصر کے وقت ایک مرتبہ حدیث کساء پڑھیں۔ کم از کم پانچ افراد باوضو بیٹھ کر سنیں۔ گیارہ روز تک یہ عمل جاری رکھیں۔ آخری روز پنجتن پاک کے نام کی نیاز کا اہتمام کریں اور ان لوگوں کو کھلائیں اور اپنے مقصد کے حصول کیلئے دُعا کریں۔ انشاء اللہ پنجتن پاک کے صدقے آپ کو جملہ مقاصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## حصول علم کیلئے دُعا

ایک روایت میں آنحضرتؐ سے منقول ہے۔ کہ جو شخص دو مہینے متصل ہر روز چار سو مرتبہ یہ دُعا پڑھے تو خداوند عالم اسے بہت علم یا بہت مال عنایت فرمائے گا۔ اور وہ دُعا یہ ہے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ ظُلْمِیْ وَجُرْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

## دنیوی و اخروی امور کی کفالت

یہ دُعا ہر روز سات مرتبہ جو شخص پڑھے گا اس کے دُنیاوی و آخروی امور میں کفالت ہو جائے گی۔ حَسْبِیَ اللّٰہُ رَبِّیْ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ.

**تسبیح اسمائے حسنیٰ:** شر جنات کے خوف و اذیت سے محفوظ رہنے کے لئے وقتاً فوقتاً 70 مرتبہ ان اسماء کا ورد کرنا ڈھال کا درجہ رکھتا ہے۔

**یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا رَقِیْبُ یَا مُھَیْمِنُ یَا نَاصِرُ یَا قَوِیُّ**

## بیس (۲۰) کا نقش ہر کام میں مفید

یہ نقش یابدوح کا ہے اس کے نیچے مقصد لکھ کر ہوا میں لٹکائیں یا وزن کے نیچے رکھیں ناجائز ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

یابدوح
٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٧ | ١١ |
| ١٠ | ٤ | ٦ |
| ٨ | ٩ | ٣ |

## عرق النساء کیلئے

زعفران کے درد وغیرہ میں ساعت عطارد میں لکھ کر ران میں باندھیں اور یہی نقش لکھ کر پلائیں۔ یہ عمل صحت یابی تک جاری رکھیں۔

اجب یا ھمزائیل بحق شذین

| | | | |
|---|---|---|---|
| خ | ث | ت | ش |
| ش | ت | ث | خ |
| ث | خ | ش | ت |
| ت | ش | خ | ث |



## نسخہ عرق النساء

اسگندر۔ ستاور۔ سنبل کی موصلی۔ سونٹھ۔ بدھارا ایک ایک تولہ باریک کوٹ چھان کر مثل میدہ کپڑے میں سفوف تیار کر لیں۔ ہم وزن کچی شکر ملا کر پاؤ دودھ گائے کے ساتھ نہار منہ ایک تولہ تقریباً کھالیا کریں۔ اور سوتے وقت معجون سورنجان ایک تولہ گرم پانی سے کھائیں انشاء اللہ ایک ہفتہ میں مرض سے نجات ہوگی۔ غذا میں شوربا، چپاتی یا صرف گیہوں کا دلیہ دودھ میں پکا کر استعمال کریں۔ دوران استعمال دوا جماع سے بچیں عرق النساء کا تیار نسخہ دستیاب ہے۔

کوثر منجن اور کوثر ہیئر ٹانک کوثر اینڈ کو

طبیہ لیبارٹری مکان نمبر 11 گلی نمبر 11 رام نگر اسلام پورہ لاہور

فون نمبر 042-37115275

# ریکی، روحانیت، واسمائے حسنیٰ

## ایک آسان نورانی علم

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی۔ فاضل قم ایم اے (اسلامیات۔ عربی۔ فارسی) پی ایچ ڈی (روحانیات و روحانی معالج)
Ph: 0092 42 37483664, Mob: 0333 4394138
e mail : syedniazm@yahoo.com
URL: www.drhamadani.org

اس سے پہلے کہ ریکی کے بارے میں اپنے معروضات آپ کی خدمت میں بیان کروں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ امامیہ جنتری کے بانی جناب آغا نثار احمد مرحوم کے درجات کو بلند فرمائے اور انہیں جوار آئمہ معصومین علیہم السلام میں بلند مقام عطا فرمائے۔ کہنے کو امامیہ جنتری ایک جنتری ہے لیکن در حقیقت یہ ایک تعلیمی ادارہ ہے جو مومنین و مومنات کی ایمانی زندگی کو بہتر بنانے میں ایک اہم کردار ادا کر رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ ناشرین امامیہ جنتری کو اپنے حفظ و امان میں رکھے اور ان کی توفیقات خیر میں اضافہ فرمائے۔

انسان اپنی زندگی میں بہت سے کام انجام دیتا ہے۔ ان میں سے بعض کام چھوٹے اور معمولی ہوتے ہیں اور بعض بڑے اور غیر معمولی۔ انسان کو کوئی بھی کام انجام دینے کے لئے علم اور طاقت کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ انسان جو ہر کام انجام دینے کے لئے علم اور طاقت کا محتاج ہے اپنی خلقت میں جاہل اور کمزور پیدا کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

خُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفاً "انسان کمزور پیدا کیا گیا ہے"۔ (نساء: 28)

وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِنْ بُطُوْنِ اُمَّهَاتِكُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ شَيْئاً "اللہ نے تمہیں تمہاری ماؤں کے پیٹ سے اس حال میں باہر نکالا کہ تم کسی چیز کا علم نہیں رکھتے تھے"۔ (نحل: 16)

اللہ نے انسان کو جاہل پیدا کیا لیکن اسے ہر قسم کا علم حاصل کرنے کی ایسی صلاحیت عطا فرمائی جو کسی اور مخلوق حتیٰ کہ فرشتوں کو بھی عطا نہیں کی۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے انسان کو کمزور پیدا کیا مگر اسے مختلف قسم کی طاقتیں حاصل کرنے کی حیرت انگیز صلاحیت عطا فرمائی۔

انسان اپنی زندگی کو بہتر بنانے کے لئے مختلف قسم کے علوم اور طاقتیں حاصل کرتا ہے۔ ان علوم اور طاقتوں کو دو بڑی اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ ظاہری علم اور طاقت اور باطنی علم اور طاقت۔ باطنی علم اور طاقت کو پھر دو قسموں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے: نوری علم اور روحانی طاقت اور کالا علم اور شیطانی طاقت۔ نوری علم اور روحانی طاقت کا تعلق اللہ تعالیٰ سے ہوتا ہے جبکہ کالے علم اور شیطانی طاقت کا تعلق شیاطین سے ہوتا ہے۔ اہل ایمان جن کے دل و دماغ ایمان اور معرفت کے نور سے منور ہوتے ہیں وہ شیطانی علوم اور شیطانی طاقتوں سے دور رہتے ہیں اور نورانی طاقت اور روحانی علوم کی طرف متوجہ رہتے ہیں۔

عام طور پر نوری علوم اور روحانی طاقت حاصل کرنا بہت دشوار اور مشکل ہوتا ہے لیکن ریکی ایک ایسا نوری علم اور روحانی طاقت ہے جسے ہر شخص بہت آسانی سے حاصل کر سکتا ہے اور اس کی بدولت اپنی زندگی کو خوشگوار اور معمولات زندگی کو بہتر بنا سکتا ہے۔ ریکی کے آغاز، اس کی مختصر تاریخ اور اس کے استعمال کے بارے میں زیادہ تفصیلی معلومات حاصل کرنے کے لئے ہماری ویب سایٹ پر ہمارے مقالے کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔

گزشتہ چند برسوں میں ریکی کے بارے میں امامیہ جنتری میں شائع ہونے والے مضامین کی روشنی میں قارئین کی طرف سے خوبصورت سوالات اٹھائے جاتے رہے ہیں۔ ان تمام سوالات کا جواب اس مختصر تحریر میں ممکن نہیں ہے۔ اختصار کے ساتھ چند نکات کے بارے میں وضاحت کی جا سکتی ہے۔

(1) ریکی کائناتی قوت حیات ہے جو ہر زندہ چیز میں پائی جاتی ہے۔ جب یہ قوت توازن اور اعتدال کی حالت میں ہوتی ہے تو زندہ چیزیں مکمل صحت کی حالت میں ہوتی ہیں۔ جب یہ قوت کم یا غیر متوازن ہو جائے تو بیماری پیدا ہو جاتی ہے۔ ریکی کے ذریعے علاج کرنے سے اس قوت کی کمی یا عدم توازن کی تلافی کی جاتی ہے۔ لہٰذا ریکی ہر قسم کی بیماری میں مفید واقع ہوتی ہے۔ حتیٰ کہ کینسر کے وہ مریض جنہیں لاعلاج قرار دے دیا گیا ہو، ریکی کی مدد سے ان کی تکلیف میں نمایاں کمی واقع ہوتی ہے اور ان کی زندگی کے باقی ماندہ ایام بہتر بنانے میں بہت مدد ملتی ہے۔ اس کے علاوہ کیموتھراپی کے ساتھ ریکی دی جائے تو کیموتھراپی کے ذیلی اثرات (Side Effect) کو نمایاں طور پر کم کیا جا سکتا ہے۔ کسی بھی قسم کی سرجری سے پہلے ایک ہفتہ یا دس دن تک ریکی کرنے سے نہ صرف سرجری کے دوران مریض کی حالت کو بحال رکھنے میں بہت مدد ملتی ہے بلکہ سرجری کے بعد پیدا ہونے والی بہت سی پیچیدگیوں سے بھی محفوظ رہا جا سکتا ہے۔ سرجری کے بعد چند دن تک ریکی دینے سے بھی مریض کو بہت فائدہ ہوتا ہے۔

(2) سٹریس: (Stress) سٹریس جسے اردو میں ذہنی دباؤ کہا جاتا ہے ہماری زندگی کے لئے جس قدر خطرناک ہے اتنا ہی زیادہ ہوتا جا رہا ہے۔ اس کے نقصانات کے بارے میں اتنا کہہ دینا ہی کافی ہے کہ ماہرین نفسیات اسے خاموش قاتل کا نام دیتے ہیں۔ سٹریس کا مقابلہ کرنے کے لئے ریکی ایک

آسان اور موثر ہتھیار ہے۔ اس بات کا ذکر بھی ضروری ہے کہ سٹریس، پریشانیاں، احساسِ ناکامی، خوف اور ایسے ہی دیگر منفی احساسات انسان کے خون کے اندر زہریلے مادے پیدا کر دیتے ہیں جو بہت سی خطرناک بیماریوں کا سبب بنتے ہیں۔ ریکی کے ذریعے خون کو بہت آسانی سے ان زہریلے مادوں سے پاک کیا جاسکتا ہے۔

(3) اگر کسی انسان کے ماں باپ، دادا دادی، نانا نانی میں کوئی بیماری مثلاً کینسر، فالج، ٹی بی، ہیپاٹائٹس، بلڈ پریشر، دل کی بیماریاں، شوگر وغیرہ موجود ہو تو اس بیماری کی جڑیں اس کے اندر بھی موجود ہوتی ہیں جو کسی بھی وقت بیماری بن کر ظاہر ہو جاتی ہیں۔ ریکی کے ذریعے ان موروثی بیماریوں کو بھی رونما ہونے سے روکا جاسکتا ہے۔

(4) جب کسی گھرانے میں کسی بچے کی ولادت متوقع ہوتی ہے تو اسی وقت سے والدین اپنے ہونے والے بچے کے بارے میں حسین خواب دیکھنے لگتے ہیں۔ تمام والدین کی خواہش ہوتی ہے کہ ان کا بچہ ایک کامیاب اور خوشحال انسان بنے۔ لیکن بدقسمتی سے بہت سے والدین کو یہ علم نہیں ہوتا کہ حمل کا دوران ہی وہ دوران ہوتا ہے جس میں وہ اپنے ہونے والے بچے کی زندگی کی بنیادیں رکھ رہے ہوتے ہیں۔ اگر ماں ریکی کی تربیت حاصل کر لے تو وہ زمانہ حمل کے سنہرے شب و روز سے فائدہ اٹھاتے ہوئے بچے کی ولادت سے پہلے ہی اس کی صحتمند، کامیاب اور خوشحال زندگی کی بنیادیں فراہم کر سکتی ہے۔ جبکہ عام طور پر بہت سی مائیں غفلت یا جہالت کی وجہ سے ایام حمل کو ایسے انداز سے گزارتی ہیں جس کے نتیجہ میں بچہ بہت سے مسائل کے ساتھ دنیا کے میدان میں قدم رکھتا ہے اور اس کی زندگی قدم قدم پر مشکلات سے دوچار ہوتی رہتی ہے۔

(5) زندگی میں انجام دیئے جانے والے تمام کاموں کی کوالٹی کو بہتر بنانے میں ریکی بہت اہم کردار ادا کرتی ہے۔ اگر آپ طالبعلم ہیں تو تعلیم کے میدان میں، تاجر اور بزنس مین ہیں تو تجارت اور بزنس میں، خانہ دار خاتون ہیں تو گھر کے ماحول کو خوشگوار بنانے میں، الغرض ہر شعبہ زندگی میں اپنے کام کی کوالٹی کو ریکی کے ذریعے بہتر بنا سکتے ہیں۔

مختصر یہ کہ ریکی زندگی کو آسان بنانے کا ایک آسان اور موثر ذریعہ ہے۔ خاص طور پر حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اقدس کی قوت شفا یعنی رضوی ریکی حضرت امام رضا علیہ السلام سے توسل کا ایک موثر اور سائنٹیفک طریقہ ہے جس کی بدولت زندگی کی کوالٹی میں حیرت انگیز نمایاں بہتری آتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کی حیرت انگیز روحانی تاثیر بھی ہماری زندگی سے ہر قسم کے منفی اثرات کو ختم کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔ یہ بات تجربے اور مشاہدے میں آئی ہے کہ ریکی اور اسمائے حسنیٰ کو یکجا کر کے بہت تیزی سے مثبت نتائج حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ بحق محمد و آل محمد تمام مومنین و مومنات کو دنیا اور آخرت کی خیر و برکت عطا فرمائے۔ اوقات رابطہ فون: 3 بجے تا رات 11 بجے


## ہر قسم کی روحانی جسمانی امراض خوشحالی ترقی رزق واستحکام کیلئے

رزق کی ترقی و خوشحالی کیلئے راقم کے بزرگ بھائی کو خواب میں سید الشہداء سیدنا امام حسین علیہ السلام نے ایک مجرب وظیفہ بتایا جو ہدیہ پیش ہے کہ ہر فرض نماز کے سلام کے بعد سورۃ توبہ کی آخری دو آیات دس بار اول آخر سات سات بار درود پاک پڑھیں اگر اس میں دس بار سورۃ قدر کا اضافہ کرلیں تو ایک سال گزرنے پر قدرت کے کرشمات سے ایمان کی تازگی حاصل کریں۔ فجر اور مغرب کی نماز کے بعد یَا وَهَّابُ ستر بار پڑھیں اول آخر درود پاک پڑھیں۔ ایسے حضرات جو پنجگانہ نماز کی پابندی کریں اُن کی خوشحالی ترقی، آسیب جنات جادو، بندش وغیرہ کے علاوہ گھروں کارخانوں ہوٹلوں دفاتر کیلئے خصوصی لوحات شرف آفتاب شرف قمر شرف مشتری مریخ اور ۲۹ سال بعد شرف زحل کی آمد کی خصوصی لوح محدود تعداد میں میسر ہیں یہ لوحات عاملین اور بزرگان دین کے قول و فعل کے مطابق اعتکاف میں مشک و زعفران سے تیار ہوتی ہیں۔ ڈاکٹر یا حکیم کا کام اعلیٰ قسم کا نسخہ تجویز کر کے دینا ہوتا ہے شفاء قدرت کا ملہ دیتی ہے۔ زحل کی نحوست دُور کرنے کیلئے شرف زحل کا خصوصی نقش دستیاب ہے۔

صبح 8 بجے سے دو بجے دن یا رات قبل نو بجے

فون نمبر 05826-403072

معالج روحانی سید بغداد علی شاہ مشہدی علی الرضائی سجادہ نشین ٹھنڈی باں سیداں فتحپور تھکیالہ ضلع کوٹلی آزاد کشمیر


0300-0312-4248725

# علم رمل کی افادیت

مولانا محمد علی عابد قنبری
(0302-2830786)
abidqambary@gmail.com
ہدیہ: فی سوال 300 روپے
اوقات رابطہ: صبح ۱۲ بجے تا ۳ بجے سہ پہر

گزشتہ سال پہلی دفعہ امامیہ جنتری میں مضمون ''علم رمل کی افادیت'' تحریر کیا، جس کی بے حد پذیرائی ہوئی تمام مسالک کے لوگوں نے رابطہ کیا اور اپنے مسائل کا حل دریافت کیا۔ جس میں کثرت سے لوگوں کے کام ہوئے۔ الحمدللہ کسی کو بھی شکایت کا موقع نہیں ملا۔ لیکن اس سے بھی زیادہ جس بات پر تسکین ہوئی۔ وہ یہ ہے کہ میرے ۲۰ سالہ دور مولویت اور خطابت میں میرے اتنے شاگرد نہیں ہیں جتنے صرف ایک سال میں علم الرمل کے ہیں اور زیادہ تر دوسرے مسالک سے تعلق رکھتے ہیں۔ الحمدللہ یہ ایک صدقہ جاریہ ہے، جس کے ثواب کا حق یقیناً آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری دادارہ اور میرے دادا مرحوم مولانا حکیم فقیر محمد جعفری کی بلندی درجات کے لیے ہے۔ اور دعا گو ہوں آغا افتخار حسین اور اپنے والدین کی طولِ عمر اور صحت کے لیے۔ جن کی دعاؤں کے ثمر میں اور محمدؐ و آلِ محمدؐ کے صدقے میں اور بفضل خداوندی یہ کامیابیاں عطا ہوئی ہیں۔

علم رمل اللہ تعالیٰ نے اپنے انبیاء کرام پر نازل کیا اسی لیے قریب ترین جواب دیتا ہے اور ماضی، حال اور مستقبل پر محیط ہے اور اپنے دامن میں انتہائی عمیق اسرار و رموز چھپائے ہوئے ہے، مثال کے طور پر کاروبار میں بندش کیوں ہے؟ بچے کی تعلیم مکمل ہے جاب کیوں نہیں؟ لڑکی ماشاءاللہ خوبصورت، خوب سیرت ہے رشتہ کیوں نہیں آتا؟ میاں بیوی دونوں ٹھیک ہیں اولاد نہ ہونے کی کیا وجہ ہے؟ وغیرہ وغیرہ ان باتوں کا جواب علم رمل سے ملتا ہے۔ جیسا کہ میں نے پچھلے سال کے اپنے مضمون میں حجۃ الاسلام والمسلمین حضرت علامہ طالب جوہری دام عزہ کا ذکر خیر کیا تھا کہ انہوں نے زائچہ کشید کیے بغیر میری مشکلات کا حل بتا دیا۔ اس طرح چند سال پہلے ایران سے آئے ہوئے ایک عالم دین آیت اللہ حجت ہاشمی مدظلہ العالی جو کہ بہت بڑے ماہر علم رمل بھی ہیں اور انہوں نے یہاں کسی کی گاڑی گم ہوئی تھی۔ زائچہ کشید کر کے وہ مقام تک بتا دیا جہاں گاڑی اس وقت کھڑی تھی اور یہ بھی بتایا کہ تمام تر کوشش کے باوجود آپ کو اتنے دن بعد ملے گی اور یہ یہ چیزیں اس میں نہیں ہوں گی اور ایسا ہی ہوا۔ مجھ سے بہت سے لوگوں نے فون پر سوال کر کے کہا یہ علم ہماری سمجھ میں نہیں آ رہا اُن برادران و خواہران سے گزارش ہے کہ یہ علم بہت وسیع ہے۔ یہ نکتوں اور لکیروں کی سائنس ہے۔ ایک مختصر مضمون میں علم رمل سمجھانا بہت مشکل ہے۔ بہرحال کوشش کرتا ہوں۔ علم رمل میں تقریباً اٹھائیس دائرے ہیں جو کہ مختلف مواقع پر کام آتے ہیں لیکن زیادہ تر دو دائرے کام آتے ہیں: دائرہ ابدح اور دائرہ سکن۔ پہلے دائرہ ابدح کے بارے میں کچھ معلومات قارئین امامیہ جنتری کی نذر ہے۔

علم رمل کی ایک شکل طریق [ ⁞ ] ہے جسے امہاۃ الرمل یعنی رمل کی ماں کہا جاتا ہے۔ اس کے اوپر کا پہلا نقطہ جو کہ الف کے مقام پر ہے اور آتشی ہے۔ دوسرا نقطہ جو کہ ب کے مقام پر ہے بادی ہے۔ تیسرا نقطہ جو کہ دال کے مقام پر ہے اور آبی ہے اور چوتھا نقطہ جو کہ ح کے مقام پر ہے اور خاکی ہے۔ الف با دال حا کے اعداد کو جمع کریں تو ۱۵ بنتا ہے اور ان اشکال کو دیکھیں تو ۱۶ شکلیں بنتی ہیں اس سے زیادہ ناممکن ہے۔ لہٰذا دائرہ ابدح کی اشکال اور اس کے منسوبات اور پھر کچھ سوالوں کے جوابات پیش کر رہا ہوں جس سے یقیناً علم رمل کی مبادیات سے آپ کچھ نہ کچھ واقف ہو جائیں گے۔ اگر پھر بھی کوئی مشکل ہو تو فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔

### دائرہ ابدح معہ متعلقات

| شمارہ | شکل | نام | سعد و نحس |
|---|---|---|---|
| 1 | | لحیان | سعد اکبر |
| 2 | | حمرہ | نحس اکبر |
| 3 | | نصرۃ الخارج | سعد اکبر |
| 4 | | بیاض | سعد اصغر |
| 5 | | قبض الخارج | نحس اصغر |
| 6 | | اجتماع | ممتزج |
| 7 | | عتبۃ الخارج | نحس اکبر |
| 8 | | انکیس | نحس اکبر |

| شمارہ | شکل | نام | سعد و نحس |
|---|---|---|---|
| 9 | | عقلہ | نحس اکبر |
| 10 | | قبض الداخل | سعد اکبر |
| 11 | | فرح | سعد اصغر |
| 12 | | نصرۃ الداخل | سعد اصغر |
| 13 | | نقی | نحس اصغر |
| 14 | | عتبۃ الداخل | سعد اکبر |
| 15 | | طریق | سعد اصغر |
| 16 | | جماعت | ممتزج |



0300-8171412

0300-4768323

۱) سائل نے فون پر سوال کیا کہ میرے مکان کی کیا کیفیت ہے اور چار عدد5-4-7-2 لکھوائے۔

کلیہ: اگر زائچہ کے خانہ چہارم میں حمرہ آئے تو وہ آسیب ہے اگر اجتماع یا جماعت آئے تو گھر میں جادو سحر کے اثرات ہیں اگر شکل عقلہ آئے تو قبر اس مکان میں ہے یا قبر کے نزدیک مکان ہوا۔ اگر انکیس آئے تو اس مکان میں دفینہ ہو۔ اگر خانہ چہارم میں یہ اشکال (عقلہ، نصرۃ الخارج، بیاض، طریق، لیحان، نصرۃ الداخل) تو مکان پر از دولت و سعادت ہے۔




جواب اس زائچے میں جو خانہ چہارم میں شکل حمرہ آئی۔ جو کہ آسیبی ہے اور جنات سے منسوب ہے۔ بیان سائل کا گھر نحس اور یہ مکان ٹھیک نہیں ہے۔

۲) سائل نے فون کیا کہ میں امتحان میں پاس ہو جاؤں گا یا کہ نہیں۔ اگر پاس ہو جاؤں گا تو کونسی پوزیشن آئے گی؟ اور چار عدد6-13-10-1 لکھوائے۔

کلیہ: نتیجہ اضراب اشکال اول و سوم میں (نصرہ الداخل، بیاض، عتبہ الداخل، قبض الداخل، اجتماع، جماعت، طریق) کوئی شکل آئے تو سائل پاس ہوگا اور (عقلہ، فرح) سے پاس تو ہو لیکن شبہ ہوتا ہے۔ (نقی، حمرہ) کا بھی یہی حکم ہے۔ یا کسی ایک مضمون میں فیل اور باقی اشکال میں قطعی فیل ہو جائے۔




لیکن (نصرۃ الداخل، نقی، قبض الداخل، فرح) ہو تو درجہ اول میں پاس ہوگا۔ اضراب شکل اول و سوم، درجہ دوم میں پاس اور باقی اشکال میں (اجتماع x قبض الداخل = نصرۃ الداخل) شکل نصرۃ الداخل سے بیان کیا درجہ سوم میں یا ناکامی ہوگی۔

جواب: خانہ پنجم قبض الداخل موجود ہے۔ لہذا سائل پاس ہوگا۔

۳) سائل نے فون پر سوال کیا کیا میری ملازمت ہوگی؟ اور عدد 10-8-11-7 لکھوائے۔

کلیہ: خانہ دہم کو دیکھیں اگر اس میں اشکال سعد داخل ہیں تو نوکری بھی ملے اور خدمت بھی سپرد ہو اور فائدہ بھی پہنچے۔ اگر شکل اول بھی سعد ہے تو افسر سے موافقت ہو جائے اگر شکل دہم سعد خارج یا منقلب ہو تو سائل خود قبول نہ کرے۔ اگر نحس خارج ہو تو نہ ہو۔ اگر نحس داخل یا نحس ثابت دہم میں ہو تو ملازمت تو ملے مگر جلدی ہی موقوف ہو جائے۔




جواب: اس زائچہ کے خانہ دہم میں شکل سعد داخل ہے۔ یہاں کہا کہ نوکری مل جائے گی اور شکل اول سعد داخل ہے بیان کیا کہ حاکم سے موافقت ہوگی۔

۴) اس سائل نے فون پر سوال کیا کہ کیا میری فلاں لڑکی سے شادی ہو جائے گی؟ اور عدد10-8-2-13 لکھوائے۔

کلیہ: شکل اول سعد داخل اور شکل خانہ ہفتم نحس داخل ہے۔ سائل کے خانہ سوم میں شکل حمرہ آئی ہے تکرار اس کا خانہ نہم میں ہے حکم اس کا یہ ہے کہ سائل کی شادی تو ہو جائے گی لیکن سائل کے بہن بھائی اس شادی میں خوش نہیں ہیں اور وہ مخالفت کریں گے اور دوران نکاح صورت لڑائی جھگڑے کی پیش آسکتی ہے۔ ساتواں خانہ جو کہ لڑکی کا طالع ہے انکیس خانہ سوم میں حمرہ اور خانہ چہارم میں طریق حکم اس کا یہ ہے کہ لڑکی کے گھر میں جادو سحر کے اثرات کی وجہ سے بندش ہے۔ جس کی وجہ سے اس کے رشتے آ کر واپس چلے جاتے ہیں اور گھر میں اس کا بہن بھائیوں سے ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہے (واللہ اعلم بالصواب) الحمد اللہ جیسا بتایا ویسا ہی ہوا۔




بندش کے تعویزات پینے، پہننے اور پڑھنے اور گھر میں جلانے کے ہم سے منگوائے۔ ڈیڑھ دو ماہ میں معاملات بہتر ہوئے اور خوشی خوشی شادی ہو گئی اور وہ بہت بہتر رہ رہے ہیں۔

۵) سائل نے فون پر سوال کیا میرے ہاں اولاد نہیں ہے اور یہ بھی بتائیں کہ عیب مجھ میں ہے یا میری بیوی میں؟ اور اعداد12-8-7-13 لکھوائے۔

کلیہ: شکل خانہ اول میں طریق ہو تو مرد میں عیب ہوگا۔ اگر یہ شکل ہفتم میں ہو تو عیب عورت میں ہے اگر لیحان ہو تو بچہ علیل ہوگا اگر خانہ پنجم میں (قبض الداخل، حمرہ، فرح) ہو تو عیب عورت میں ہے۔




جواب: خانہ ہفتم میں طریق ہے لہذا عیب عورت میں ہے۔

نوٹ: سوال کرنے والے حضرات دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اور یہ نیت رکھتے ہوئے کہ غیب کا علم صرف خدا جانتا ہے اپنا مسئلہ اور 1 سے 16 کے درمیان چار عدد لکھ کر پھر فون کریں۔ مجالس و محافل میں میری مصروفیت کی بنا پر رابطے کے لیے وقت کا خاص خیال رکھیں۔ شکریہ

# ستارہ زہرہ عدد چھ اور آپ

تحریر: سید ابن مظفر شیرازی Ph:042-35111015 673-3-D-II گرین ٹاؤن، لاہور

معزز قارئین امامیہ جنتری میں اِمسال پھر آپ سے مخاطب ہوں۔ یہ میرے مالک کا کرم ہے۔ کہ اس نے بتصدق مولائے کائنات جناب علی علیہ السلام مجھے آپ سے مخاطب ہونے کا شرف بخشا۔ مولا آپ سب کیلئے آسانیاں پیدا فرمائے۔

ستارہ زہرہ حسن وعشق اور محبت ونسوانیت سے منسوب ہے اس کا تعلق دو بروج سے ہے۔ اوّل برج ثور (TAURUS) دوئم برج میزان (Libra)

اس کا قطر سات ہزار آٹھ سو میل ہے۔ زہرہ زمین سے چھ کروڑ بہتر لاکھ میل کے فاصلے پر ہے۔ جبکہ سورج سے اس کا فاصلہ تین کروڑ چھپن لاکھ میل ہے۔ زہرہ (365) ایام میں بارہ بروج کا دورہ مکمل کر لیتا ہے۔ اس کا رنگ سفید سیاہی مائل ہوتا ہے۔ تذکیر وتانیث کے حوالے سے یہ مؤنث ہے۔ زہرہ کو شرف برج حوت میں جبکہ زوال برج سنبلہ میں ہوتا ہے۔ یہ سورج سے 45 ڈگری پیچھے رجعت پذیر ہوتا ہے۔ رجعت کا یہ زمانہ کم وبیش ایک سو سات ایام پر مشتمل ہوتا ہے۔ اس کی رجعت عشق محبت میں نقصان، خواتین سے لڑائی۔ دوکان واراضی سے مایوسی اور ازدواجی زندگی میں تلخی پیدا کرتی ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے۔ کہ اس ستارہ کا تعلق دو بروج سے ہے۔ برج ثور اور برج میزان سے برج ثور خاکی ہے۔ جبکہ برج میزان بادی۔ چونکہ خاک وباد میں موافقت نہیں ہوتی۔ اس لئے اس ستارہ کی رجعت کے ایام خاصے نحس ہوتے ہیں عام حالات میں زہرہ کے دن یعنی بروز جمعہ حب وتسخیر کے اعمال سرانجام دیئے جاتے ہیں۔ مگر رجعت زہرہ کی صورت میں حب وتسخیر کے مخالف اعمال کارگر ہوتے ہیں۔ زہرہ کا منسوبہ دن جمعہ ہے۔ اور یہ دن حضرت ابراہیمؑ سے متعلق ہے۔ آپ کی پیدائش بھی اسی روز ہوئی۔ بُرج ثور ستارہ زہرہ کے حامل افراد کیلئے ضروری ہے کہ وہ اپنے جملہ اہم امور قبل از غروب آفتاب نپٹا لیا کریں۔ جبکہ برج میزان اور ستارہ زہرہ کے حامل افراد کیلئے ضروری ہے کہ وہ اپنے جملہ اہم اُمور بعد از غروب آفتاب مکمل کیا کریں۔ یہ احتیاط آپ کے جملہ کاموں کی یقینی کامیابی کی دلیل ثابت ہوگی۔ چونکہ ستارہ زہرہ سعد اصغر ہے۔ لہٰذا نیکی واچھائی اور حب وتسخیر کے اعمال اسکے دن اور ساعت میں کرنا مبارک ہوتا ہے۔ جس کے ہمیشہ مثبت نتائج ملا کرتے ہیں یاد رکھیں۔ منگنی نکاح اور شادی کیلئے زہرہ سے متعلقہ دن اور ساعت کامیاب ازدواجی زندگی کی کلید ثابت ہوتے ہیں۔ خواتین سے متعلقہ اُمور کیلئے بھی یہی وقت مبارک ہوتا ہے۔ خواتین سے کوئی غرض ہو۔ کوئی کام ہو تو اس وقت کو ترجیح دیں۔ تاکہ یقینی کامیابی حاصل ہو سکے۔

ستارہ زہرہ کے حامل افراد وہ کاروبار کریں۔ جو خواتین سے متعلقہ ہوں۔ یا جن سے خواتین سے رابطہ رہے۔ مثلاً عورتوں کی اشیائے ضرورت تیار کرنا یا فروخت کرنا۔ سامان میک اَپ کی تیاری وفروخت فنگی آرٹ۔ میوزک، امیرانہ سامان کی فروخت ریشمی کپڑے کا کاروبار، درزی خانہ، میوے اور لکڑی کی تجارت وغیرہ زہرہ والوں کیلئے بہترین کاروبار ہیں۔

زہرہ کا لکی نمبر چھ (٦) اور مبارک پتھر ہیرا۔ پنا، زمرد اور اوپل ہیں۔ جو چاندی میں بنوا کر پہنے جائیں گے۔

زہرہ کا مقام آسمان سوئم ہے۔ طالع ثور اور میزان والوں کو بہت فائدہ دیتا ہے۔ حوت والوں سے موافقت رکھتا ہے کیونکہ یہ برج حوت میں شرف یافتہ ہوتا ہے۔ سعادت کے حوالے سے اس کا دورہ مشتری سے کم ہے۔

زہرہ کے مؤکل عینیائیلؑ ہیں، جن سے متعلقہ ورد یہ ہے۔ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ۔ ستارہ زہرہ کے حامل افراد اگر روزانہ رب کریم کے یہ دونوں نام 1171 مرتبہ پڑھ کر گھر سے نکلیں۔ تو جدھر جائیں کامیابیاں قدم چومیں گی ورد مؤکل کے بعد تسبیح مؤکل بھی تسخیر خاص، تسخیر خواتین معظّمی، جائیداد کے حصول اور خرید وفروخت وکاروباری ترقی کیلئے انتہائی کارگر عمل ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَسَلَّمْ

یَا عَلِیْمُ. یَا بَاسِطُ. یَا وَدُوْدُ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ

شرف زہرہ، اوج زہرہ، تثلیث وتسدیس زہرہ، ومشتری کے موقعوں پر درج ذیل طلسم عشق ومحبت وتسخیر مخلوط دھات سونا + چاندی + تانبہ پر تیار کریں۔ تین سطروں میں طلسم تحریر کیا جائیگا۔



مہران بک سنٹر بندر روڈ لاڑکانہ سندھ، ذیشان لائبریری اینڈ کتاب گھر محلہ بیلے والا لیہ

محجلع مجبوباعسلع
عطمع. الوعا
سرعالوس

ان طلسمات کو سفید ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھیں۔ عجیب التاثیر ثابت ہوں گے۔

لوح زہرہ تیار کرنے کیلئے شرف واوج زہرہ کے علاوہ جب زہرہ برج ثور، میزان، یا برج، حوت میں ہو۔ تو بھر پور فائدہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ زہرہ کا ورد موکل رب کریم کے دو محترم نام یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ ہیں۔ ان ناموں کو ہفت در ہفت کے نقش میں پُر کر کے اپنے پاس رکھیں۔ لیکن اس لوح کو سیسہ کی دھات پر تیار کیا جائیگا۔ یہ لوح حصول مراتب، عزت و تکریم، دوسروں کے دلوں میں اُنس ومحبت پیدا ہونے اور ترقی کی منزلیں طے کرنے کیلئے سریع التاثیر ہے۔

نظام لاوقات کا خیال رکھتے ہوئے عمل کریں اور فائدہ اُٹھائیں۔

ہمیشہ کی طرح ایک درخواست اپنی دُعاؤں میں مجھے میرے والدین جناب، آغا افتخار حسین اور ان کے والدین امامیہ جنتری سے متعلقہ جملہ مومنین کو ہمیشہ یاد رکھیں۔

میں نے بڑی آسان زبان میں مضمون تحریر کیا ہے۔ اگر کوئی جز و سمجھ نہ آئے۔ تو جوابی لفافہ کے ذریعہ پوچھ سکتے ہیں۔ ٹیلی فون وملاقات کیلئے۔

جمعہ: تین بجے تا سات بجے شام اتوار: بارہ بجے تا سات بجے شام

## لوحِ تحفظ جاں خاص

جادوٹونہ، تعویذ گنڈا، بھوت پریت، اور نظر بد سے مکمل تحفظ، زمینی آسمانی بجلی، گولی، چاقو چھری بھی اثر نہ کرے روڈ ایکسیڈنٹ میں جان کا مکمل تحفظ، بیماری میں یقینی شفا، یہ لوح معجزاتی حیثیت کی حامل ہے۔ مولا کا خاص کرم شامل حال رہتا ہے۔ اس انتہائی پُر آشوب دور میں اپنی اور اپنے بچوں کی جانوں کا تحفظ کیجئے۔

مولا کے کرم سے ہم ہر ستارہ کی لوح خاص وقت میں تیار کرتے ہیں۔

لوح شفاء المرض، لوحِ علیؑ، لوحِ فاطمہؑ بھی حاصل کر سکتے ہیں۔

رابطہ
سیّد ابن مظفر شیرازی
673-3-D-II گرین ٹاؤن، لاہور

## جگر کا علاج زُبُر و بینات کی روشنی میں

علامہ سید حسن عسکری نقوی (مشہد مقدس) 009-8511210917
پاکستان Mob: 0300-8104565

(زُبُر اور بینات) کو جمع کر کے (شاہزادہ علی اکبر علیہ السلام الصلواۃ والسلام سے توسل کیا جاتا ہے، خون کی کمی یا جگر کا خون نہ بنانا، یا جگر کا کینسر، یا اس کے علاوہ بھی تمام لاعلاج بیماریوں میں اس شہزادے سے توسل کیا جاتا ہے اور اس عمل میں ان تمام بیماریوں سے شفاء موجود ہے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز۔

اس عمل کے ورد کی تعداد (۶۲۸) ہے، بغیر کسی کمی اور زیادتی کے اس عمل کو انجام دینا ہے، اس لئے کہ جو راز بھی پوشیدہ ہیں وہ انہیں تعداد کے اندر ہی پوشیدہ ہیں۔ ان ہی تعداد میں اللہ کے رموز چھپے ہوئے ہیں۔ فقط خلوص نیت، اور عمل یقین کامل کے ساتھ بجالانا لازمی اور ضروری ہے یاد رہے کہ شک کے ساتھ عمل ہرگز مفید واقع نہ ہوگا۔ پروردگار عالم ہم سب کو یقین کی نعمت سے سرفراز فرمائے اور ہمیں بقیۃ اللہ کے اعوان وانصار میں شمار فرمائے۔ آمین یارب العالمین۔ اس مہلک بیماری سے شفایابی کیلئے خلوص نیت کے ساتھ دو رکعت نماز (شہزادہ علی اکبر علیہ الصلوٰۃ والسلام) کو ہدیہ کریں اور اس کے بعد دو رکعت نماز (بی بی اُم لیلیٰ سلام اللہ علیہا) کو ہدیہ کریں۔ نماز پڑھنے کے بعد (۲۱) مرتبہ درود شریف کی تلاوت کریں۔ اور اس کے بعد (۶۲۸) مرتبہ (یاعلیّ ابن الحسین ادرکنی) اور پھر (۲۱) مرتبہ دُرود شریف کی تلاوت کریں اور پھر پانی پر دم کر کے پی لیں۔ اور آخر میں سجدے میں جاکر (۱۰۰) مرتبہ صلوات پڑھ کر شاہزادے کو ہدیہ کریں۔

انشاء اللہ (۱۴) دن میں شفا حاصل ہو جائے گی اور اگر رپورٹ میں تبدیلی واقع نہ ہو تو اسی عمل کو (۲۱) دن تک انجام دیں اور اگر پھر بھی رپورٹ میں تبدیلی واقع نہ ہو تو اسی عمل کو (۴۰) دن تک انجام دیں، باذن اللہ تعالیٰ یہ عمل (۴۰) دن سے آگے نہ جائے گا اور انشاء اللہ اس مہلک بیماری سے نجات حاصل ہوگی عمل کا یقین کامل کے ساتھ مکمل ہونے کی صورت میں شفا حتمی اور یقینی ہے۔

(منقول اور مجربات زبر و بینات۔ زیر طبع)

# جنات آسیب سفلیات

## اور طلسم راس الغول/طلسم خوش بختی

غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ سندھ 0300 3210024, 0333 7014915
Email: razaaskari@gmail.com, jafar_e_najaf@yahoo.com

محترم قارئین اسلام وعلیکم وتحفہ یا علی مدد۔ مولا علی مشکل کشا کے ایک قول سے آغاز ہے۔ ایسا شخص جو علم رکھتا ہو اور اُس کے علم سے کسی کو فائدہ نہ پہنچے ایسے سانپ کی مانند ہے جو خزانے کے منہ پر بیٹھا ہو۔ میں شکر گذار ہوں ذوات اطہار آئمہ علیہ السلام و معصومینؑ کا جنکے طفیل امامیہ جنتری کے توسط سے مومنین و مسلمین تک کچھ نہ کچھ علمی طور پر پہنچ جاتا ہے۔

جنات آسیب نظر بد اور مریخ کے بعد، ۲۰۱۱ کی امامیہ جنتری کے اوراق پر شرف شش سیارگان تک کا سفر عوام الناس کی بھلائی اور معلومات کے لئے لکھے گئے مضامین میں پوری کوشش کی کہ خصوصاً کالے علم اور سفلی علم کی کاٹ اور تدارک کے لئے علمی تشنگی کو دور کرسکوں۔

عرب ہیت دانوں نے اسکا نام راس الغول تجویز کیا ہے جو کہ بنیادی طور پر ایک جامد ستارہ ہے جو کہ بہت ہی ست رفتار ہے اور کئی سالوں میں ایک درجہ طے کرتا ہے۔ برج ثور کے قریباً 26.10 درجہ پر طلوع ہوتا ہے اور اسی درجہ پر **طلسم الغول** بنایا جاتا ہے۔ 68 گھنٹوں کے بعد دو گھنٹے کے لئے چمکتا ہے۔ قریب ایک سو سال میں صرف ایک درجہ چوبیس دقیقہ کا سفر طے کرتا ہے۔ **راس الغول** کس طرح سے معاون ہے۔ دہشت اسکی خاص علامات ہیں۔ یونانی ہیئت دان اسے head of Medosa کے نام سے جانتے ہیں۔ اس کی بنیادی علامتوں میں ایک خوفناک چہرے کو دکھایا گیا ہے۔ ایسے عوامل میں جب کہ نیند میں خوفناک چہرے نظر آتے ہوں یا ڈر اور خوف کی وجہ سے نیند کا نہ آنا۔ تنہائی میں خوف کا احساس ہو اور جسم میں ایک غیر مرئی وزنی کیفیات کا ظاہر ہونا۔ سر یا جسم میں بھاری پن کا احساس ہونا۔ اندھیرے اور سیاہی سے خوفزدہ ہونا۔ کسی ان دیکھی چیز کا جسم پر احساس ہونا جیسے کوئی چیز جسم پر رینگ رہی ہو۔ زائچہ میں چاہے پیدائشی زائچہ ہو یا وقتی دونوں صورتوں میں **راس الغول** انسان پر مختلف اثرات کو ظاہر کرتا ہے اگر برج ثور میں الغول و شمس قران کی حالت میں ہوں تو ایسے فرد کے سر میں شدید درد اور سر کا بھاری ہونا ذہنی کمزوری، سننے کی قوت کا متاثر ہونا۔ اگر یہاں زحل مقابل ہو تو بینائی کا متاثر ہونا شامل ہو سکتے ہیں جبکہ قمر اگر برج ثور میں ہو اور زائد النور ہو تو ایسی صورت میں فرد کا زائچہ نڈر بے باک اور کسی حد تک بے خوف ہوتا ہے۔ ایسے افراد بے حسی کی حد تک جا سکتے ہیں۔ اور اگر قمر کسر النور ہو تو فرد کا زائچہ خوف میں مبتلا ہوتا ہے پانی سے ڈرنا اونچائی سے گرنے کا خوف ہوائی جہاز اور پرندوں کو دیکھ کر خوفزدہ ہونا ہوسکتا ہے۔ اگر مریخ ثور میں راس الغول کے ساتھ موجود ہو تو ایسی صورتحال میں خواب میں مخلوقات کا نظر آنا اور خون کے ساتھ خونی حیوانات سے خوف موجود ہوتا ہے ایسے افراد کو عموماً ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے انہیں کوئی نقصان پہنچا سکتا ہے۔ خون اور خون سے منسلک امراض اور جلدی امراض ممکن ہوں گے۔ آنکھوں کے سامنے سرخ روشنی یا نیلی روشنیوں کا نظر آنا ممکن ہوتا ہے۔ ایسے افراد اکثر خوف کی بنا پر کسی ذی روح کا خون کرنے سے گریز نہیں کرتے۔ اگر برج ثور میں راس الغول کے ساتھ زحل موجود ہو ایسے فرد میں ہڈیوں کے کہنہ امراض اور جسم میں کہنہ بیماریوں کی موجودگی ہو سکتی ہے ایسے افراد کو کوڑھ یا جذام سے ملتے جلتے امراض ہو سکتے ہیں جن کی وجہ سے جسم کا گوشت گلنا یا سڑنا شروع ہو جاتا ہے۔ کاروبار کی جگہوں پر کسٹمرز یا گاہکوں کی آمد نہیں ہوتی، تنہائی پسندی یا تنہائی میں خوفزدہ ہوں گے دونوں معمولات ممکن ہو سکتے ہیں۔ اگر مشتری کے ساتھ راس الغول ہو تو زائچہ میں اسکے اثرات عبادات اور اخلاقیات کی کمی کے ساتھ اخلاق سوز معمولات کا شکار ہونا۔ جگر اور معدہ کی بیماریاں ممکن ہو سکتی ہیں۔ اگر راس الغول کے ساتھ یورنس ہو تو اچانک بیماری کا ظاہر ہونا اور لا علاج اور نہ تشخیص ہونے والے امراض ظاہر ہوتے ہیں اگر وقت سوال میں راس الغول ہو اور طالع ثور ہو تو ایسا فرد اچانک کسی بڑے مسئلہ کا شکار ہوگا جادو اور خوف کی بنا پر ایسے افراد کو نیند کا عارضہ ہو سکتا ہے۔

زائچہ میں راس الغول کے اثرات کو حل کرنے کے لئے طلسم راس الغول بنایا جاتا ہے۔ الغول کا طلسم ایسے قمری مہینوں میں بنایا جانا چاہئے جب کہ قمر زائد النور ہو اور راس الغول کے ساتھ قران میں ہو سال میں ایسے قریباً ۴ اوقات آتے ہیں۔ جنکی تفصیلات آگے دی جارہی ہیں۔

**بخت کشائی و طلسم دولت:** ایسے معمولات جن میں کسی فرد کے رزق بخت کو باندھ دیا جائے حالانکہ ایسا ہوتا نہیں ہے اس لئے کہ رزق کا

# ''معجزہ نما غذائیں اور قرآن''

## انسان کی زندگی میں لہسن کا کردار مولف المعرفت والحقیقت شیعہ

خادم پنجتن پاک
تجمل حسین، پیر محل
Mob: 0332-6986026

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤْمِنِينَ

(سورۂ بنی اسرائیل آیت نمبر 82)

قرآن حکیم خود شفائے مطلق ہے اس کی آیات میں شفاء اس کی ہوا میں شفاء عقل سلیم کی بدولت ہر مرض کی شفا اس الہامی کتاب میں ڈھونڈھ سکتے ہیں۔ ولا رطب ولا یابس۔ اس میں ہر خشک وتر کا علم ہے قرآن وحدیث میں جن ادویات کا خصوصی ذکر ہے ان کی تعداد کم وبیش چھبیس (۲۶) کے لگ بھگ ہے ان کے افعال وخواص پر نظر ڈالی جائے تو ایسے ناقابل یقین فوائد حاصل ہوتے ہیں کہ جن کا ہم عام زندگی میں ادراک بھی نہیں کر سکتے۔

قرآن مجید میں جن ادویات کا خاص ذکر ہے ان میں زیتون، موتی، مونگا، یاقوت، لوہا (فولاد) سونٹھ (زنجبیل) ترنجبین، کافور، تانبہ، دودھ اور شہد قابل ذکر ہیں اور احادیث مبارکہ میں بھی ادویات کو خاص اہمیت حاصل ہے جس کیلئے طب نبوی، طب امام رضا کی کتب مارکیٹ میں دستیاب ہیں کھجور (عجوہ) کھنبی (الکماۃ) شبرم ثناء زیتون، بہی (سفرجل) حنا کلونجی (شونیز) ذریرہ، ایلوا (مصبر) تلبینہ (جو کے دلیہ کا پانی) قسط ہیں۔

عام آدمی اسے معمولی ادویات سمجھ کر نظر انداز کر دیتا ہے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے ان میں شفاء رکھی ہے فی زمانہ ہر مرض کی کسی نہ کسی انسان سے دوستی ضرور ہے دوستی کیوں ہے کیونکہ انسان اگر اسے دشمن سمجھے تو اس سے نجات کیلئے علاج ضرور کروائے یا کرے۔ مثلاً شوگر، درد جوڑ، دمہ۔

بلڈ پریشر، السر، قرآن پاک میں شہد کو ''فیہ شفاء للناس'' کہا گیا ہے۔ یعنی اس میں لوگوں کیلئے شفاء ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ حضورؐ نے فرمایا کہ تم دو چیزوں کو لازمی پکڑو، ''یعنی شہد اور قرآن'' اور شوگر کے مرض میں سبزیوں میں ساگ پالک میتھی، سلاد اور سبز ترکاریاں نہار منہ کریلہ اور چوہنگ کا پانی پینا اور جسم میں نقاہت کمزوری ہو تو بکرے کا گوشت، لبلبہ (لعاب) اور گردے بھون کر کھا سکتے ہیں اس سلسلہ میں ماہر ڈاکٹر نے جو تحقیق کی ہیں اور جدید تحقیق سے بیشمار بیماریوں کا کامیاب علاج بھی ہوا ہے۔

### ''لہسن معجزنما غذا''

نیویارک کے ماہر ڈاکٹر جیک لیٹسنوف نے جوڑوں کے درد میں مبتلا سینکڑوں مریضوں کے درد کرتے ہوئے جوڑوں پر لہسن کو پیس کر مالش کی تو معجزاتی طور پر چند منٹوں میں مریض افاقہ محسوس کرنے لگے۔ جیک نے کہا کہ سیب کے سرکے Apple Cider vine Gar کو اگر چائے کے چمچے کے برابر خالص شہد میں ملا کر صبح وشام استعمال کیا جائے تو اس سے درد جوڑ میں افاقہ ہوتا ہے۔ بے اولاد جوڑے لہسن کے مسلسل استعمال سے اولاد جیسی نعمت سے سرفراز ہو سکتے ہیں نیز 50 گرام لہسن 4 اونس مکھن کے ساتھ کھائیں کولیسٹرول کی مقدار تین گھنٹوں میں کم ہو جائے گی۔

(II) لہسن اور سیب کے سرکے سے دل کے امراض، سرطان اور کئی بیماریوں سے بچا جا سکتا ہے۔

گذشتہ کئی برس سے سرطان کا امریکی ادارہ اس بات کی تحقیق میں مصروف ہے کہ سرطان کے خلاف کونسی غذائیں علاج کیلئے موثر ہیں تو ادارے کی تحقیق کے مطابق گھریلو غذائی شئے لہسن سب سے اعلیٰ ہے کیونکہ اس میں Phytoe (Aemical Compounds) بکثرت موجود ہوتا ہے۔ جو سرطان کے اضافہ کو روکنے میں ممد ومعاون ثابت ہوتا ہے

انٹرنیٹ Google سے اگر New Irani Research سے Dabitas سے رابطہ کریں تو ایرانی ریسرچ پر شوگر کی تحقیق جو حال ہی میں ہوئی ہے ملاحظہ کی جا سکتی ہے کہ 80 آدمیوں پر تجربہ کیا گیا دہی لسی سے 30% شوگر کو فرق پڑا جبکہ وٹامن ڈی صبح شام کھانے سے شوگر کو 60% فائدہ ہوا۔ دہی لسی اور وٹامن ڈی کے استعمال سے 90% مرض کو فائدہ ہوا لہٰذا وٹامن ڈی جن سبزیوں اور پھلوں یعنی خوراک میں موجود ہوں استعمال سے شوگر کنٹرول ہو سکتی ہے اور لبلبلہ کی اصلاح بھی ہو سکتی ہے۔

### مانٹریال/کینیڈا (انٹرنیشنل ڈیسک)

جدید طبی تحقیق سے ثابت ہو گیا ہے کہ گھریلو استعمال والا لہسن، جوڑوں کے درد، سرطان، دل کے امراض کے خلاف فطرت کا عطا کردہ ایک معجزاتی ہتھیار ہے اس زود اثر سبزی کا اثر دوگنا ہو سکتا ہے۔ اگر اسے سیب کے سرکے ساتھ استعمال کیا جائے اس سے ہر قسم کی بیماریوں کا سدباب ہو سکتا ہے مشہور جریدوں کے تفصیلی سروے کے مطابق مفید نتائج حاصل ہو سکتے ہیں۔

### روسی سائنسدانوں کے مطابق

لہسن میں شامل ایک خاص جزو جسے طبی زبان میں (Allicin) کہتے ہیں فلو کے بیکٹیریا کو ختم کرنے میں معجزاتی اثر رکھتا ہے۔

### بھارتی محقق ڈاکٹر لعل نارائن

کے مطابق لہسن کا زیادہ سے زیادہ استعمال آپ کی عمر میں اضافے کا سبب بن سکتا ہے۔ ان کی تحقیق کے مطابق انہوں نے 100 برس یا اس سے اوپر کے پچاس سے زیادہ لوگوں سے ملاقات کی جنہوں نے بتایا کہ وہ تمام عمر لہسن کا بکثرت استعمال کرتے رہے ہیں۔

### لندن (نیٹ نیوز)

لہسن کو دوران خون بہتر بنانے کے علاوہ بہت سی بیماریوں کا علاج سمجھا جاتا ہے اس کا ایک بہترین فائدہ سامنے آیا ہے جو شاید دوسری سبزی کا نہیں امریکی محققین کا کہنا ہے کہ مسّوں سے نجات کیلئے لہسن سے زیادہ تیز تر اور بہترین علاج کوئی نہیں، ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر مسے پر لگا تار دو ہفتے تک لہسن رگڑتے رہیں تو اس کا خاتمہ ہو جاتا ہے ان کا کہنا ہے کہ لہسن میں پائے جانے والے سلفر ،عناصر، انٹی بائیوٹک اور انٹی وائرل کی خوبیاں مسّوں کا بنا کئی مضر اثرات کا خاتمہ کرتی ہیں مسّے جلد کی پوری اوپری سطح پر ایک قسم کے وائرل انفیکشن سے بنتے ہیں اور لہسن میں یہ وائرل انفیکشن ختم کرنے کی خوبی بدرجہ اتم موجود ہے۔ مسے خطرناک نہیں ہوتے لیکن متعدی ضرور ہیں۔ لہسن کے پانی کا مسلسل دو ہفتوں تک استعمال اس مرض سے نجات دلاتا ہے۔

جدید طبی تحقیق کے مطابق تازہ لہسن یا اس سے تیار کی ہوئی بے بُو گولیاں کھانے سے ریاح پیدا نہیں ہوتی اور خون کی نالیوں میں جمع شدہ چربی کو لہسن پگھلا دیتا ہے جس سے خون کی روانی میں رکاوٹ پیدا نہیں ہوتی اور دل کے دورے کے امکانات ختم ہو جاتے ہیں۔

قدیم یورپی روایت کے مطابق لہسن دل کی شریانوں کو مضبوط بناتا ہے، بشرطیکہ آپ روزانہ لہسن اور سرکے کو ابال کر پئیں۔ بلڈ پریشر اور بوجہ بلڈ پریشر درد سینہ اور غنودگی کو بھی ختم کرتا ہے کم از کم روزانہ استعمال کریں۔ انفیکشن اور دوسری کئی بیماریوں کے خلاف قوت مدافعت بڑھانے کیلئے لہسن کا استعمال زیادہ کریں۔ لہسن میں شامل ایک خاص جزو (SEL E NIUM) جسم کے ریشوں کو زخمی ہونے سے بچاتا ہے۔

(۱) لہسن کا استعمال شوگر کے مرض کو بھی کم کرتا ہے یہ نہ صرف خون کو پتلا کرتا ہے بلکہ اس سے دوران خون کے عمل میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔

(۲) بیوٹی پالر والے دو دانہ لہسن سیب کے سرکہ میں ملا کر چہرے کے مہاسوں پر ملتے رہیں تو دو ہفتوں کے بعد مہاسے غائب ہو جائیں گے۔

(۳) دانت کے درد کیلئے متاثرہ دانت کے نیچے ایک دانہ لہسن کو دبالائیں چبانا نہیں ہے ایک گھنٹے کے بعد دانت درد ختم ہو جائے گا۔

برطانوی جریدے کے مطابق سترہ سال سے بے اولاد جوڑا جو کہ بالکل ناامید تھے شوہر نے سبزیاں کھانا شروع کیں اور لہسن کا استعمال زیادہ رکھا اور اولاد جیسی نعمت نصیب ہوئی گھریلو چٹکلہ:

لہسن کی دو پوتیوں کو سیب کے سرکے اور خالص شہد کے ساتھ ملا کر صبح نہار منہ کھایا جائے تو اس سے دمے کے مرض کو بڑا افاقہ ہوتا ہے۔

## نسخہ جات تیر بہدف

### شوگر کے کنٹرول کیلئے

اجزاء تخم جامن ۲۵ گرام کریلے خشک ۲۵ گرام، گڑمار بوٹی ۲۵ گرام پھلی کیکر کچی ۲۵ گرام، پتر اصلی فولاد ۱۰ گرام۔

**ترکیب:** ان سب کو علیحدہ پیس کر مکس کر لیں۔ اور بڑے کیپسول میں بھر لیں۔ شوگر کے مریض کو ۲، ۲ کیپسول صبح شام دیں سورۃ ابراہیم ۷ مرتبہ ضرور ورد کریں۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

### دمہ کے مرض کے لیے

ناریل کے درخت کی لکڑی کا ایک ٹکڑا لیکر مٹکے میں ڈال دیں۔ اور روزانہ سورۃ الحمد ۳ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور یہی پانی پیا کریں۔ اس کے علاوہ ایک چھٹانک انگلی برابر سوکھی مچھلیوں کا شوربہ وقفہ وقفہ سے لیں۔ انشاء اللہ دمہ ہمیشہ کیلئے ختم ہو جائے گا۔

**اکثیر نسخہ برائے عارضہ قلب** (۱) ایک چائے کا کپ ادرک کا جوس (۲) ایک چائے کا کپ لہسن کا رس، (۳) سیب کا اصلی دیسی سرکہ ایک کپ۔ (۴) بیری کا شہد ایک کپ (۵) لیموں کا رس آدھا کپ سارے اجزا مکس کر کے رکھ لیں اور دو کھانے والے چمچے آدھ گلاس پانی میں گھول کر صبح، دوپہر، شام کھانے کے بعد درود شریف اور ہوالشافی کا ورد کر کے استعمال کریں انشاء اللہ مولا کی برکت سے شفا ہوگی۔

**جوڑوں کے درد، شوگر اور زخم کیلئے** Aloevera (گھیکوار) کا گودا کھائیں اور زخم پر لگائیں۔ انشاء اللہ صحت ہوگی۔

لیڈی ڈاکٹر مسز میجر کاظمی Mob:0333-5234125
Dr kazmi @ hot mail .com

# ''بروج سے منسوب امراض کا روحانی علاج''

تحریر عابد حسن علوی
ہاؤس نمبر 170 لیبر کالونی نزد ورکرز ماڈل
اسکول لیبر اسکوائر لانڈھی کراچی نمبر 34
EMail: Hasanalvi133@hotmail.com Mob: 0333-3300913 0331- 9128133

روز مرہ زندگی میں معاشرتی اعتبار سے انسانی جسم کو مختلف قسم کے امراض کا سامنا رہتا ہے اور یہ بھی بالکل واضح دیکھنے میں آتا ہے کہ کسی کو ہیپاٹائیٹس ہے تو کوئی امراض قلب میں مبتلا کسی کو شوگر و بلڈ پریشر ہے تو کوئی کینسر جیسے موذی مرض کا شکار کسی کی نگاہ کمزور ہے تو کوئی زبان میں لکنت لیے ہوئے ہے۔ کسی کو Back Bone Problem ہے تو کوئی جوڑوں اور ہڈیوں کے درد سے متاثر ہے۔

بخار، نزلے جیسی بیماریوں کو ہٹا کر انسان زندگی کی ابتداء وسط یا آخری حصے میں ان امراض میں سے کسی ایک یا دیگر امراض کا شکار ہو جاتا ہے۔ آخر اس کی بنیادی وجہ کیا ہے؟ قبل از وقت امراض کا تعین کیسے ہو اور احتیاطی تدابیر کیا ہوں؟ بس اسی اہم نکتے کی وضاحت اور بچاؤں کے علمی طریقے لیے حاضر خدمت ہوں۔ اُمید ہے قارئین استفادہ کر کے مجھے اپنی دُعاؤں اور آراء سے نوازیں گے۔

دائرۃ البروج میں 12 برج ہیں۔ حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو، حوت، ہر انسان کسی ایک برج کے ماتحت زندگی گزار رہا ہوتا ہے یاد رکھئے برج کا تعین صرف تاریخ پیدائش سے نہیں ہوتا بلکہ تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔ مجھے اپنی اس تحریر میں مکمل شخصی زائچہ پر بحث نہیں کرنی بلکہ زائچہ کے چھٹے گھر یعنی بیت المرض کو ضبط تحریر میں لاکر بروج کی منسوبہ بیماریوں اور ان سے بچاؤ کی احتیاط بتانی ہے جس سے ہر فرد اپنے برج کے مطابق استفادہ کر سکتا ہے۔




**برج حمل:** اس برج کا بیت المرض خانہ سنبلہ کہلاتا ہے اس برج کے حامل افراد زیادہ تر اعصابی دباؤ، آنتوں کی بیماریوں، ذہنی امراض، درد سر، جملہ امراض گردہ کا شکار رہتے ہیں یا آنے والی زندگی میں ہو سکتے ہیں قبل از وقت احتیاط بدھ کے روز ہری سبزی یا دال مونگ کا صدقہ ہے۔ منسوبہ نقش بنا کر بازو پر باندھیں اور 41 یوم پہنیں۔ ورد خاص یَا مَالِكُ یَا قُدُّوسُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیمُ ہے۔ اگر پیدائش کے وقت بیت المرض سنبلہ میں مریخ ہو تو مرض کینسر کی واضح دلیل ہوتی ہے۔




**برج ثور:** اس برج کا بیت المرض میزان ہے۔ برج ثور کے حامل افراد زیادہ تر گلے کے امراض، موٹاپا، Uters، Problems، خناق، کالی کھانسی، سرخ بخار کا شکار ہوتے ہیں۔ قبل از وقت احتیاط و علاج جمعے کے روز سفید چیز یا چینی کا صدقہ ہے۔ منسوبہ نقش 60 یوم پہنیں اور بازو پر باندھیں ورد خاص یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ ہے۔ اگر پیدائشی زائچہ میں ستارہ مریخ ہو تو Uters cancer میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔




**برج جوزا:** اس برج کا بیت المرض خانہ عقرب ہے۔ برج جوزا کے افراد ہاتھ بازو اور کاندھوں میں ریاحی امراض اعصابی کمزوری اگر لگن میں مریخ ہو تو زبان میں لکنت ہو، امراض مثانہ، پتھری اور بواسیر کے امراض سے متاثر ہوتے ہیں۔ اگر زہرہ در عقرب ہو تب بھی بواسیر کا مرض ہوتا ہے۔ احتیاط و علاج منگل کے روز گوشت یا ٹماٹر کا صدقہ ہے منسوبہ نقش 90 یوم پہنیں اور بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا مَالِكُ یَا قُدُّوسُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیمُ ہے




**برج سرطان:** اس برج کا بیت المرض خانہ قوس ہے۔ برج سرطان کے افراد معدہ، بدہضمی آنتوں کی بیماریوں، سرطان، نزلاوی امراض اور تپ دق میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر بیت المرض میں ستارہ زحل ہو تو دائم المریض بناتا ہے۔ احتیاط و علاج جمعرات کے دن گڑ صدقہ دیں منسوبہ نقش 120 یوم پہنیں اور بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیمُ یَا کَبِیرُ یَا مُتَعَالِ ہے




**برج اسد:** اس برج کا بیت المرض خانہ جدی ہے۔ برج اسد کے افراد امراض قلب، نگاہ کی کمزوری، ہڈیوں اور جوڑوں کے امراض اور فشار خون میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر شمس پہلے ہی خانہ میں موجود ہو تو آنکھوں میں نقص کی علامت ہے۔ احتیاط و علاج ہفتے کے دن کالے چنے کا صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 80 یوم پہنیں اور ایک نقش بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ ہے




**برج سنبلہ:** اس برج کا بیت المرض خانہ دلو ہے۔ برج سنبلہ کے افراد زیادہ تر اعصابی امراض پنڈلیوں، پٹھوں اور ٹخنوں کی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر پہلے ہی خانہ میں ستارہ مریخ نحس پوزیشن لئے ہوئے ہو تو زبان میں نقص لاتا ہے۔ احتیاط و علاج ہفتے کے دن کالے ماش صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 80 یوم پئیں اور ایک نقش بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا قَوِیُّ یَا قَادِرُ ہے




**برج میزان:** اس برج کا بیت المرض خانہ حوت ہے۔ برج میزان کے افراد زیادہ تر امراض مخصوصہ مردوں اور عورتوں کے امراض، بواسیر، آنتوں کے امراض، جگر و گردے کے امراض میں مبتلا ہوتے ہیں۔ احتیاط و علاج جمعرات کے دن گڑ کا صدقہ ہے۔ منسوبہ نقش 111 یوم پئیں اور ایک نقش بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالِ ہے




**برج عقرب:** اس برج کا بیت المرض خانہ حمل ہے۔ برج عقرب کے افراد زیادہ تر جنسی بیماریوں، ذہنی امراض، بخار، خونی دست، سر میں چوٹ، جوڑوں کے درد میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر پہلے ہی خانہ میں ستارہ زحل ہو تو بے راہ روی کا شکار ہو جاتے ہیں احتیاط علاج منگل کے دن گوشت کا صدقہ ہے منسوبہ نقش 90 یوم پئیں اور ایک بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ ہے




**برج قوس:** اس برج کا بیت المرض خانہ ثور ہے۔ برج قوس کے افراد زیادہ تر امراض مخصوصہ خون کی بیماریوں، ٹی بی، اور گلے کے امراض میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر بیت المرض میں ستارہ مریخ ہو تو گلے یا منہ کا کینسر ہوتا ہے۔ احتیاط و علاج جمعے کے روز چاول یا چینی صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 60 یوم پئیں اور ایک نقش بازو کے ساتھ باندھیں۔ ورد خاص یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالِ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ ہے۔




**برج جدی:** اس برج کا بیت المرض خانہ جوزا ہے۔ برج جدی کے افراد زیادہ تر ہاتھ بازو کاندھوں میں ریاحی امراض، ہڈیوں اور گھٹنوں میں درد، گھٹیا میں مبتلا ہوتے ہیں۔ احتیاط و علاج بدھ کے روز ہری سبزی کا صدقہ ہے منسوبہ نقش 50 یوم پئیں اور ایک بازو پر باندھیں۔ ورد خاص یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ ہے




**برج دلو:** اس برج کا بیت المرض خانہ سرطان ہے۔ برج دلو کے افراد زیادہ تر بدہضمی، مرض سرطان، تپ دق، ٹی بی، جوڑوں کے درد، امراض معدہ کی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر مریخ بیت المرض میں یا زحل واقع ہو تو کالا یرقان والسر ہو۔ احتیاط و علاج پیر کے روز دودھ صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 70 یوم پئیں اور ایک بازو کے ساتھ باندھیں۔ ورد خاص یَا قَوِیُّ یَا قَادِرُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ہے




**برج حوت:** اس برج کا بیت المرض خانہ اسد ہے۔ برج حوت کے افراد اکثر معدہ اور آنتوں کے مرض میں مبتلا ہوتے ہیں۔ نزلاوی بیماریوں، امراض جگر و مثانہ کا شکار رہتے ہیں۔ احتیاط و علاج اتوار کے روز باجرہ صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 130 یوم پئیں اور ایک نقش بازو کے ساتھ باندھیں۔ ورد خاص یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ہے

مضمون کا کوئی حصہ وضاحت طلب ہو تو آگاہی بذریعہ فون لی جا سکتی ہے۔ 25 ذی الحجہ تا 18 محرم الحرام میں کربلائے معلی میں ہوتا ہوں لہٰذا اس دوران مجھ سے رابطہ نہ کیا جائے میری جانب سے نقش سے استفادہ کیلئے تمام مومنین کو عام اجازت ہے۔ والسلام وعلیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

**عابد حسن علوی کراچی 0333 3300913**

ایکسپریس اخبار 18 مئی 2010، بروز منگل

**موبائل پر روزانہ 30 منٹ گفتگو دماغ کے کینسر کا خدشہ بڑھا دیتی ہے: عالمی ادارہ صحت**

جنیوا (مانیٹرنگ ڈیسک) عالمی ادارہ صحت نے خبردار کیا ہے کہ موبائل فون پر روزانہ 30 منٹ اور اس سے زائد گفتگو دماغ کے کینسر کا خدشہ بڑھا دیتی ہے۔ عالمی ادارہ صحت کے تحت موبائل فون کے انسانی صحت پر مرتب ہونے والے منفی اثرات پر کی جانے والی تحقیق سے انکشاف ہوا کہ موبائل فون سے نکلنے والی شعاعیں انسانی دماغ پر منفی اثرات مرتب کر کے کینسر کی رسولیاں بنانے کا سبب بن سکتی ہیں۔ یہ تحقیق 13 ممالک میں کی گئی اور دس سال میں مکمل کی گئی۔

# سحر اور اُس کا قرآنی علاج

تحریر: حاجی قاری منیر حسین محمدی
Mob: 0300 4352315, 0313 8127214

وَاتَّقُوا فِتْنَةً لَّا تُصِيبَنَّ الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنكُمْ خَاصَّةً
(سورۃ الانفال 25)

ایسے فتنے اور بلاء سے بچو جب وہ آتا ہے تو صرف ظالموں کو اپنی گرفت میں نہیں لیتا بلکہ خشک وتر اور نیک وبد کو ایک ساتھ اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے اور اُن کو عذاب پہنچاتا ہے زندگی کے لیے بہترین چیزیں سادگی، ایمانداری صداقت، پاکیزگی، دیانتداری ہیں، جو نہ خریدی جاسکتی ہیں نہ بیچی جاسکتی ہیں۔ ہمارا ایمان ہونا چاہئے کہ ہمارا خالق ہماری دُعاؤں کا سننے والا اور جواب دینے والا پروردگار ہے۔ وہ جس نے انسان کو بنایا۔ اسے عجیب و غریب ذہنی وجسمانی اور روحانی قوا بخشے، زندگی عطا کی، کیا وہ اس زندگی کو قائم ودائم نہ رکھے گا؟ اس کی مصلحت عجیب اور دانائی عظیم ہے اس نے اپنے کلام میں، اپنے اسماء میں تخلیقی قوتیں اور زندگی بخشی ہے سحر یا جادو کیسا ہی ہو انجام کار انسان اپنی ضروریات زندگی حاصل نہیں کر پاتا، وہ رزق وروزی ہو مال ودولت ہو، خوشیوں سے محرومی ہو، مقروض ہو جانا ہو۔ شادی کی بندش ہو یا خوف کا مسلط کر دینا ہو۔ اولاد کی بندش ہو یا غیر شرعی محبت پیدا کر کے کسی کو ذلت وخواری میں مبتلا کرنا ہو۔ یا یہ کہ کسی پر خوف مسلط کر دینا اور ہر کام کا انجام نقصان کی صورت میں ہونا وغیرہ۔ جو بھی شخص جب کبھی بھی ان جیسی یا ان مشکلات میں گھرا ہوا ہو تو اس کیلئے درج ذیل عمل حاضر خدمت ہے۔ کلام الٰہی کا فیض، فیض خاص اور ہر مشکل کا حل بھی ہے۔

**عمل نمبر 1** یہ عمل ہر خاص وعام کر سکتا ہے پاکیزگی اور طہارت کے مسائل سے واقف ہو۔ اس عمل کو خود انفرادی نیت سے یا اپنے گھر والوں کیلئے اجتماعی طور پر بھی کر سکتا ہے۔ مشکلات اور مسائل بہت زیادہ اور شدید ہوں تو ایک بار انفرادی اور ایک بار اجتماعی طور پر کر سکتا ہے۔

**جز** (۱) اَسْتَغْفِرُ اللهَ وَاَسْئَلُهُ التَّوْبَةَ اس کی کل تعداد تیس ہزار بار (30,000) مکمل کرنا ہے روزانہ پڑھنے کی تعداد معین نہیں جتنے دنوں میں مکمل کر سکیں کر لیں۔

**جز** (۲) يَا غَفُوْرُ يَا رَحِيْمُ ان اسماء کو بھی تیس ہزار بار (30000) کی تعداد میں پڑھنا ہے۔ جتنے دنوں میں مکمل کر سکیں کر لیں۔

**جز** (۳) اسم الٰہی يَا حَسِيْبُ یہ اسم مقدس تیس ہزار (30000) بار لکھنا ہے روزانہ لکھنے کی تعداد معین نہیں جتنے عرصہ میں لکھ سکیں لکھ لیں بہتر ہے کاپی میں لکھیں۔ بعدازاں ان کاپیوں یا کاپی کو سنبھال کر رکھیں۔ بہتر ہے کسی کپڑے میں باندھ کر خوشبو وغیرہ لگا کر رکھیں۔

جب یہ تینوں جز مکمل ہو جائیں۔ تو مندرجہ ذیل عمل شروع کر دیں۔ اس عمل کی تعداد 301 بار (تین سو ایک بار) روزانہ ہے۔ شب وروز کسی بھی وقت پڑھ لیں۔ ناغہ نہ کریں۔ بہ امر مجبوری ناغہ ہو تو اگلے روز دو بار کریں۔ مرد حضرات 41 یوم اور خواتین 19 یوم کا تعین کریں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
يَا مُقَدِّرُ قَدِّرْ يَا مُدَبِّرُ دَبِّرْ يَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ يَا مُسَهِّلُ
سَهِّلْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**عمل نمبر 2** یہ عمل وہ افراد کر سکتے ہیں جو ذکر الٰہی میں لمبی نشست کے عادی ہوں اس عمل میں قید ہے کہ ایک ہی نشست میں مکمل کیا جائے۔

**یَا اللهُ یَا هُوَ** ایک ہی نشست میں بارہ ہزار بار پڑھیں اور بارگاہ الٰہی سے حسب خواہش فیض حاصل کریں۔ اللہ رب العالمین ہر ایک کو عمل کرنے میں کامیابی عطا فرمائے بحق محمد وآل محمد علیہم السلام

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباس علیہ السلام

دو رکعت نماز ہدیہ ابوالفضل العباسؑ پڑھیں۔ (۱۳۳) مرتبہ درج ذیل دُعا پڑھیں۔

يَا كَاشِفَ الْكَرْبِ عَنْ وَجْهِ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اے پریشانی کو دور کرنے والے آپ کو امام حسین علیہ السلام کی قدر ومنزلت کا واسطہ

اِكْشِفْ كَرْبِيْ بِحَقِّ اَخِيْكَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ

میری پریشانی کو دور فرمایئے۔ آپ کو آپ کے بھائی حضرت امام حسینؑ کے حق کا واسطہ اول وآخر گیارہ مرتبہ محمدؐ وآل محمد علیہم السلام پر درود پڑھیں۔

از قلم: حکیم غضنفر مہدی

# مردانہ بانجھ پن کا مستقل علاج

مطب: حیدر روڈ اسلام پورہ لاہور

بطفیل محمد و آلِ محمد قارئین امامیہ جنتری سے مسلسل رابطے کا آٹھواں سال ہے امسال میں مردوں کے مادہ منویہ (منی) میں اولاد پیدا کرنے والے جرثومے، مادہ تولید، نطفہ، کرم منی، ویرج، حیوانات منویہ، سپرم کی افزائش اگر رک جائے تو اس کی دوبارہ افزائش کرنے کا شافی علاج تحریر کر رہا ہوں۔ (جنتری میں آداب کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے مرض کی نوعیت کو تفصیلاً نہیں اجمالاً لکھ رہا ہوں)

اولاد عطیہ خداوندی ہے مگر اسکے حصول کے لئے قدرت نے کچھ لوازمات بنائے ہیں اور مردوں میں ان میں سب سے زیادہ اہم جزو مادہ حیات (منی) میں سپرم کا پایا جانا ہے جس کے بغیر اولاد کا حصول ناممکن ہے یہ خوردبینی لمبوترا سا کیڑا ہے جو کہ انسانی خصیوں میں پیدا ہوتا ہے اس کا سر، گردن، لمبی سی دم ہوتی ہے اور یہ دم مسلسل حرکت میں رہتی ہے جس سے یہ جرثومہ آگے کی طرف بڑھتا ہے۔ ایک جرثومے کی لمبائی 1/500 انچ اور چوڑائی 1/600 انچ ہوتی ہے ایک مرتبہ نزول شہوت کے وقت یہ کم از کم دو کروڑ سے بھی زیادہ تعداد میں خارج ہوتے ہیں۔ تندرست سپرم کی زندگی دو یوم تک بھی ہو سکتی ہے جبکہ کمزور سپرم آدھے گھنٹے بعد مرنا شروع ہو جاتے ہیں اور زیادہ سے زیادہ زندگی دو گھنٹے ہوتی ہے ہر جرثومے میں 23 کروموسومز کے جوڑے ہوتے ہیں x اور y۔ عورت میں فقط x x کروموسومز ہوتے ہیں اگر مرد کا x کروموسوم ملے تو لڑکی اور y سے لڑکا ہوتا ہے۔ مرد کے y کروموسومز کا جرثومہ زنانہ x جرثومہ سے وزن میں ہلکا، پتلا اور لمبا ہوتا ہے خارج ہونے والی منی میں سپرم، منی کی تھیلی کی رطوبت، غدہ و مذی و ودی، یوریتھرل غدودوں کی رطوبتیں شامل ہوتی ہیں جن میں سب سے اہم رطوبت ٹیسٹوسٹیرون ہے یہ ایک کیمیائی رطوبت ہے جو خون کے ساتھ مل کر تمام جسم میں پہنچ کر مردانہ خصوصیات پیدا کرتی ہے جس میں چہرے پر داڑھی، مونچھوں کے بال، مردانہ آواز، مردانگی شامل ہے اگر اس رطوبت کا افراز کم ہو جائے تو لڑکا لڑکی نظر آنے لگتا ہے اور خصیوں میں جرثوموں کی پیدائش بند ہو جاتی ہے ایسے مرد کی منی میں صرف مذی اور ودی ہوتی ہے جراثیم یعنی سپرم، کرم منی نہیں ہوتے اور جسمیں اس کی افزائش رک جائے تو ایسے افراد بے اولاد رہتے ہیں۔

بعض افراد میں جرثومے قدرتی طور پر کم یا نہیں ہوتے اور کچھ افراد اپنے ہاتھوں سے اپنی نسل برباد کر لیتے ہیں جن میں سر فہرست سوزاک کا لاحق ہونا ہے اس مرض سے سپرم ختم یا بالکل کم ہو جاتے ہیں اسکا جرثومہ عرصہ دراز تک جسم میں رہ کر نسل کشی میں مصروف رہتا ہے علاوہ ازیں خصیتین پر شدید ضرب لگنا جس سے اس میں سوزش کا ہو جانا، عمل جنسی ہم آہنگی نہ ہونا، غلط جنسی ادویات کا بے دریغ استعمال، گردوں کی سوزش کا حالب نالیوں سے بڑھ کر مثانہ اور پھر خصیتین تک پہنچ جانا جس سے Semen Anaylis کی رپورٹ میں R.B.C، Puss Cells کا بڑھ جانا اور Consistency کا (Thin) اور Reation کا Acidic ہو جانا شامل ہے جس کے باعث Volume کم اور Total Count 50 ملین سے کم ہو جاتا ہے۔

**اگر سوزاک کی وجہ سے عارضہ لاحق ہے تو مندرجہ ذیل نسخہ پہلے استعمال کروائیں اور پھر کرم منی والا نسخہ استعمال کریں**

**نسخہ** شب یمانی 1 تولہ، سنگ جراحت 1 تولہ، طوطیا 1/2 تولہ، بریاں کریں اور باریک پیس لیں سوا سیر پانی میں ملا کر خوب ہلائیں اور پچکاری ماریں۔

**ہوالشافی** قاقلان صغار، سنگ جراحت، جوکھار، کباب چینی، شکر خام، لودھ پٹھانی، گیرو ہموزن لے کر سفوف بنائیں اور تین ماشہ شربت بزوری چار تولہ کے ساتھ سات یوم کھلائیں۔

**اگر چوٹ، ضرب سے R.B.C اور PUS Cells آ رہے ہیں تو پہلے اسکا مندرجہ ذیل نسخہ سے علاج کروائیں**

**ہوالشافی** جوہر طوطیا چھ ماشہ، زیرہ سفید چھ ماشہ، برگ نیم ایک تولہ، شورہ ایک تولہ، ریوند چینی ایک تولہ، طباشیر ایک تولہ، کوزہ مصری پانچ تولہ لیکر سفوف بنائیں اور چار ماشہ بکری کے دودھ کی لسی کے ساتھ استعمال کریں۔

**اگر Thin، Consistency اور Acidic، Reation تو پہلے مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں**

**ہوالشافی** سبوس اسپغول ایک تولہ، ستاور ایک تولہ، تالمکھانہ ایک تولہ، گوکھرو ایک تولہ، اندر جو شیریں آدھا تولہ، بہیدانہ آدھا تولہ، جلنار آدھا تولہ، دانہ قاقلان خورد آدھا تولہ، مغز تخمی تخم خیارین، ملٹھی مقشر آدھا تولہ، کشنیز آدھا تولہ، گل احمر سات تولہ اور مصری چودہ تولہ لے کر سفوف بنائیں۔ مقدار خوراک: تین ماشہ صبح، تین ماشہ شام ہمراہ آب تازہ

**کرم منی کے لئے مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں**

**ہوالشافی** اسگند ناگوری، بدھارا، ستاور، اندر جو شیریں، موصلی سفید، خراطین مصفی، مغز بنولہ، مغز چیا پودا، مغز سنگھاڑا، ثعلب مصری، جند بدستر، علک، چاروں گوند، قند سفید تمام ادویات ایک ایک تولہ لے کر باریک سفوف بنائیں اور دودھ کے ساتھ پانچ ماشہ صبح، پانچ ماشہ رات کو استعمال کریں

ہر مرض کے علاج کے لئے مکمل اعتماد سے تشریف لائیں

رضا ہربل کمپلیکس (رجسٹرڈ)
اسسٹنٹ پروفیسر حکیم غضنفر مہدی یونانی میڈیکل کالج لاہور
حیدر روڈ بالمقابل شیعہ جامع مسجد اسلام پورہ (کرشن نگر) لاہور
042-37159348 موبائل 0333-4356949, 0312-5129214
اوقات مطب: صبح 11 تا 1 بجے ≡ شام 5 تا 10 بجے رات

ہوگا آپ کے ظاہری باطنی دشمن آپ پر الزام تراشی کرسکتے ہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ 6 مارچ کے بعد حالات آپ کے موافق ہوں گے 4 جون کا قمری گرہن بہن بھائیوں کے ساتھ کشیدگی پیدا کرسکتا ہے متاثر ہیں 21 مئی کا شمسی گرہن والدہ یا خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات میں خرابی کا باعث ہوگا۔ 4 تا 29 اکتوبر کے عرصہ میں زہرہ ہبوط کے گھر ہونے سے آپ کی شخصیت پر منفی اثرات مرتب ہوں گے بچوں سے اختلافات سے گریز کریں اسی طرح 23 نومبر تا آخر سال کا عرصہ بھی خاص احتیاط کا متقاضی ہوگا اپنے ڈپریشن پر قابو رکھیں ورگنہ آپ کی شخصیت متاثر ہوسکتی ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالے سے سال 2012ء آپ کیلئے ایک ملا جلا سال ہوگا۔ 15 فروری تا 3 مارچ کے عرصہ میں آپ کو بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی معاملات آپ کی خواہشات کے بالکل برعکس ہوں گے بڑے بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات آپ کی خاص توجہ کے متقاضی ہوں گے اسی طرح 24 مارچ تا 17 اپریل کا عرصہ بھی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا اس کے بعد حالات بہتری کی جانب گامزن ہوں گے 2 ستمبر 17 ستمبر کا عرصہ بچوں کے حوالے سے آپ کیلئے خاصہ خوش آئند ثابت ہوگا آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں بے اولاد ثور افراد کیلئے بھی یہ سال خوشی کی نوید لارہا ہے 17 اپریل تا 17 ستمبر کا عرصہ میں بالخصوص آپ کو خوشخبری مل سکتی ہے وہ ثور خواتین جو پہلے سے حاملہ ہیں انہیں پہلے چار ماہ اور 17 ستمبر تا 6 اکتوبر کا عرصہ خصوصی طور پر احتیاط کرنا ہوگی کسی بھی قسم کی لاپرواہی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ انعامی بانڈ کے شوقین افراد کو انعامی سکیموں میں فائدہ حاصل ہوسکتا ہے۔ مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**سفر:** امسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑسکتے ہیں۔ قمر در عقرب اور قمری گرہن کے ایام کا خاص خیال رکھیں ان ایام میں سفر سے گریز کریں بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے گذشتہ سال سے بہتری کے دروازے کھل چکے ہیں امسال بھی قدرت آپ پر مہربان نظر آتی ہے یوں تو اکتوبر تک کا عرصہ آپ کے موافق نظر آتا ہے مگر 8 فروری تا 25 جون زحل کی رجعت کی وجہ سے کاموں میں دیر اور التواء جیسے حالات کا سامنا ہوگا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قبل زحل کے اثرات سے بچاؤ کی تدبیر کرلیں تاکہ پریشانی سے بچا جاسکے 17 ستمبر تا 6 اکتوبر کے عرصہ میں ویزہ اپلائی کرنے یا سفر سے قبل اپنے ڈاکومنٹس کی پڑتال ضرور کرلیں اور کسی بھی قسم کی جعلی دستاویز کے استعمال سے گریز کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** وہ ثور بچے جو کہ ابتدائی تعلیمات حاصل کررہے ہیں ان کیلئے یہ سال انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا آپ کو چاہیے کہ ہر قمر در عقرب میں اور قمری گرہن کے ایام میں قمر سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے ثور افراد کیلئے بھی یہ سال مجموعی طور پر بہتری کا حامل ہوگا البتہ آپ کو 17 ستمبر تا 6 اکتوبر ارتکاز کی کمی کا سامنا ہوگا آپ کی صحت آپ کی پڑھائی کو متاثر کرسکتی ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے ازدواجی تعلقات کا حاکم ستارہ مریخ 24 جنوری تا 14 مارچ رجعت میں رہتے ہوئے آپ کے مابین اختلافات بڑھا رہا ہے ان ایام میں جذبات کی تیزی کو کنٹرول میں رکھیں آپ کے خفیہ دشمن آپ کے خلاف برسرپیکار ہیں 4 جولائی تا 24 اگست کا عرصہ آپ کیلئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا خود پر ضبط رکھیں ورگنہ بوجہ اختلافات آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے ہر شام کے بعد جیسے صبح ہوتی ہے اسی طرح 24 اگست کے بعد حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی گذشتہ تلخیوں کو بھلا کر اپنے شراکتی ازدواجی معاملات کو از سر نو ترتیب دینا بہتر ہوگا 18 نومبر تا 27 دسمبر کا عرصہ آپ کے ازدواجی شراکتی معاملات کے حوالے سے سال کا بہترین وقت ہوگا آپ کو نئے شراکتی منصوبوں کی آفر مل رہی ہے اس موقع سے فائدہ ضرور اٹھائیں۔

**منگنی، شادی:** 24 جنوری 17 اپریل کے عرصہ میں کسی بھی منگنی شادی وغیرہ سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ اس دوران طے پانے والے رشتے اختلافات کی نذر ہوسکتے ہیں عطارد کا ہبوط اور مریخ کی رجعت ایسی باتیں نہیں جن سے صرف نظر کیا جاسکے اسی طرح 10 مئی تا 21 مئی 17 ستمبر تا 6 اکتوبر بھی منگنی جیسی تقریبات سے گریز کرنا بہتر ہوگا سال کا باقی عرصہ آپ کے موافق ہے۔ نکاح و شادی جیسی تقریبات کیلئے گذشتہ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ 4 جولائی تا 24 اگست کا عرصہ میں قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا 24 اگست تا 27 دسمبر تک کا عرصہ ایسی تقریبات کیلئے انتہائی مناسب وقت ہوگا وہ ثور افراد جن کی شادیاں تا حال رکی ہوئی تھیں انشاءاللہ اب ہوجائیں گی۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ کے کیریئر کا حاکم زحل گذشتہ سال سے شرفی برج میں رہتے ہوئے آپ کو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے اس موقع سے ضرور فائدہ اٹھائیں یہ وقت نئے کاروباری معاہدوں یا نئے کاروبار کی ابتداء کیلئے بہترین وقت ہے۔ دوسری طرف خانہ مال کا حاکم 15 فروری تا 17 اپریل رجعت اور منفی پوزیشن کی وجہ سے آپ کو مالی دباؤ کا شکار کررہا ہے اخراجات میں اعتدال از حد ضروری ہوگا۔ ان ایام میں تحریری، مالی معاہدوں یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں۔ اس کے بعد حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی دوسری جانب جون میں زحل کی رجعت بھی ختم ہوجائے گی اگر آپ نے اس سال کو درست پلاننگ سے گزارا تو یہ آپ کی زندگی کو بدل کر رکھ دے گا۔

**خصوصی احکامات:** سال 2012ء اپنے دامن میں مجموعی طور پر آپ کیلئے بہتری لیے آرہا ہے 10 جنوری کو نویں گھر شمس کا حضیض ہوگا ان تواریخ میں بیرون ملک بارے کسی بھی فیصلے سے گریز کریں 5 فروری کو طالع اور چھٹے کا حاکم گیارہویں شرفیاب ہونے سے جہاں دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی وہیں آپ کے ظاہری دشمن بھی مضبوط ہوں گے

محتاط رہیں انہی ایام میں کوئی بہتر نوکری کسی دوست کے تعاون سے مل سکے گی۔ 21 فروری عطارد کا ہبوط دوستوں کے ساتھ اختلافات پیدا کر رہا ہے آپ کی اضافی آمدن کے اسباب مسدود ہو رہے ہیں بچوں کے ازدواجی شراکتی معاملات آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔ جذباتیت سے قطعی گریز کریں محتاط گفتگو کئی ایک مسائل سے بچا سکتی ہے۔ 7 اپریل کو بارہویں شمس کا شرف آپ کے خلاف خفیہ دشمنوں کو مضبوط کر رہا ہے خاندان کے افراد پر نظر رکھیں۔ شمس کا شرف آپ کیلئے کسی بڑے اور کھلے گھر کی نوید لا رہا ہے پراپرٹی وغیرہ خریدنے کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا 2 مئی کو خانہ مال میں زہرہ کا اوج مالی آسودگی لے کر آ رہا ہے ملازمت پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے مگر اس دورانیے کو محتاط انداز میں گزاریں 11 مئی کو طالع میں عطارد کا حضیض آپ سے کوئی تحریری یا تقریری غلطی کروا سکتا ہے جس سے عزت اور مال دونوں داؤ پر لگ سکتے ہیں بچوں سے بحث و تکرار سے گریز کریں 11 جولائی کو تیسرے گھر شمس کا اوج بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے والدہ کی جانب سے کوئی خوشی کی خبر مل سکتی ہے ان ایام میں پراپرٹی کی خرید و فروخت اور گھر کی تبدیلی بہتر ہوگی آپ کو بہن بھائیوں کا بھرپور تعاون میسر ہوگا آپ کیلئے حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ 8 ستمبر کو پانچویں گھر عطارد کا شرف بچوں کی جانب سے خوشخبری لے کر آ رہا ہے آپ بچوں کی جانب سے کافی پرسکون نظر آ رہے ہیں وہ ثور افراد جو کہ انعامی سکیموں میں حصہ لیتے ہیں ان کیلئے شرف عطارد انتہائی مبارک ثابت ہوگا آپ کا کوئی لکی انعام نکل سکتا ہے 18 اکتوبر کو عطارد کا اوج شراکتی مالی فوائد کا مظہر ہے وہ افراد جو مشترکہ طور پر کام کرتے ہیں انہیں شراکت داری میں بہتر منافع کی امید ہے وہ ثور افراد جن کے وراثتی معاملات کسی بھی وجہ سے تا حال انجام تک نہیں پہنچے تھے ان کیلئے بھی یہ وقت انتہائی سعد اثرات کا حامل ہوگا۔ ان ایام میں آپ کیلئے وراثت کا حصول ممکن ہوگا 11 اکتوبر کو چھٹے گھر شمس کا ہبوط جہاں آپ کی صحت کو متاثر کرے گا وہیں آپ کی ملازمت بھی خطرے میں ہوگی محتاط رہیں خاندان کے کسی فرد کی وجہ سے بھی آپ کی نوکری جا سکتی ہے۔ ان ایام میں گھر پر خصوصی توجہ دیں والدہ کی جانب سے پریشانی ہو سکتی ہے اس کی قریبی تواریخ میں گھر تبدیل کرنے یا جائیداد کی خرید و فروخت سے گریز کریں اپنی اشیاء کی ہر ممکن حفاظت کریں بوجہ آتشزدگی آپ کا نقصان ہو سکتا ہے۔ 25 اکتوبر کو پانچویں زہرہ کا ہبوط بچوں کی جانب سے پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا آپ کو بچوں کی وجہ سے اضافی اخراجات کا سامنا ہوگا۔ ایک بار پھر آپ کی جاب وغیرہ خطرے میں ہوگی آپ کی اضافی آمدنی کے اسباب مسدود ہو رہے ہیں اپنے اصل کام کی جانب توجہ دینا بہتر ہوگا۔ آپ کے افیئرز وغیرہ اپنے منطقی انجام تک پہنچ جائیں گے ان ایام میں منگنی وغیرہ سے بھی گریز کریں اس دوران طے پانے والی منگنیاں دیرپا ثابت نہ ہوں گی۔ 22 دسمبر کو شرف مریخ آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ امیگریشن کے خواہشمند افراد کیلئے بھی یہ وقت بہترین ہوگا آپ کو نئی شراکت داری کی آفر ہو رہی ہے مگر آپ کیلئے لازم ہوگا انتہائی سوچ سمجھ کر فیصلہ کریں کیونکہ یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہو سکتی ہے امسال ہونے والے گرہن آپ کے زائچہ کے دوسرے ساتویں اور آٹھویں گھر کو بالخصوص اور تیسرے چوتھے گھر کو بالعموم متاثر کر رہے ہیں آپ کو اپنے مالی معاملات بہن بھائیوں عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات شراکتی ازدواجی معاملات اور شراکتی مالی معاملات میں بہت احتیاط سے کام لینا ہوگا بالخصوص 4 جون کو لگنے والے گرہن کو مدنظر رکھیں گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تا کہ ان کے نحس اثرات سے بچا جا سکے۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از فجر (فاللہ خیرٌ حافظا وھو ارحم الرحمین) ۳۰۰ مرتبہ بمعہ اول و آخر ۱۱،۱۱ مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز منگل ۹۰۰ گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** پیلا زرد
**عنصر:** بادی
**جواہر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق
**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو
**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت
**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات:** امسال آپ کے زائچے میں انتہائی اہم تبدیلیاں رونما ہو رہی ہیں ستارہ مشتری جو کہ گزشتہ سال سے آپ کے زائچہ کے بارہویں نحس پوزیشن میں تھا جون میں آپ کے طالع میں بحالت وبال آنے سے آپ کے وقار اور عزت کو متاثر کر سکتا ہے دوسری جانب آٹھویں نویں کا حاکم زحل پانچویں شرفی گھر رہتے ہوئے شراکتی مالی امور روحانیت اور انعامی سکیموں وغیرہ کی جانب توجہ مبذول رکھے گا امسال مریخ، زحل، زہرہ اور آپ کا اپنا حاکم ستارہ عطارد رجعت پذیر ہونے سے آپ کے زائچہ کے اہم ترین حصے متاثر ہوں گے محتاط رہیں اس کے علاوہ امسال لگنے والے شمسی و قمری گرہن بھی آپ کے معمولات کو بری طرح متاثر کر سکتے ہیں ان کے پیش نظر صدقات و نماز کسوف خسوف کا خصوصی انتظام ضروری ہوگا۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حاکم ستارہ مریخ 24 جنوری تا 14 اپریل رجعت پذیر رہتے ہوئے آپ کی صحت کو خاصہ متاثر کر سکتا ہے ان ایام میں صحت کی جانب خصوصی توجہ دیں دوران ڈرائیونگ جلد بازی سے قطعی گریز کریں وگرنہ حادثہ کے قوی امکانات ہوں گے ان ایام میں آپ کو تیز بخار مثانے اور بلڈ سے متعلقہ

بیماریوں سے واسطہ پڑسکتا ہے خواتین میں اس کے علاوہ رحم کی بیماریاں پیدا ہوسکتی ہیں 4 جولائی تا 24 اگست مریخ وبال کے گھر ہونے سے آپ کی صحت ایک بار پھر داؤ پر ہوگی آپ کو گردے یا کمر کے نچلے حصے میں تکلیف ہوسکتی ہے بعد از اگست انشاء اللہ آپ کی صحت تیزی سے بہتری کی جانب مائل ہوگی ستمبر اکتوبر بالعموم اور نومبر دسمبر بالخصوص صحت کے حوالہ سے سال کا بہترین وقت ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** سماجی تعلقات کے حوالے سے یہ سال آپ کیلئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا 15 فروری تا 3 مارچ عطارد جو کہ آپ کے طالع کا حاکم ستارہ ہے ہبوطی گھر ہونے سے آپ پر قنوطیت طاری رہے گی 12 مارچ تا 4 اپریل عطارد کی رجعت اور 24 مارچ تا 17 اپریل ایک بار پھر ہبوطی گھر ہونے سے آپ کی شخصیت پر انتہائی منفی اثرات مرتب ہوسکتے ہیں ان ایام میں گفتگو انتہائی محتاط انداز میں کریں اس کے علاوہ سماجی تقریبات سے گریز کرنا بہتر ہوگا وگرنہ آپ کا سماجی وقار مجروح ہوسکتا ہے کیونکہ اسی دوران 7 اپریل کو شمس کا شرف آپ کی سماجی مصروفیات میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ بہن بھائیوں اور عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ 12 جون کو ساتویں دسویں کا حاکم مشتری آپ کے طالع یعنی شخصیت کے گھر بحالت حضیض آجائے گا اور آخر سال تک یہیں قیام کرے گا اس طرح باقی سال شخصیت اور سماجی تعلقات کیلئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا اپنے شراکتی ازدواجی اور کاروباری معاملات کو انتہائی تحمل اور بردباری کے ساتھ نبھائیں وگرنہ آپ کے سماجی تعلقات زبان زدعام ہوں گے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** تمام بروج میں آپ ہی وہ خوش قسمت ہیں جن کے زائچہ کے پانچویں گھر زحل شرفی گھر موجود ہے وہ جوزا جو تاحال اولاد کی نعمت سے محروم تھے انشاء اللہ زحل کی یہ کیفیت ان کے جمود کو منقطع کردے گی امسال ہونے والے بچے انتہائی خوشبخت ہوں گے اور آپ کیلئے آمدن کی نئی راہیں کھول دیں گے دوسری طرف 15 جنوری تا 9 فروری پانچویں کا حاکم شرفی گھر رہتے ہوئے حصول اولاد میں معاون ہوگا آپ بچوں کی جانب سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں اسی طرح 4 اپریل تا 8 اگست زہرہ اوج کے گھر ہونے سے بچوں کے معاملات میں بہتری آئے گی البتہ کیم تا 28 جون زہرہ کی رجعت کی وجہ سے ہلکی پھلکی پرابلم ہوسکتی ہے۔ 9 فروری تا 6 مارچ اور 4 تا 29 اکتوبر آپ کو بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی پہلے عرصہ میں بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات آپ کیلئے پریشانی کا باعث ہوں گے اور آخر الذکر عرصہ میں آپ کے بیرون ملک مقیم بچے مشکلات سے دوچار ہوسکتے ہیں انعامی بانڈ کے شوقین افراد کیلئے امسال کئی ایک مواقع میسر ہوں گے زحل کی پانچویں شرفی کیفیت کسی بڑے انعام کے حصول میں مددگار ہوسکتی ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** امسال آپ کو شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالے سے خاص احتیاط برتنا ہوگی گو کہ گذشتہ سال سے مشتری کی پوزیشن قدرے بہتر نہیں ہے مگر امسال 12 جون سے مشتری جو کہ آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم ستارہ ہے بحالت حضیض ہونے سے آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات پر انتہائی نحس اثرات مرتب ہوں گے آپ کے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں اگر آپ نے صبر کا دامن چھوڑا تو آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ آپ کو سختی سے تنبیہ کی جاتی ہے امسال کسی بھی قسم کی شراکت داری سے گریز کریں وگرنہ سوائے نقصان اور بدنامی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا آپ کی گذشتہ عرصے سے جاری شراکت داریاں اپنے منطقی انجام کو پہنچ سکتی ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** جوزا بچوں کو امسال اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا ہوگا گو کہ جوزا بچے انتہائی ذہین ہوتے ہیں مگر سیارگان کی منفی پوزیشن بہرحال انہیں متاثر کرسکتی ہے سال کی پہلی سہ ماہی اور 23 ستمبر تا 24 اکتوبر ان بچوں کیلئے موافق نہ ہوگا اس کے علاوہ 21 مئی اور 14 نومبر کو لگنے والے شمسی گرہن بھی آپ کو متاثر کرسکتے ہیں ہر اتوار کو ایک کلو گندم کا صدقہ دینا ان بچوں کیلئے بہتر ثمرات کا حامل ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے جوزا افراد کو 19 جنوری تا 20 فروری بالخصوص مشکلات کا سامنا ہوگا اس کے علاوہ 8 فروری تا 25 جون رجعت زحل کی وجہ سے ارتکاز میں کمی یا ہلکی پھلکی مشکلات سے واسطہ پڑسکتا ہے۔

**سفر:** جوزا افراد جو کہ پہلے ہی سیروسیاحت کے شوقین ہوتے ہیں اُن کو امسال کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں اپریل میں اچانک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ اسی طرح جون جولائی اور اگست میں بھی کئی سفر ہوں گے انشاء اللہ۔ آپ کو 23 ستمبر تا 23 اکتوبر پروگرام ملتوی ہونے سے دشواری ہوسکتی ہے۔ اور ان ایام میں سفر سے گریز بھی بہتر ہوگا۔ اس کے علاوہ گرہن کے ایام میں خصوصی طور پر سفر سے گریز کریں بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو 8 فروری تا 25 جون سفری پروگرام میں التواء یا تاخیر کا سامنا ہوگا۔ ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے خواہشمند افراد کیلئے 25 جون تا 16 اکتوبر تک کا وقت اس حوالے سے سال کا بہترین وقت ہوگا بعد از 6 اکتوبر ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کریں فروری تا جون سفر کے خواہشمند افراد کیلئے ضروری ہوگا کہ پہلے زحل کی رجعت کا سدباب کریں بعد ازاں سفر اختیار کریں تو بہتر ہوگا۔

**منگنی، شادی:** امسال آپ کو منگنی وغیرہ کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے 15 جنوری تا 9 فروری گو کہ پانچویں کا حاکم شرفیاب ہو کر آپ کی راہ ہموار کررہا ہے مگر ایام عزا کی وجہ سے انتظار بہتر ہوگا 6 مارچ تا 14 اپریل بالعموم اور 14 اپریل

تا 8 اگست بالخصوص آپ کی نسبت طے ہونے کے قوی امکانات ہوں گے مگر اسی دوران یکم تا 28 جون زہرہ کی رجعت کی وجہ سے بات بنتے بنتے بگڑ بھی سکتی ہے ان ایام میں ایسی کوششیں ترک کرنا بہتر ہوگا دوسری طرف 8 فروری تا 25 جون زحل کی رجعت بھی آپ کی کوششوں میں التواء اور تاخیر کا باعث بن سکتی ہے اس لیے اپنے معاملات میں تیزی سے گریز کریں ورگرنہ بات بگڑ سکتی ہے 4 تا 29 اکتوبر گذشتہ طے شدہ نسبتیں بھی مخدوش حالات کا شکار ہوں گی لہٰذا کسی بھی نئی کوشش سے قطعی گریز کریں۔ یکم جنوری تا 12 جون ساتویں کا حاکم معتدل پوزیشن میں ہونے سے آپ کی شادی کے امکانات روشن ہیں مگر بعد از 12 جون ایسی کسی بھی کوشش سے قطعی گریز کریں بعد از جون کی گئی شادیاں آپ کے کیریئر اور ازدواجی تعلقات کو متاثر کریں گی۔

**معیشت کیریئر روزگار:** امسال آپ کو اپنی معیشت اور روزگار پر خاص توجہ دینا ہوگی آپ کے کیریئر کا حاکم جون تک قدرے بہتر پوزیشن میں ہوگا مگر بعد از جون آپ کے معاملات تیزی سے تنزلی کا شکار ہوں گے اس دوران یعنی آخر سال تک کسی بھی نئی جگہ سرمایہ کاری یا کاروبار میں وسعت جیسے منصوبوں سے گریز کریں۔ ملازم پیشہ افراد کو 24 جنوری تا 14 اپریل خاص احتیاط کرنا ہوگی ان ایام میں جذباتیت سے قطعی گریز کریں اور جاب چھوڑنے کی غلطی قطعی نہ کریں اس کے علاوہ 4 جولائی تا 24 اگست بھی حالات آپ کے مخالف ہوں گے آپ کے افیئرز وغیرہ آپ کی جاب کو متاثر کر رہے ہیں اس کے علاوہ کسی دوست کی وجہ سے بھی آپ کی جاب خطرے میں ہوگی اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھیں یہ وقت کسی مہم جوئی کیلئے مناسب نہیں بعد از اگست حالات قدرے موافق ہوں گے نومبر میں متوقع طور پر آپ کو اچھی جاب یا ترقی مل سکتی ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2012، گذشتہ سال کی نسبت قدرے مشکل سال ہوگا آپ کو کئی ایک محاذ پر انتہائی محتاط رہنا ہوگا بالخصوص شراکتی، ازدواجی، سماجی اور کیریئر سے متعلقہ معاملات آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے۔ 10 جنوری کو شمس کا حضیض شراکتی مالی معاملات میں نقصان کی نشاندہی کر رہا ہے۔ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو رہی ہے 5 فروری کو زہرہ کا شرف جہاں بچوں کے حوالے سے قلبی سکون اور کسی خوشخبری کا باعث ہوگا وہیں آپ کے خلاف خفیہ دشمنی کو بھی ہوا دے رہا ہے آپ کی منگنی وغیرہ کی راہ ہموار ہو رہی ہے 21 فروری کو عطارد کا ہبوط آپ کی شخصیت پر منفی اثرات مرتب کرے گا خاندان یا والدہ سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں اپنی گفتگو میں حد درجہ محتاط رہیں اور کسی بھی قسم کی تحریر لکھ کر دینے سے گریز کریں۔ 17 اپریل کو گیارہویں شمس کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا دوستوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات بہتر ہو رہے ہیں آپ حسب خواہش کوئی نزدیکی سفر کر سکیں گے۔ 2 مئی کو طالع میں زہرہ کا اوج آپ کی شخصیت میں ایک غیر مرئی کشش پیدا کر دے گا آپ افیئرز وغیرہ میں مدخل ہو رہے ہیں مگر محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہو سکتی ہے 11 مئی کو عطارد کا حضیض جہاں آپ کے خفیہ دشمنوں کیلئے نقصان دہ ہوگا وہیں آپ کے وقار کو بھی متاثر کر سکتا ہے ان ایام میں گھریلو معاملات میں تحمل اور بردباری کا مظاہرہ کرنا بہتر ہوگا 11 جولائی کو خانہ مال میں اوج شمس آپ کے معاشی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا کسی عزیز یا بہن بھائی کی جانب سے مالی معاونت ہو سکتی ہے ایسے وقت جب کہ کیریئر روزگار کا حاکم وبال میں جا چکا ہوگا یہ اوج ہوا کے کسی ٹھنڈے جھونکے سے کم نہ ہوگا آپ اپنی مالی پوزیشن مستحکم کر رہے ہیں۔ 8 ستمبر کو طالع کا حاکم چوتھے شرفیاب ہوگا آپکے لئے حسب مقدور سواری کا حصول ممکن ہوگا خاندان میں آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے آپ رہائش کے لئے کسی بڑے گھر کے بارے میں سوچ رہے ہیں اس حوالے سے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 18 اکتوبر کو چھٹے عطارد کا اوج آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کرے گا۔ آپ کو کسی بہتر جاب کی آفر ہو سکتی ہے اور اس میں خاندان کا کوئی فرد آپ کی بہترین معاونت کر سکتا ہے۔ 11 اکتوبر کو پانچویں شمس کا ہبوط عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر رہا ہے آپ کے افیئرز ختم ہو سکتے ہیں ان ایام میں بچوں کی جانب سے کوئی پریشانی لاحق ہو سکتی ہے ان پر خاص توجہ دیں۔

25 اکتوبر کو چوتھے زہرہ کا ہبوط والدہ اور خاندان کے ساتھ تعلق انتہائی کشیدہ کر سکتا ہے۔ آپ کے بیرون ملک مقیم بچوں کو امیگریشن سے متعلقہ معلومات میں پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو جاب وغیرہ سے جواب مل سکتا ہے۔ 22 دسمبر کو مریخ کا شرف آپ کے لئے بہتر جاب کی نوید لا رہا ہے۔ انشاءاللہ آپ کے لئے حسب خواہش جاب کا حصول ممکن ہوگا آپ دوستوں کے ساتھ تفریح کر رہے ہیں وہ جوڑا افراد جنکے وراثتی مقدمات چل رہے ہیں ان کو اچھی نوید مل سکتی ہے 21 مارچ اور 28 نومبر کے گرہن آپ کے شخصی وقار اور عزیز اقرباء کے ساتھ تعلقات کو متاثر کرنے کا باعث ہوگا۔ 4 جون کا قمری گرہن آپ کو مالی تنگی اور شراکتی ازدواجی تعلقات میں خرابی کی جانب دھکیل رہا ہے۔ 14 نومبر کا شمسی گرہن آپ کی جاب اور صحت کو بری طرح متاثر کر سکتا ہے۔ آپ کے کسی عزیز کی جانب سے آپ کے خلاف سحر جادو کا خطرہ ہوگا ان ایام کو بالخصوص نوٹ فرمالیں اور صدقات و نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں مجموعی طور پر یہ سال آپ کے لئے کچھ زیادہ بہتر نہ ہوگا۔ امید کرتا ہوں آپ سیارگان کے اتار چڑھاؤ کو مدنظر رکھتے

ہوئے خطرات سے بچ کر یہ سال بہتر طور پر گزار سکیں گے۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از نماز فجر سورۃ شوریٰ آیت نمبر ۱۹۔ ۳۸۷ مرتبہ ورد کریں بمعہ اول آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** ہر جمعرات کم از کم تین پاؤ بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر ویرانے میں ڈال دیں۔

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** ______ سفید دودھیا
**عنصر:** ______ آبی
**جواہر:** ______ پکھراج، موتی، زمرد، عقیق
**بہترین شریک حیات:** ______ عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** ______ حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**دن:** پیر **عدد:** ۲ 22 June to 23 July **حروف:** ح، ہ

**اہم نکات:** سال 2012، گذشتہ سال کی نسبت آپ کے لیے خاصہ مختلف ہوگا اس سال کی سب سے اہم بات ساتویں آٹھویں زحل کی شرفی گھر موجودگی اور فروری تا آخر جون رجعت ہوگی دوسری اہم بات بارہویں مشتری کی منفی پوزیشن ہوگی جو کہ آپ کی صحت کو بھی متاثر کرے گی۔ امسال آپ کے بیت الاولاد اور کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ بھی رجعت پذیر ہوکر آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگا اس کے علاوہ چوتھے گیارہویں کا حاکم زہرہ بھی امسال رجعت پذیر ہوگا جو کہ آپ کے خانگی معاملات خواہشات اور دوستوں سے متعلقہ ستارہ ہے امسال 2 قمری اور 2 شمسی گرہن ہوں گے جو کہ آپ کے مال، شخصیت، اور اولاد سے منسوبہ مسائل میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔

**صحت:** گذشتہ سال مشتری کی رجعت اور چھٹے گھر راہو کی موجودگی نے آپ کی صحت کو خاصہ متاثر کیا ہے دراصل یہ راہو کی موجودگی اور سحری اثرات کی وجہ سے ہوا ہے اکثر سرطان افراد ابھی تک اپنے مرض کی درست تشخیص نہ کر سکے ہوں گے امسال بھی آخر ستمبر تک راہو آپ کے چھٹے گھر بیت الصحت میں رہتے ہوئے آپ کو طرح طرح کے صحت سے منسوبہ مسائل میں مبتلا کرتا رہے گا آپ کو انتہائی حد تک محتاط رہنے کی ضرورت ہے کیونکہ امسال بھی آپ پر دشمنوں کی جانب سے جادو کے اثرات مسلط کیے جا سکتے ہیں دوسری جانب 12 جون تا آخر سال بیت الصحت کا حاکم وبال زدہ ہونے سے صحت کے مسائل میں اضافہ ہوسکتا ہے مجموعی طور پر یہ سال صحت کے حوالے سے خاص احتیاط اور روحانی تدارک کا متقاضی ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** 15 جنوری تا 9 فروری آپ خاندانی تقریبات میں بھرپور شمولیت کر رہے ہیں 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں محتاط رہیں فروری تا وسط اپریل آپ کو کاروباری معاملات میں انتہائی تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا ورنہ بوجہ اختلافات آپکے سماجی تعلقات میں کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے 4 جون اور 28 نومبر کے قمری گرہن آپ کی شخصیت کو متنازعہ بنا سکتے ہیں ان ایام میں صدقہ و نماز سے غفلت نہ کریں۔ مئی وسط تا وسط ستمبر کا عرصہ عزیز و اقرباء کے ساتھ تعلقات میں بہتری لانے کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا اس سے فائدہ ضرور اٹھائیں ان ایام میں آپ کئی ایک تقریبات میں بھرپور شرکت کر سکیں گے امسال آخر جنوری تا وسط اپریل آپ کے خفیہ افیئرز آپ کیلئے بدنامی کا باعث بن سکتے ہیں آپ اختلافات کا شکار ہو رہے ہیں جس سے آپ کا سماجی وقار مجروح ہوسکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ، لاٹری:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے کہ امسال 24 جنوری تا 14 اپریل مریخ کی رجعت اور 4 جولائی تا 24 اگست مریخ کی وبال یافتہ کیفیت آپ کو بچوں سے وابستہ پریشانیوں میں مبتلا کردے گی آپ کو بالخصوص اپنے جوان بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی ان کی خواہشات اور دوستیاں آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوں گی۔ جولائی اگست کے عرصہ میں بچوں کی جانب سے مالی نقصانات کی خبریں بھی آپ کو مشکلات سے دوچار کر سکتی ہیں بچوں سے کسی قسم کے اختلاف یا جھگڑے سے گریز بہتر ہوگا اولاد کے خواہشمند افراد کیلئے بعد از اگست حالات موافق ہوں گے وہ سرطان خواتین جو امید سے ہیں انہیں اگست تک اپنی صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا ورنہ خدانخواستہ کوئی بڑا نقصان ہوسکتا ہے۔ انعامی بانڈ کے خواہشمند حضرات کیلئے ستمبر تا دسمبر کا عرصہ قسمت آزمائی کیلئے بہتر وقت ہوگا۔

**سفر:** امسال آپ کو نزدیکی سفروں میں 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل مشکلات کا سامنا ہوگا ان ایام میں بالخصوص اپنے سفری دستاویزات اور روپیہ پیسہ کا خاص خیال رکھیں ان کے گم یا چوری ہونے کے قوی امکانات ہوں گے اسی طرح 17 ستمبر تا 16 اکتوبر آپ کو سفروں میں تاخیر یا ان کے ملتوی ہونے جیسے حالات کا سامنا ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے سال کا پہلا نصف قدرے موافق ہوگا مگر بعد از جون قطعی طور پر سفر سے گریز کریں اور نہ ہی ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کریں ورنہ وقت اور پیسہ کے ضیاع کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے بچوں کو 15 فروری تا 17 اپریل اور 17 ستمبر تا 16 اکتوبر مشکلات پیش آئیں گی اس دوران 500 گرام مونگ ثابت ہر بدھ صدقہ دینا بہتر ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے سرطان افراد کو جون تا دسمبر خاص طور پر مشکلات پیش آئیں گی آپ کا تعلیمی سلسلہ منقطع بھی ہوسکتا ہے اس حوالے سے روحانی سدباب ضرور کریں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات انشاء اللہ کافی بہتر رہیں گے امسال بھی آپ کو نئے شراکتی منصوبوں کی آفر مل سکتی ہے جو کہ آپ کیلئے خاصے سودمند ثابت ہوں گے آپ کیلئے بہتر ہوگا طویل دورانیے کے منصوبوں پر کام کریں مختصر مدت کے

پراجیکٹس آپ کو اتنا فائدہ نہ دے سکیں گے۔ 8 فروری تا 25 جون زحل کی رجعت کی وجہ سے آپ کے معاملات التواء یا تاخیر کا شکار ہو سکتے ہیں مگر گھبرائیں نہیں زحل سے منسوبہ صدقات اور روحانی تدارک آپ کو اس مشکل سے نکال سکتا ہے اسی طرح ان ایام میں آپ کے ازدواجی تعلقات میں کچھ تناؤ کی کیفیت رہے گی اس وقت کو تحمل سے گزار لینا بہتر ہوگا البتہ بعداز 6 اکتوبر حالات آہستہ آہستہ تبدیل ہونا شروع ہو جائیں گے اب آپ پہلے جیسا سکون محسوس نہیں کریں گے۔

**منگنی، شادی:** امسال آپ کو منگنی وغیرہ کے کئی ایک مواقع حاصل ہوں گے مگر 24 جون تا 14 اپریل رجعت مریخ کی وجہ سے بات بنتے بنتے بگڑ بھی سکتی ہے اس دوران ایسے کسی بھی معاہدے سے گریز کریں ورنہ آپ کے معاملات اختلافات کی نذر ہو جائیں گے اسی طرح 4 جولائی تا 24 اگست کا عرصہ بھی اس کام کیلئے قطعی موافق نہ ہوگا بلکہ پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ٹوٹ سکتی ہیں وہ سرطان افراد جن کی شادیاں تاحال کسی بھی وجہ سے رکی ہوئی تھیں انشاءاللہ امسال انجام پذیر ہو جائیں گی مگر بہتر ہوگا آپ زحل کی رجعت کے ایام گزار کر ایسی تقریبات کا انعقاد کریں یا پھر زحل سے منسوبہ صدقہ نکاح سے قبل ضرور ادا کریں۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ کے خانہ مال کا حاکم شمس جنوری فروری ناقص رہتے ہوئے آپ کو مالی دباؤ کا شکار کر رہا ہے اخراجات میں اعتدال سے کام لیں 24 جنوری تا 14 اپریل کیریئر کا حاکم مریخ رجعت میں ہونے سے کاروباری معاملات میں دباؤ بڑھ جائے گا تیزی اور جذباتیت میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں 21 مارچ تا 21 اپریل شمس شرفی گھر ہونے سے رکی ہوئی پیمنٹس ملنا شروع ہو جائیں گی آپ قدرے آسودگی محسوس کریں گے اول الذکر باتوں کو ضرور مدنظر رکھیں 21 جون تا 23 اگست جہاں شمس کا اوج اور فرح آپ کو معاشی طور پر مستحکم ہونے میں مدد دیں گے وہیں 4 جولائی تا 24 اگست کیریئر کا حاکم وبال کے گھر ہونے سے آپ کے کئی بنتے کام بھی بگڑ سکتے ہیں آپ کو اچھی بری دونوں طرح کی صورتحال سے واسطہ ہوگا آپ کے پاس روپیہ تو آ رہا ہے مگر مزید کاروباری بہتری کے امکانات معدوم ہوں گے ایسے وقت کسی بھی نئے کاروبار کی ابتدا یا کاروبار میں وسعت سے گریز کریں بعداز 24 اگست حالات بہتری کی جانب گامزن ہوں گے۔ 23 ستمبر تا 24 اکتوبر اخراجات میں اعتدال از حد ضروری ہوگا ورنہ آپ معاشی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں 18 نومبر تا 27 دسمبر کیریئر کا حاکم شرف کے گھر ہونے سے آپ کیلئے ترقی کے نئے دروازے کھل رہے ہیں ایک بار پھر آپ کو شراکت داری میں کام کرنے کا موقع مل رہا ہے۔ ملازم پیشہ سرطان افراد کو امسال بعداز مئی کافی مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا مشتری کا وبال آپ کی ملازمت کیلئے شدید نقصان دہ ثابت ہوگا اس وبال سے بچاؤ کیلئے پہلے سے صدقات اور وظائف اپنے معمولات میں شامل کر لیں ورنہ آپ کو تا دیر جاب نہ مل سکے گی۔

**خصوصی احکامات:** 2012 مجموعی طور پر آپ کیلئے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا یہ نظام قدرت ہے جہاں غم ملتے ہیں وہیں خوشیاں بھی آپ کی راہ دیکھ رہی ہوتی ہیں آیئے شرف و ہبوط اوج وبال سیارگان امسال آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں اس کا ایک خصوصی جائزہ لیتے ہیں۔ 10 جنوری کو خانہ مال کا حاکم شمس ساتویں گھر حضیض میں ہونے سے جہاں آپ کے مالی معاملات تنگی کا شکار ہو رہے ہیں وہیں آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بھی مالی وجوہات کی بناء پر متاثر ہو رہے ہیں۔ 5 فروری کو زہرہ کا شرف خانگی معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے عین ممکن ہے ان ایام میں آپ والدہ یا خاندان کے افراد کے ہمراہ زیارات مقدسہ کو روانہ ہوں۔ ان ایام میں آپ کی دیرینہ خواہش کی تکمیل ہو سکتی ہے آپ دوستوں کے ساتھ خوب انجوائے کر رہے ہیں کسی جائیداد کی خرید و فروخت یا جائیداد کے حوالے سے دولت کا حصول ہوگا۔ 21 فروری کو نویں گھر عطارد کا ہبوط ہوگا اس کے آس پاس کی تواریخ میں بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں اگر بہ امر مجبوری سفر کرنا پڑے تو جعلی دستاویزات ہرگز ہرگز استعمال نہ کریں اور دوران سفر اپنی دستاویزات کا خاص خیال رکھیں۔ ان ایام میں آپ مذہبی معاملات میں گفتگو سے گریز کریں تو بہتر ہوگا۔ 7 اپریل کو کیریئر کے گھر خانہ مال کا حاکم شمس شرفیاب ہونے سے معاشی اور کاروباری استحکام ملے گا مگر ابھی مریخ کی رجعت ختم نہیں ہوئی اپنے کیریئر کے حوالے سے کسی بھی تبدیلی سے گریز کریں۔ مئی کو بارہویں گھر زہرہ کا اوج ہوگا آپ کے خفیہ دشمن مضبوط ہو رہے ہیں محتاط رہیں بیرون ملک مقیم افراد کیلئے بہتر جاب و رہائش کے اسباب بن رہے ہیں۔ آپ گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف ہیں 11 مئی کو بارہویں عطارد کا حضیض آپ کے خلاف جاری خفیہ سازشوں کو ناکامی سے دوچار کر دے گا بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں ان ایام میں امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں 11 جولائی کو طالع میں اوج شمس آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کر رہا ہے 8 ستمبر کا شرف عطارد بہن بھائیوں سے جاری کشیدگی کو ختم کر دے گا مگر محتاط رہیں آپ ایک بار پھر خفیہ سازشوں کی زد میں ہوں گے 10 اکتوبر کو عطارد کا اوج بچوں کے حوالے سے خوشخبری لا رہا ہے آپ کی اضافی آمدن کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ آپ ایک سے زیادہ جگہ سرمایہ کاری کے بارے میں سوچ رہے ہیں اگر آپ نے کوئی قرضہ اپلائی کیا ہے تو اس کے ملنے کے بھی قوی امکانات ہوں گے۔ 11 اکتوبر کو شمس کا ہبوط ہوگا گھر یا خاندان کے افراد کے ساتھ جھگڑا ہو سکتا ہے آپ کو گھریلو معاملات میں مالی نقصان کا سامنا ہوگا اس کے علاوہ خاندان کے کسی فرد کی وجہ سے بھی مالی نقصان ہو سکتا ہے ان ایام میں گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت سے گریز کریں۔ 25 اکتوبر کو زہرہ کا ہبوط عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر دے گا محتاط رہیں اس میں آپ کا کوئی دوست کافی منفی رول پلے کر رہا ہے دوستوں کے ساتھ وابستہ توقعات ٹوٹنے سے مایوسی ہو سکتی ہے۔ 22 دسمبر کو ساتویں مریخ کا شرف آپ کی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے مگر ایام عزا کو ضرور ملحوظ

خاطر رکھیں آپ کو شراکت داری کی آفر ہو سکتی ہے اور کام کاروبار کو وسعت دینے کیلئے یہ بہترین وقت اور موقع ہوگا امسال لگنے والے شمسی گرہن آپ کے افیئرز، اولاد اور امیگریشن کے معاملات کو متاثر کریں گے قمری گرہن جہاں آپ کی شخصیت عزت وقار کو متاثر کریں گے وہیں آپ کی ملازمت اور بیرون ملک قیام سے متعلقہ امور بھی اس سے متاثر ہوں گے سرطان افراد کو یہ خوبی قدرتی طور پر ملی ہوئی ہے کہ ان کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ شرفیاب ہو کر ان کی خواہشات کی تکمیل اور شخصیت میں نکھار کا باعث بنتا ہے وہیں ہر ماہ قمر در عقرب ان کی اضافی آمدن اولاد اور پرسنل افیئرز وغیرہ کو بھی متاثر کرتا ہے اگر آپ ہر قمر در عقرب میں قمر سے منسوبہ صدقہ ادا کریں تو زندگی کے ان پہلوؤں کو محفوظ بنا سکتے ہیں۔

**ورد خاص:** روزانہ ۹۸ مرتبہ (سلام قولاً من رب رحیم) تلاوت کریں بمعہ اول و آخر ۹۔۹ مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز جمعرات سوا کلو شکر درختوں کی جڑوں میں ڈالیں۔

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** ________ گولڈن، نارنجی
**عنصر:** ________ آتشی
**جواہر:** ________ ہیرا، البینیا
**بہترین شریک حیات:** ________ حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** ________ عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**دن:** اتوار **عدد:** ۱ 24 July to 23 Aug **حروف:** م، ٹ

**اہم نکات:** سال 2012ء آپ کیلئے نئی تبدیلیوں کا سال ہوگا اس سال کی سب سے اہم بات ستارہ مشتری کی بحالت وبال گیارہویں گھر آمد ہے جو کہ آپ کی خواہشات کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ ہوگی اس کے علاوہ چوتھے گھر راہو کی آمد بھی آپ کے مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگی چھٹے ساتویں کے حاکم کی شرفی گھر نشست گو کہ آپ کی ملازمت صحت اور شراکتی ازدواجی امور کیلئے بہترین ہے مگر فروری تا آخر جون اس کی رجعت بھی آپ کو متاثر کر سکتی ہے زحل کے علاوہ امسال مریخ، زہرہ اور عطارد کی رجعت بھی آپ کے حالات کو مدوجزر کا شکار رکھے گی امسال 2 قمری اور 2 شمسی گرہن ہونگے یہ گرہن آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم گزشتہ سال کی طرح امسال بھی شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے مگر جنوری میں یکے بعد دیگرے پہلے شمس کا حضیض اور پھر زحل کی رجعت آپ کی صحت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرے گی آپ کو امراض چشم، بخار، معدہ گلا اور گردش خون سے متعلقہ تکالیف سے واسطہ پڑ سکتا ہے اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں بعد از جون مشتری کے وبال کی وجہ سے آپ ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے اس حوالے سے صدقات دینا اور وظائف اپنے معمولات میں رکھنا ذہنی و قلبی سکون کا باعث ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** ابتدائے سال تا 21 مارچ طالع کا حاکم منفی پوزیشن میں ہوگا آپ طبیعت میں بے چینی محسوس کریں گے مگر محتاط رہیں اس کی وجہ سے آپ کی سماجی حیثیت متاثر نہ ہونے پائے اسی دوران 15 جنوری تا 9 فروری زہرہ کا شرف ہونے سے آپ عزیز و اقرباء کے ساتھ بہتر مراسم پیدا کر رہے ہیں 24 جنوری تا 14 اپریل خاندان یا والدہ کے ساتھ تعلقات کو انتہائی محتاط روی سے نبھائیں مریخ کی رجعت آپ کے مابین اختلافات پیدا کر سکتی ہے جذباتیت سے قطعی گریز کریں 9 فروری تا 6 مارچ زہرہ وبال زدہ ہونے سے بہن بھائیوں کے ساتھ اختلافات ہو سکتے ہیں جس سے آپ کی سماجی حیثیت متاثر ہونے کا خدشہ ہے اسی طرح آپ کے کاروباری معاملات بھی آپ کے شخصی وقار کو مجروح کر سکتے ہیں بعد از 4 اپریل حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی آپ کا کوئی دوست آپ کی بھرپور معاونت کر رہا ہے جولائی اگست میں آپ کا ستارہ عروج پر ہوگا مگر 4 جولائی تا 24 اگست ایک بار پھر اقرباء سے حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں بالخصوص والدہ سے 23 ستمبر تا 24 اکتوبر کا عرصہ آپ کی سماجی حیثیت کیلئے کڑا امتحان ہوگا عزیز و اقرباء کی جانب سے آپ پر بہتان تراشی ہو سکتی ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ، لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم مشتری گو کہ گذشتہ سال سے معتدل ہے مگر پانچویں راہو کی موجودگی نے آپ کو بچوں کے حوالے سے گوناگوں مسائل کا شکار رکھا ہے اس صورتحال سے سب سے زیادہ متاثر حاملہ خواتین ہوئی ہیں امسال بھی یہ صورتحال اگست ستمبر تک برقرار رہے گی دوسری جانب 12 جون سے مشتری بحالت وبال ہونے سے آپ کے مسائل میں ایک بار پھر اضافہ ہو جائے گا بچوں سے وابستہ آپ کی توقعات پوری نہ ہونے سے آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہیں بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات بھی آپ کی خاص توجہ کے طالب ہونگے اس حوالے سے صدقات پر خصوصی توجہ دیں امسال آپ کے بچے مسائل میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں۔

**سفر:** امسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر کرنا پڑ سکتے ہیں مگر 9 فروری تا 6 مارچ اور 4 اکتوبر تا 29 اکتوبر اس کے علاوہ 17 دسمبر تا آخر سال سفر سے گریز کریں اور 8 فروری تا 25 جون سفر سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات کی ادائیگی کو یقینی بنائیں اسی طرح بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد 24 جنوری تا 14 اپریل سفر سے گریز کریں تو بہتر ہوگا خدانخواستہ کسی حادثہ یا جھگڑے سے واسطہ پڑ سکتا ہے اسی طرح 4 جولائی تا 24 اگست کا عرصہ بھی آپ کیلئے قطعی موافق نہ ہوگا ان ایام میں سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں وگرنہ سوائے ناکامی کچھ ہاتھ نہ آئے گا اور گرہن کے ایام میں بھی سفر سے قطعی گریز کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے اسد بچوں کو 9 فروری تا 6 مارچ اور 4 تا 29 اکتوبر مشکلات پیش آ سکتی ہیں باقی سال تقریباً بہتر رہے گا اور

اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو 24 جنوری تا 14 اپریل اور 4 جولائی تا 24 اگست مالی طور پر یا سفری معاملات کی وجہ سے تعلیمی میدان میں مشکلات پیش آئیں گی مریخ سے منسوبہ صدقات دے کر آپ اس صورتحال سے بچ سکتے ہیں۔

**منگنی، شادی:** امسال آپ کو منگنی وغیرہ کے حوالے سے سیارگان کی بہتر پوزیشن میسر نہ ہوگی گزشتہ سال سے آپ کے پانچویں گھر راہو کی موجودگی کی وجہ سے بات بنتے بنتے بگڑ جاتی ہے امسال بھی گو کہ پانچویں کا حاکم مشتری وسط سال تک معتدل ہوگا مگر راہو کی موجودگی آپ کی راہ میں رکاوٹ ہوگی گو کہ بعد از اگست راہو یہاں سے نکل جائے گا مگر جون سے آخر سال تک مشتری وبال کے گھر ہونے سے آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی بالخصوص پسند کی جگہ منگنی کروانے کے خواہشمند افراد کو مایوسی ہوگی اس دوران طے کی گئی نسبتیں خدانخواستہ ٹوٹنے کے قوی امکانات ہونگے شادی وغیرہ کے حوالے سے اکتوبر تک حالات آپ کے موافق ہونگے وہ اسد افراد جن کی شادی تاحال نہیں ہوئی امسال انشاء اللہ انجام پذیر ہو جائے گی دوسری شادی کے خواہشمند افراد بھی کامیابی سے ہمکنار ہونگے البتہ آپ کو ہدایت کی جاتی ہے 8 فروری تا 25 جون شادی جیسی تقریبات سے قبل زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں۔

**معیشت کیریئر روزگار:** اسد کے ملازم پیشہ افراد کیلئے امسال نئی اور بہتر جاب کے امکانات ہونگے یا سابقہ نوکری میں ترقی مل سکتی ہے اپنا کاروبار کرنے والے افراد کیلئے سال کے آغاز میں ہی کیریئر کا حاکم شرفیاب ہونے سے بہترین کاروباری مواقع میسر ہونگے 15 جنوری تا 9 فروری کا عرصہ آپ کیلئے خاصی اہمیت کا حامل ہوگا مگر 9 فروری تا 6 مارچ کیریئر کا حاکم وبال زدہ ہوگا دوسری طرف خانہ مال کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے آپ کو شراکت داری میں مالی نقصان کا اندیشہ ہے ان ایام میں تحریری معاہدوں یا چیک وغیرہ لکھنے سے قطعی گریز کریں ورنہ آپ کی معاشی پوزیشن کو شدید نقصان پہنچ سکتا ہے۔ اس کے علاوہ چھ مارچ تا آٹھ اگست کا عرصہ بھی آپ کیلئے انشاء اللہ موافق ہوگا آپ کو کم تا 28 جون رجعت زہرہ کی وجہ سے کاروباری معاملات میں تاخیر یا التوا کا سامنا ہو سکتا ہے البتہ 4 تا 29 اکتوبر کاروباری سرگرمیاں سست روی کا شکار رہیں گی اس دوران کسی نئے کاروبار یا گذشتہ کاروبار میں توسیع سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد بھی ملازمت کی تبدیلی سے گریز کریں ورنہ آپ کا کیریئر داؤ پر لگ سکتا ہے۔

**خصوصی احکامات:** گو کہ اسد افراد کی ساڑھ ستی گزرے کافی عرصہ ہو چکا ہے مگر ابھی تک خانہ مال زحل کے دباؤ میں ہونے کی وجہ سے آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم نہیں ہوسکی ہے اکثر اسد افراد شراکت داری میں سسٹم چلا رہے ہیں امسال بھی حالات کچھ ایسے ہی نظر آ رہے ہیں البتہ اکتوبر میں آپ کا خانہ مال زحل کے اثرات سے نکل جائے گا دوسری طرف مشتری آپ کے کیریئر کے گھر جون تک رہے گا اور بعد از جون گیارہویں گھر وبال زدہ ہونے سے آپ کی خواہشات کی راہ میں رکاوٹ بن جائے گا دوستوں سے اختلافات پیدا ہو رہے ہیں اپنی خواہشات کو محدود رکھنا بہتر ہوگا امسال ہونے والا مئی کا شمسی گرہن اور نومبر کا قمری گرہن بالخصوص آپ کی شخصیت اور خواہشات کو متاثر کر سکتے ہیں جون کا قمری اور نومبر کا شمسی گرہن آپ کے خاندان، بچوں اور اضافی آمدن سے متعلقہ معاملات کے علاوہ آپ کے شخصی وقار کو بھی متاثر کر سکتے ہیں ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں امسال 24 جنوری تا 14 اپریل خانہ مال میں مریخ کی رجعت اخراجات میں تیزی پیدا کر دے گی فضول خرچی سے قطعی گریز کریں ان ایام میں خرچہ کے حوالے سے پیشگی منصوبہ بندی کرنا بہتر ہوگا امسال باقی سیارگان مراتب فلکی سے گزرتے ہوئے آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے آئیے جائزہ لیتے ہیں۔ 10 جنوری کو شمس کا حضیض آپ کی ملازمت صحت اور شخصی وقار کو متاثر کر سکتا ہے محتاط رہیں 5 فروری کو آٹھویں زہرہ کا شرف شراکتی مالی معاملات میں بہتری لا رہا ہے قرضہ کے خواہشمند افراد کیلئے قرضہ کا حصول ممکن ہوگا عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات میں بہتری آئے گی وراثت سے متعلقہ مسائل کا حل ممکن ہوگا 21 فروری کو ساتویں عطارد کا ہبوط ہوگا کسی بھی وراثتی تحریر سے گریز کریں شراکت داری میں جاری کاروبار میں اکاؤنٹس کا خاص خیال رکھیں آپ سے تحریری یا تقریری غلطی کا امکان ہے دوستوں اور بہن بھائیوں سے بحث مباحثہ کسی بھی صورت آپ کیلئے مفید نہ ہوگا 7 اپریل کو طالع کے حاکم شمس کا شرف آپ کے شخصی وقار میں بلندی کا باعث ہوگا معاشرے میں آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ ہو رہا ہے 2 مئی کو گیارہویں اوج زہرہ دوستوں اور اقرباء سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کر دے گا آپ کافی مطمئن نظر آ رہے ہیں معاملات آپ کی خواہشات کے عین مطابق چل رہے ہیں 11 مئی کو عطارد کا حضیض آپ کے مابین کھچاؤ پیدا کر رہا ہے آپ کاروباری معاملات میں الجھے ہوئے ہیں ان ایام میں کاروباری معاہدوں سے گریز کریں۔ 11 جولائی کو بارہویں گھر شمس کا اوج خفیہ دشمنوں کے خلاف آپ کی فتح کا ضامن بن کے آ رہا ہے بیرون ملک مقیم افراد کیلئے بہتر جگہ کا حصول ممکن ہوگا امیگریشن اپلائی کرنے کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے وہ افراد جن کے خلاف مقدمات چل رہے ہیں انہیں سزا ہو سکتی ہے محتاط رہیں۔ 8 ستمبر کو خانہ مال میں عطارد کا شرف ہوگا آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے اور اس میں آپ کے دوست بھرپور کردار ادا کر رہے ہیں آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی 18 اکتوبر کو اوج عطارد آپ کی معاشی پوزیشن میں مزید بہتری کا باعث ہوگا آپ کیلئے سب پرایئے روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا ان ایام میں گھر کی تبدیلی انتہائی سعد اثرات کی حامل ہوگی والدہ یا خاندان کے افراد کی جانب سے آپ کی بھرپور معاونت ہو رہی ہے۔ 11 اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط بہن بھائیوں سے شدید اختلافات کو ظاہر کر رہا ہے خود کو کنٹرول میں رکھیں آپ کسی تہمت یا الزام کی زد میں آسکتے ہیں ان ایام میں تقسیم جائیداد جیسے مسائل آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ 25 اکتوبر کو خانہ

مال میں زہرہ کا ہبوط کاروباری معاملات میں مالی نقصان کی نشاندہی کر رہا ہے اسی طرح کسی عزیز کی وجہ سے یا تقسیم جائیداد کی وجہ سے بھی مالی نقصان ہو سکتا ہے ایسے ایام میں اس طرح کے معاملات کو التواء میں ڈالنا بہتر ہوگا۔ 22 دسمبر کو چھٹے گھر مریخ کا شرف جہاں آپ کیلئے بہتر ملازمت اور اچھی صحت کی نوید لا رہا ہے وہیں آپ کی ظاہری مخالفتوں میں بھی اضافہ ہو جائے گا والدہ کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی کسی بہتر اور بڑے گھر کا حصول ممکن ہوگا آپ مزید پراپرٹی خرید رہے ہیں اسی طرح حسب خواہش بہتر سواری کا حصول بھی ممکنہ دگا آپ کو امسال پیش آنے والے تقریباً تمام اہم واقعات سے آگاہ کر دیا گیا ہے امید کرتا ہوں کہ ان سب باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ اس سال کا پروگرام بہتر انداز میں ترتیب دے سکیں گے اور یہ تحریر آپ کیلئے نقصانات اور پریشانیوں سے بچاؤ کا باعث ہوگی۔

**ورد خاص:** روزانہ بعداز فجر 815 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک (نعم المولیٰ وَنِعْمَ النصیر)۔ (الانفال آیت ۴۰)

**صدقہ:** بروز منگل ۹۰۰ گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں اور بعداز جون کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر ویرانے میں ڈالیں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** ______ گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** ______ خاکی
**جواھر:** ______ گومیدک، زرد عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** ______ جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** ______ قوس، حوت، جوزا

**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 24 Aug to 23 Sep **حروف:** پ، غ

**اھم نکات:** برج سنبلہ سے متعلقہ افراد گذشتہ تقریباً چار سال سے ساڑھ ستی میں مبتلا ہیں آپ کو زحل کے اثرات کی وجہ سے کئی قسم کی رکاوٹوں اور بندشوں کا سامنا ہے جیسا کہ گذشتہ سال بھی بتایا گیا تھا زحل آپ کے خانہ مال میں اپنے شرفی برج میں ہے مگر اس صورتحال سے صرف وہ لوگ فائدہ حاصل کر سکیں گے جن کے زائچہ پیدائش میں زحل سعد حالت میں ہوگا امسال بھی حالات کچھ زیادہ مختلف نہیں ہونگے اکتوبر تک زحل یہیں قیام کرے گا اس سال کی سب سے اہم بات ستارہ مشتری کی آپ کے کیریئر کے گھر جون میں بحالت وبال آمد ہے جو کہ آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگی اس کے علاوہ طالع میں مریخ کی رجعت اور بعدازاں خانہ مال میں وبال دوسرے نویں کے حاکم زہرہ کی رجعت بھی آپ کے مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگی امسال ہونے والے گرہن بھی آپ کو خاصہ متاثر کریں گے مزید تفصیلات اگلی سطور میں پڑھیں۔

**صحت:** اکثر سنبلہ افراد کو گذشتہ سال سے معدہ اور کمر کی تکالیف کی شکایت رہی ہے یہ سب اعصابی تناؤ اور ڈپریشن کی وجہ سے ہے امسال بھی آپ کو انہی تکالیف سے واسطہ رہے گا خود کو زیادہ سے زیادہ پرسکون رکھنے کی کوشش کریں اس سلسلہ میں روحانی تدارک یا زحل سے منسوبہ صدقات آپ کی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب کریں گے آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ بھی زحل ہی ہے اور 8 فروری تا 25 جون رجعت میں رہتے ہوئے آپ کی صحت پر منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا۔

**سماجی تعلقات:** امسال سماجی تعلقات کے حوالے سے آپ کو کافی اتار چڑھاؤ کا سامنا ہوگا مریخ آغاز سال سے ہی آپ کے طالع میں ہوگا 24 جنوری سے اس کی رجعت آپ کے مزاج میں تیزی پیدا کر دے گی بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب سے تعلقات میں خاص احتیاط کریں 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل آپ کے طالع کا حاکم ہبوطی گھر رہتے ہوئے آپ کی شخصیت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرے گا آپ کو بالخصوص اپنے شراکتی ازدواجی معاملات کی وجہ سے مشکلات کا سامنا ہوگا محتاط رہیں ورنہ بات بڑھنے سے آپ کا سماجی وقار بری طرح مجروح ہو سکتا ہے 14 اپریل تک مریخ کی رجعت کی وجہ سے آپ کے مزاج میں موجود تیزی آپ کی شخصیت کو بری طرح متاثر کر سکتی ہے۔ 4 جولائی سے تیسرے گھر کا حاکم مریخ وبال میں آنے سے بہن بھائیوں یا عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات شدید کشیدہ ہو سکتے ہیں جو کہ 24 اگست تک جاری رہیں گے 2 تا 17 ستمبر کو عطارد کا شرف آپ کو اپنی سماجی پوزیشن بہتر کرنے کا موقع فراہم کر رہا ہے 17 ستمبر تا 6 اکتوبر کا عرصہ آپ کیلئے ایک بار پھر آزمائش کا دور ہوگا اس کے بعد حالات بہتری کی جانب گامزن ہونگے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زحل امسال شرفی گھر ہوگا وہ سنبلہ افراد جو تا حال نعمت اولاد سے محروم ہیں انشاءاللہ امسال انہیں گوہر مقصود مل جائے گا امسال آپ کے ہاں پیدا ہونے والے بچے انتہائی خوش قسمت ہونگے۔ حاملہ خواتین کو 24 جنوری تا 25 جون بوجہ رجعت زحل خاص احتیاط کرنا ہوگی ورنہ پریشانی ہو سکتی ہے۔ انعامی بانڈ کے شائق افراد کا امسال کوئی بڑا انعام لگ سکتا ہے مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**سفر:** امسال بھی آپ کے کئی ایک نزدیکی سفر ہونگے مگر 24 جنوری تا 14 اپریل اور 4 جولائی تا 24 اگست سفروں سے گریز کرنا بہتر ہوگا ورنہ دوران سفر کسی جھگڑے یا حادثے کا قوی امکان ہوگا خاص احتیاط کریں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے 15 جنوری تا 9 فروری 6 مارچ تا 8 اگست 29 اکتوبر تا 23 نومبر کا عرصہ موافق وقت ہوگا البتہ 9 فروری تا 6 مارچ اور 4 تا 29 اکتوبر کے عرصہ میں سفر سے گریز کریں اس کے علاوہ ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے بھی گریز کریں ورنہ سوائے ضیاع کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ امیگریشن اپلائی کرنے والے سنبلہ افراد 23 ستمبر تا 24 اکتوبر اور 18 نومبر تا آخر سال ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** سنبلہ بچوں کو امسال 24 جنوری تا 14 اپریل اور 4 جولائی تا 24 اگست مشکلات کا سامنا ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے سنبلہ

افراد کو امسال وقفے وقفے سے مشکلات کا سامنا سارا سال کرنا پڑے گا آپ جمعہ کے دن چھ سو گرام چینی کا صدقہ ضرور ادا کریں اور سورہ الانفال آیت ۴۰ روزانہ ۹۵ مرتبہ صبح وشام ورد کریں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** امسال آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات تقریباً تمام سال آپ کیلئے مسائل کا باعث ہونگے بالخصوص 12 جنوری کو مشتری آپ کے دسویں گھر حالت حضیض میں ہوگا اب کسی بھی قسم کی شراکت سے گریز کریں وگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے امسال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں اس کے علاوہ بھی اتار چڑھاؤ آئیں گے 15 جنوری کو ساتویں شرفی گھر زہرہ آنے سے نو فروری تک آپ کے تعلقات انتہائی خوشگوار رہیں گے آپ خانگی ازدواجی زندگی سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں مگر 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل آپ کے مابین کئی ایک غلط فہمیاں پیدا ہوجائیں گی اپنی سوچ کو مثبت رکھیں اور گفتگو میں احتیاط کریں وگرنہ آپ کی وجہ سے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے بعد از جون حالات ایک بار پھر بری طرح خراب ہونگے حد درجہ محتاط رہیں اس حوالہ سے قبل از وقت روحانی سدباب ضرور کرلیں مجموعی طور پر امسال آپ کے حالات ناگفتہ بہ ہونگے۔

**منگنی، شادی:** امسال آپ کی منگنی طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے۔ البتہ 8 فروری تا 25 جون بوجہ رجعت زحل بات بنتے بنتے بگڑ بھی سکتی ہے بہتر ہوگا ایسے کسی بھی سلسلے سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کرلیں شادی نکاح کے خواہشمند افراد کو امسال خاص طور پر متنبہ کیا جاتا ہے امسال ایسی تقریبات سے گریز کریں وگرنہ آپ کا نیا رشتہ تلخیوں کا شکار ہوکر ختم ہوسکتا ہے پہلے سے طے شدہ معاہدے بھی شدید خطرات کی زد میں ہونگے محتاط رہیں۔

**معیشت کیریئر روزگار:** جیسا کہ اولین سطور میں بتایا گیا تھا زحل آپ کے خانہ مال میں شرفی حالت میں گذشتہ سال سے موجود ہے مگر اس سے بھرپور فائدہ صرف وہ افراد اٹھاسکیں گے جن کے زائچہ پیدائش میں زحل مثبت حالت میں ہوگا سال کی ابتدا میں خانہ مال کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہوگی مگر 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ ہبوطی گھر ہونے سے آپ کے کیریئر پر انتہائی منفی اثرات مرتب ہونگے بالخصوص شراکت داری میں کام کرنے والے سنبلہ افراد کو خاصی دگرگوں صورتحال کا سامنا ہوگا ان ایام میں کسی بھی نئے کاروباری منصوبے پر سرمایہ کاری نہ کریں آپ کیلئے دو تا 19 ستمبر اور 15 نومبر تا 12 دسمبر کا عرصہ بہتر ہوگا ملازمت پیشہ افراد وکیل وبالخصوص 17 ستمبر تا 29 اکتوبر کا عرصہ خاصہ مشکل ہوگا جلد بازی میں جاب کے بارے میں کوئی فیصلہ نہ کریں وگرنہ دوبارہ جاب ملنا مشکل ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** آپ گذشتہ کئی سال سے ساڑھ ستی کا شکار ہیں سال 2012 بھی آپ کیلئے ایک مشکل سال ثابت ہوگا آپ کو بہت ہمت اور تدبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا گو کہ حالات سے لڑتے لڑتے آپ تھک چکے ہیں وہ افراد جنہوں نے تاحال ساڑھ ستی کا کوئی روحانی تدارک نہیں کیا ہے وہ امسال ابتدا میں ہی اس حوالے سے کوئی پیش بندی ضرور کرلیں تاکہ بطفیل محمد وآل محمد پروردگار کی امان میں رہیں سال کی ابتدا میں ہی 10 جنوری پانچویں شمس کا حضیض بچوں سے منسوبہ مسائل کی نشاندہی کررہا ہے ان کے وراثتی یا شراکتی معاملات آپ کی خاص توجہ کے طالب ہونگے۔ خدانخواستہ کسی بچے کو قرض کی ادائیگی کی مد میں قید وبند کی صعوبتیں برداشت کرنا پڑ سکتی ہیں۔ پانچ فروری کو ساتویں زہرہ کا شرف آپ کی خانگی ازدواجی خوشیوں کو دوبالا کردے گا آپ کو شراکت داری کی آفر ہورہی ہے مگر محتاط رہیں کیونکہ چند ہی یوم بعد 21 فروری کو یہیں عطارد کا ہبوط ہونے سے آپ کے مابین اختلافات پیدا ہوجائیں گے اسی طرح آپ کو اپنی ازدواجی زندگی کو بھی بہت محتاط انداز میں چلانا ہوگا آپ کے مابین چھوٹی چھوٹی باتیں بڑی بن رہی ہیں اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے گو کہ تین مارچ کو عطارد (R) گھر چلا جانے سے آپ کے حالات میں بہتری رونما ہوگی مگر یہ صورتحال بھی عارضی ثابت ہوگی کیونکہ 24 مارچ تا 17 اپریل کو آٹھویں شرف شمس ہونے سے آپ کے وراثت اور شراکتی مالی امور میں بہتری کے آثار نمایاں ہونگے مگر دوسری طرف قرض خواہ بھی آپ پر اپنا دباؤ بڑھا دیں گے 2 مئی کو خانہ مال کا حاکم کیریئر کے گھر اوج پذیر ہوگا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں نئے کاروباری منصوبوں کی ابتداء یا کاروبار کی تبدیلی کیلئے یہ بہترین وقت ہے 11 مئی کو عطارد کا حضیض کاروباری معاملات میں آپ کے کسی غلط فیصلے کی نشاندہی کررہا ہے محتاط رہیں ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ بھی اپلائی نہ کریں اور نہ ہی سسرالی عزیز واقارب سے بحث مباحثہ کریں وگرنہ آپ کا شخصی وقار بری طرح مجروح ہوسکتا ہے 4 جولائی تا 24 اگست مریخ آپ کے خانہ مال میں بحالت وبال ہوگا آپ کو اخراجات میں تیزی کا سامنا ہوگا مالی معاملات میں کام بنتے بنتے بگڑ سکتے ہیں مالی لین دین کے حوالے سے کسی بھی شخص سے جھگڑا کرنے سے گریز کریں عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ اسی دوران گیارہویں شمس کا اوج جہاں دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لائے گا وہیں آپ کے خفیہ دشمن بھی مضبوط ہورہے ہیں محتاط رہیں کسی تنازعہ کے سبب آپ قانونی شکنجے میں پھنس سکتے ہیں۔ 8 ستمبر کو شرف عطارد طالع میں ہونے سے جہاں آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا وہیں رزق کے نئے اسباب بھی میسر آئیں گے آپ کاروباری ترقی کے بارے میں سوچ رہے ہیں مگر محتاط رہیں 17 ستمبر تا 6 اکتوبر عطارد وبال زدہ ہوگا کاروباری معاملات میں کوئی بھی چیک دینے یا حیثیت سے بڑا معاہدہ کرنے سے آپ مالی مشکلات سے دوچار ہوسکتے ہیں بعد از 6 اکتوبر حالات آپ کے موافق ہونگے آٹھ اکتوبر کو عطارد کا اوج بہن بھائیوں سے جاری گذشتہ تناؤ کی کیفیت ختم ہوجائے گی حالات تیزی سے نارمل ہورہے ہیں آپ کا کوئی عزیز آپ کے کیریئر کیلئے کوشاں ہے۔ 11 اکتوبر کو

خانہ مال میں شمس کا ہبوط آپ کے مالی معاملات کو متاثر کرسکتا ہے۔ اور یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش ہو سکتی ہے گو کہ دشمن کامیاب ہوتے نظر آرہے ہیں مگر بدنامی بھی ان کا مقدر بن سکتی ہے 25 اکتوبر کو طالع میں زہرہ کا ہبوط دوستوں سے وابستہ خواہشات کو شکستہ کردے گا محتاط رہیں مالی لین دین کی وجہ سے آپ کی عزت وتوقیر پر حرف آسکتا ہے دوستوں کے ساتھ تعلقات میں احتیاط برتیں زیادہ توقعات نہ رکھنا بہتر ہوگا 22 دسمبر کو پانچویں مریخ کا شرف بچوں کی جانب سے خوشی وکامرانی لے کر آرہا ہے عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات میں مزید بہتری آئے گی آپ کا کوئی دیرینہ وراثتی مسئلہ حل ہوسکتا ہے جیسا کہ گذشتہ سطر میں بتایا جاچکا ہے مشتری جو کہ آپ خانگی وشراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم ستارہ ہے 12 جون تا آخر سال آپ کے کیریئر کے گھر حالت وبال میں ہوگا اس کے اثرات کی وجہ سے امسال آپ کو خانگی شراکتی وازدواجی معاملات میں انتہائی مشکل حالات کا سامنا ہوگا آپ کے خاندان کے افراد کی جانب سے آپ کے کاروباری معاملات کی جانب انگلیاں اٹھائی جائیں گی اور اگر آپ نے سمجھداری کا مظاہرہ نہ کیا تو آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کا اختتام ہوسکتا ہے حد درجہ محتاط رہیں اور امسال شراکت داری سے گریز کرنا بہتر ہوگا مجموعی طور پر یہ سال 2012ء آپ کیلئے ایک کڑے امتحان کا سال ہے پروردگار آپ کا حامی وناصر ہو۔

**ورد خاص:** روزانہ دعائے ردنحوست سیارگان 9 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول وآخر 9،9 مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں اور جون سے بروز جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر پرندوں یا جانوروں کو بھی ڈالیں۔

**برج:** میزان **LIBRA** **سیارہ:** زہرہ



**رنگ:** ________ نیلا، فیروزی مائل سبز، نارنجی

**عنصر:** ________ ہوا

**جواہر:** ________ ہیرا، اوپل

**بہترین شریک حیات:** ________ دلو، جوزا

**ناموافق ساتھی:** ________ جدی، حمل

**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** ٦ **24 Sep to 23 Oct** **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** سال 2011 آپ کے لئے ملے جلے رجحانات کا حامل رہا ہے جیسا کہ آپ جانتے ہیں آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور سے گزر رہے ہیں اور حالات کافی سخت جا رہے ہیں امسال اکتوبر میں ساڑھ ستی کے تیسرے دور کا آغاز ہوجائے گا دوسری طرف بعد از جون مشتری نویں گھر بحالت وبال آجانے سے مزید ابتری پیدا ہوگی مشتری کی تیسری پانچویں نظر آپ کی خواہشات اور شخصی وقار کو متاثر کر سکتی ہے طالع کے حاکم زہرہ کی رجعت اور طالع میں مریخ کا وبال بھی آپ کو کافی متاثر کر سکتے ہیں اسی طرح امسال بھی طالع میں زحل کی رجعت آپ کی کردار کشی کروا سکتی ہے امسال ہونے والے گرہن آپ کے معاشرتی معاشی معاملات پر خاصے منفی اثرات مرتب کریں گے۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حاکم مشتری سال کے پہلے چھ ماہ آپ کے زائچے کے آٹھویں گھر رہتے ہوئے آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار رکھے گا۔ اس کے علاوہ 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل چھٹے گھر عطارد کی موجودگی آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کی نشاندہی کر رہی ہے بعد از 12 جون تا آخر سال مشتری کی وبال زدہ کیفیت آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھے گی آپ پٹھوں اور ٹانگوں کی تکلیف میں مبتلا ہیں اس حوالے سے قبل از وقت مشتری سے منسوبہ روحانی تدارک کرلینا بہتر ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں 8 فروری تا 25 جون طالع میں زحل کی رجعت 4 جولائی تا 24 اگست طالع میں مریخ کی وبالی کیفیت 17 ستمبر تا 24 اکتوبر بالترتیب طالع میں عطارد کا وبال اور شمس کا ہبوط یہ وہ تمام عوامل ہیں جو آپ کی شخصیت پر بدترین اثرات مرتب کریں گے زحل کی رجعت خاندان والوں کی جانب سے آپ کی عزت پر حملوں کی نشاندہی ہے۔ ان ایام میں خصوصی احتیاط سے کام لینا بہتر ہوگا والدہ سے اختلافات سے قطعی گریز کریں اس کے علاوہ آپ کے بچے اور پرسنل افیئرز بھی آپ کی بدنامی کا باعث بن سکتے ہیں زحل کی تیسری نظر پہلے ہی بہن بھائیوں اور عزیز واقرباء سے تعلقات کشیدہ کئے ہوئے ہے اس میں مزید اضافہ ہوسکتا ہے مریخ کا طالع میں وبال آپ کے مزاج میں تیزی پیدا کر رہا ہے جسکی وجہ سے آپ کے ازدواجی معاملات بگڑ رہے ہیں خود کو کنٹرول میں رکھیں۔ یکم تا 28 جون زہرہ کی رجعت اور 12 جون سے مشتری کا وبال آپکی دشواریوں میں انتہائی اضافہ کردیں گے معاملات آپ کے کنٹرول سے باہر ہو رہے ہیں اگر آپ نے احتیاط سے کام نہ لیا تو آپ کے سماجی تعلقات بہت زیادہ متاثر ہوں گے۔ بہرحال سماجی تعلقات کے حوالے سے یہ سال کسی امتحان سے کم نہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ، لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زحل ہے جو کہ گزشتہ سال سے طالع میں شرفی گھر میں موجود ہے زحل کی یہ کیفیت بچوں کے حوالے سے آپ کے لئے خوشخبری لاسکتی ہے اولاد کے خواہشمند میزان افراد کے لئے حسب خواہش اولاد کا حصول ممکن ہوگا البتہ میزان کی حاملہ خواتین کو زحل کی رجعت کے ایام میں احتیاط سے کام لینا ہوگا مجموعی طور پر یہ سال بچوں کے حوالے سے ایک پرسکون سال ہوگا۔ امسال آپ کا کوئی پلاٹ وغیرہ بذریعہ قرعہ اندازی نکل سکتا ہے انعامی بانڈ وغیرہ کے خواہشمند افراد کو بھی گوہر مقصود مل سکتا ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** ابتدائے سال یعنی 24 جنوری سے آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی تلخیوں کا شکار ہو رہی ہے دراصل آپ کے معاملات میں بیرونی مداخلت ہو رہی ہے۔ 14 اپریل تک مریخ کی رجعت آپ کی مشکلات میں اضافہ کرتی رہے گی اگرچہ اس دوران سازش کرنے والوں کو منہ کی کھانی پڑے


حیدری بکس اینڈ DVD سنٹر Z بلاک بالمقابل ایجوکیٹر سکول مدینہ مارکیٹ DHA لاہور آغا علی حیدری۔ فون۔ 0300-4419206,03214744325

گی آپ کے تعلقات بہر حال کشیدہ رہیں گے اسی دوران 21 مارچ تا 20 اپریل دوستوں کی جانب سے بھی بہتری کے لئے بھرپور کاوشیں ہونگی بعد از اپریل حالات میں بہتری آئے گی 14 جولائی تا 24 اگست حالات ایک بار پھر قابو سے باہر ہو نگے آپ کی جذباتیت وغصہ آپ کو شدید نقصان پہنچا سکتے ہیں آپ کے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کی شراکت داری سے گریز کریں ستمبر سے حالات بہتری کی جانب گامزن ہو نگے آپ کو اپنے تعلقات از سر نو تعمیر کرنے کا موقع مل رہا ہے 18 نومبر تا 27 دسمبر کا عرصہ اس حوالہ سے سال کا بہترین وقت ہوگا آپ نئی شراکت داری پر غور کر رہے ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** میزان بچوں کو امسال تعلیمی حوالے سے خاصی مشکلات پیش آ سکتی ہیں سال کے پہلے نصف راہو اور آخری نصف مشتری کی وجہ سے آپ کی پڑھائی متاثر ہو سکتی ہے اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا ایک تو زحل کی ساڑھ ستی آپ کے ہر معاملے میں رکاوٹیں کھڑی کر رہی ہے دوسری جانب نویں کا حاکم عطارد بھی آپ کی مشکلات میں اضافہ کر رہا ہے۔ امسال 5 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل 10 مئی تا 23 مئی 17 ستمبر تا 6 اکتوبر کسی بھی قسم کے تحریری یا زبانی امتحانات انتہائی محتاط رہتے ہوئے دیں کسی بڑی غلطی کے واضح امکانات ہیں۔

**سفر:** امسال آپکو زمینی سفروں میں رکاوٹوں کا سامنا رہے گا باوجود کوشش کے آپکو اپنے پروگرام کئی بار ملتوی کرنا پڑیں گے بعد از جون اختیار کیے گئے سفر مطلوبہ نتائج سے خالی ہو نگے۔ بیرون ملک سفر کرنے والے افراد کو بھی 5 تا 3 مارچ اور 17 اپریل با لخصوص اور 10 تا 23 مئی، 17 ستمبر تا 6 اکتوبر بالعموم سفر سے گریز کرنا ہوگا اور ان ایام میں کسی بھی قسم کے بوگس دستاویزات استعمال نہ کریں ورنہ پکڑے جائیں گے اور نہ ہی ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کریں اسکے علاوہ باقی سال بہتر وقت ہوگا با لخصوص 2 تا 17 ستمبر اور 15 نومبر تا 12 دسمبر کا عرصہ خصوصی موافق ہوگا۔

**منگنی، شادی:** امسال آپکو منگنی وغیرہ کے لیے کئی مواقع میسر آئیں گے 8 فروری تا 25 جون آپکی نسبت طے ہونے میں تاخیر ضرور ہو سکتی ہے مگر بہر حال آپ مطلوبہ نتائج حاصل کر لیں گے اکثر میزان افراد پسند کی جگہ منگنی وغیرہ کے خواہشمند ہو نگے اور آپ کامیاب بھی ہو سکتے ہیں۔ امسال آپ کی شادی ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں مگر زندگی کے اس اہم ترین کام کے لیے آپ کو درست وقت کا انتخاب کرنا ہوگا 9 فروری تا 6 مارچ کی گئی شادیاں خلوص سے خالی ہوں گی گریز کریں 24 جنوری تا 14 اپریل بیت الزوج کا حاکم رجعت میں ہونے سے آپکی شادی رکی ہوئی ہے اگر آپ نے جذباتیت کا مظاہرہ کیا تو یہ رشتہ ختم بھی ہو سکتا ہے بعد ازاں حالات بہتر ہو نگے۔ البتہ 4 جولائی تا 24 اگست کا عرصہ بھی نکاح وغیرہ کے لیے قطعی موافق نہ ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں بعد ازاں اختلافات کی نذر ہونگی اور آپکی عزت و وقار اور مالی حیثیت کے لیے نقصان دہ ثابت ہونگی اسکے بعد حالات آپکے موافق ہو نگے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** تمام بروج میں آپ وہ خوش نصیب ہیں جن کے کیریئر کا حاکم ستارہ ہر ماہ شرف یاب ہو کر آپ کے کیریئر پر مثبت اثرات مرتب کرتا ہے مگر دوسری طرف ہر ماہ اسکا ہبوط بھی ہوتا ہے۔ اگر آپ ہبوط قمر یعنی ہر قمر در عقرب میں صدقہ دینا اپنا معمول بنالیں تو اس کے منفی اثرات سے بچ سکتے ہیں اسی طرح شرف قمر کی لوح بھی آپ کو بھرپور فائدہ دے سکتی ہے اسی طرح قمری گرہن کے ایام کو بھی بالخصوص مد نظر رکھا کریں تا کہ آپکا کیریئر محفوظ رہ سکے امسال دو قمری گرہن بالترتیب جون اور نومبر میں ہو نگے ان ایام میں صدقہ اور نماز آیات کی ادائیگی ضرور کریں۔ اسکے علاوہ 21 جون تا 23 جولائی کا عرصہ آپکے لیے بہترین ثمرات لے کر آ رہا ہے آپکے کیریئر میں حسب خواہش ترقی ہو سکتی ہے اور اپنا کاروبار کرنے والے حضرات بھی حسب خواہش کاروبار کو وسعت دے سکیں گے۔ ملازم پیشہ افراد کو جون سے آخر سال تک شدید مشکلات کا سامنا ہوگا آپکو یہ عرصہ انتہائی تحمل سے گذارنا ہوگا کیونکہ دوسری جانب آپ ساڑھ ستی کا بھی شکار ہیں۔ اکتوبر میں زحل آپکے خانہ مال میں آ جانے سے آپ مالی تنگی کا شکار ہو جائیں گے۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ کو اولین سطور میں بتایا جا چکا ہے آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور سے گذر رہے ہیں آپ کا یہ دور اکتوبر میں ختم ہو جائے گا اور آپ تیسرے دور میں داخل ہو جائیں گے جو کہ تقریباً 2-1/2 سال تک جاری رہے گا زحل آپکے خانہ مال میں منفی پوزیشن کا حامل ہوگا اس لیے آپ کو امسال ہی اپنی معاشی صورتحال کی بہتری کیلئے خصوصی کاوشیں کرنا ہوں گی ورنہ اگلا دور آپ کی کمر توڑ دے گا اس دور میں کسی کو بھی قرض دینے یا کسی سے بھی قرض لینے سے گریز کریں۔ امسال 10 جنوری کو شمس کا حضیض زائچہ کے چوتھے گھر ہونے سے آپ کے خانگی معاملات متاثر ہو رہے ہیں والدہ کی جانب سے پریشانی ہو سکتی ہے آپکو مجبوراً رہائشی گھر تبدیل کرنا پڑ سکتا ہے اس کے علاوہ آپ کو اپنی سواری کی جانب سے بھی مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا۔ 5 فروری کو چھٹے گھر زہرہ کا شرف آپ کے لیے کسی بہتر جاب کی خوشخبری لا سکتا ہے آپ کی حصول ترقی کی خواہش پوری ہو سکتی ہے حالانکہ یہ آپ کے لیے قطعی بہتر نہ ہوگا وہ افراد جن کے مقدمات چل رہے ہیں انکا فیصلہ ان کے حق میں ہو سکتا ہے ان ایام میں آپ کے لیے ترکہ یا وراثت کا حصول ممکن ہوگا۔ 21 فروری کو عطارد کا ہبوط چھٹے گھر ہونے سے آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہونے کا اندیشہ ہے ملازم پیشہ افراد کو ان ایام میں اپنی تحریر و تقریر پر خصوصی توجہ دینا ہوگی ورنہ آپ کی ملازمت جا سکتی ہے ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ، امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ بیرون ملک مقیم افراد کو رہائش کے حوالے سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ 7 اپریل کو ساتویں گھر شرف شمس آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں بہتری کا مظہر ہے اکثر میزان افراد حسب خواہش شراکت داری کر رہے ہیں آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی دوستوں کے ساتھ تعلقات میں

بہتری آئے گی نکاح و شادی کے لیے یہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ 2 مئی کو نویں زہرہ کا اوج جہاں آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے وہیں آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہو رہا ہے آپ مذہبی و رفاہی کاموں میں حصہ لے رہے ہیں ۔ 11 مئی کو عطارد کا حضیض شراکتی مالی معاملات میں کسی گھپلے کی نشاندہی کر رہا ہے محتاط رہیں اگر آپ نے کسی کے خلاف کوئی مقدمہ کر رکھا ہے تو فیصلہ آپ کے خلاف آسکتا ہے 11 جولائی کو کیریئر کے گھر شمس کا اوج آپ کے لیے ترقی کے راستے کھول دے گا آپ کے نویں کا حاکم بارہویں گھر شرفیاب ہوگا سسرالی عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری آرہی ہے مگر ان ایام میں آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم رہے گا 18 اکتوبر کو عطارد اوج پذیر ہونے سے آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے اس سلسلہ میں آپ کا کوئی سسرالی عزیز آپ کا معاون ہوگا آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ایک بار پھر کھل رہی ہے بیرون ملک مقیم افراد کے لیے بہتر رہائش کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 اکتوبر کو طالع میں شمس کا ہبوط آپکی عزت وتوقیر میں کمی کا باعث ہوگا آپ کی خواہشات آپ کی رسوائی کا باعث بن سکتی ہیں ان ایام میں دوستوں کے ساتھ اختلافات سے گریز کریں۔ 25 اکتوبر کو طالع کا حاکم ہبوط پذیر ہونے سے شراکتی مالی معاملات میں خسارے کا سامنا ہوگا آپ کی عزت ایک بار پھر داؤ پر ہوگی۔ بیرون ملک امیگریشن کے لیے اپلائی کیے گئے کیسز ریجکٹ ہو سکتے ہیں 22 دسمبر کو چوتھے گھر مریخ کا شرف ہونے سے والدہ کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات بہتر ہوں گے آپ کوئی شراکت داری کی آفر ہو سکتی ہے جو کہ آپ کے لیے خاصی منافع بخش رہے گی۔ آپ کی شادی کے اسباب بننے سے اخراجات میں تیزی اور شراکتی ازدواجی معاملات میں اختلافات کا سامنا رہے گا محتاط رہیں اسی طرح 8 فروری تا 25 جون زحل کی رجعت آپکی خانگی زندگی کو متاثر کر سکتی ہے والدہ کے ساتھ اختلافات سے گریز کریں ان ایام میں آپکو بچوں پر خصوصی توجہ دینا ہوگی آپ کے بیرون ملک سفر کیریئر روحانی و مالی معاملات کو بالخصوص اور آپ کی خواہشات کو بالعموم متاثر کر سکتے ہیں ان ایام میں صدقہ و نماز سے ہرگز غفلت نہ کریں۔

**وِرد خاص:** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ 9 مرتبہ دُعائے ردِ نحوست سیارگان ورد کریں بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔


**شارٹ کورسس بذریعہ ڈاک**

**استرالوجی:** زائچہ سازی کے بنیادی قواعد مع کلیات و احکامات

**پامسٹری:** بنیادی کلیات مع سائنسی و تحقیقی معلومات

اپنے ایک سوال کا جواب مفت معلوم کرنے کے لئے جوابی لفافہ ہمراہ بھیجیں۔

ایڈریس کے لئے فون پر رابطہ کریں۔

**پروفیسر تکریم 0300 8410024**


**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیّارہ:** مریخ



**رنگ:** نیلا، سرخ

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، عقیق، موتی

**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان

**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد

**بیماریاں:** سر، حلق و ناک کی بیماریاں، بچپن، نزلہ، معدہ

**دن:** منگل **عدد:** ۹ **24 Oct to 22 NOv** **حروف:** ن، ز، ش، ط

**اہم نکات:** آپ ساڑھ ستی کے پہلے دور سے گزر رہے ہیں اور گزشتہ سال آپکے لیے ایک انوکھا تجربہ رہا ہے امسال بھی حالات آپ کے لیے کافی سخت ہونگے۔ زحل گزشتہ سال کی طرح امسال بھی اکتوبر تک آپکے بارہویں میں رہتے ہوئے آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم رکھے گا زحل کی تیسری نظر نے آپکو مالی مشکلات میں مبتلا کرنا شروع کر دیا ہے دوسری جانب جون میں خانہ مال کا حاکم مشتری بھی وبال زدہ ہونے سے آپ کی مالی مشکلات میں کافی اضافہ ہو جائے گا۔ امسال دیگر سیارگان کا شرف و ہبوط اور زحل، زہرہ، عطارد اور آپکے اپنے حاکم ستارے مریخ کی رجعت آپ پر کس طرح اثر انداز ہوگی یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں امسال خانہ مال طالع اور آٹھویں لگنے والے شمسی و قمری گرہن تمام بروج میں آپکو سب سے زیادہ متاثر کریں گے محتاط رہیں۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم مریخ 24 جنوری تا 14 اپریل رجعت میں رہتے ہوئے صحت سے متعلقہ مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ 9 فروری تا 6 مارچ چھٹے گھر زہرہ کا وبال بھی صحت میں خرابی کا باعث ہوگا آپکو سر درد گلے اور گردن سے منسوبہ امراض کا سامنا ہوگا 21 مارچ کو شمس کے چھٹے گھر آنے سے جاری مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ 4 جولائی تا 24 اگست کا عرصہ بوجہ وبال مریخ ایک بار پھر آپکے لیے مشکل ثابت ہوگا۔ آپکو گردے یا کمر کی تکلیف کا سامنا ہوگا اپنی صحت پر خصوصی توجہ دیں۔ کوتاہی زیادہ مسائل کا باعث ہوگی بعد از اگست آپ تیزی سے رُو بہ صحت ہونگے ستمبر اور دسمبر کا مہینہ صحت کے حوالے سے انشاءاللہ بہترین وقت ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** جیسا کہ آپ جانتے ہیں آپ ساڑھ ستی سے گذر رہے ہیں یہ دور آپکے سماجی تعلقات کو متاثر کرے گا گو کہ آپ کے بیت الاقرباء کا حاکم شرف کے گھر ہے مگر یہ آپکے زائچہ کا بارہواں یعنی خفیہ سازشوں کا گھر ہے آپکے اقرباء بظاہر تو آپ سے اچھے رہیں گے مگر در پردہ آپکے خلاف کاروائیوں میں مصروف عمل ہونگے۔ آپکے طالع کا حاکم ستارہ 24 جنوری تا 14 اپریل رجعت پذیر رہتے ہوئے آپکی عزت وتوقیر میں کمی کا باعث ہوگا مزاج کی تیزی اسکا بڑا سبب ہوگی خود پر کنٹرول رکھتے ہوئے آپ اس صورتحال سے بچ سکتے ہیں بعد از جون آپ کے مالی اور بچوں سے منسوبہ معاملات حد سے زیادہ بگڑ سکتے ہیں جنکی وجہ سے بھی آپکی سماجی حیثیت میں کمی واقع ہوگی مجموعی طور پر امسال آپکو سماجی تعلقات کے حوالہ سے ایک مشکل دور کا سامنا ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ، لاٹری:** بچوں کے حوالے سے جنوری کا مہینہ کافی بہتر نظر آرہا ہے مگر وسط فروری آپکے مابین چھوٹی چھوٹی باتوں کی وجہ سے اختلافات پیدا ہو جائیں گے چھوٹے بچوں میں ضد اور تکرار جیسے عناصر بڑھ جائیں گے یہ سلسلہ 17 اپریل تک چلے گا۔ 12 جون کو آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مشتری وبال کے گھر چلے جانے سے آپکے مسائل میں اضافہ ہو جائے گا بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول خراب ہو رہا ہے اسکے علاوہ بچوں کے کیریئر کی وجہ سے بھی آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا انعامی بانڈ لاٹری کے شوقین افراد کے لیے یہ سال قطعی بہتر نہ ہوگا مجموعی طور پر اسسال آپکو بچوں کے حوالے سے کافی مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا۔ عقرب کی حاملہ خواتین کو بعد از جون خاص احتیاط کرنا ہوگی ورگرنہ کوئی بڑا نقصان ہو سکتا ہے۔

**سفر:** اسسال بھی آپکے لیے نزدیکی سفروں کی راہ کھلی ہے مگر 24 جنوری تا 25 جون آپ کو پروگراموں میں التوا یا منسوخی جیسے حالات کا سامنا رہے گا سفر سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات دینا بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو بھی اسسال کئی ایک مواقع میسر آئیں گے مگر آپ پر لازم ہوگا کہ قمر در عقرب اور گرہن کے ایام میں ایسے کسی بھی اقدام سے گریز کریں امیگریشن کے لیے اپلائی کرنے والے افراد کے لیے 15 جنوری تا 9 فروری 6 مارچ تا 4 اپریل 29 اکتوبر تا 23 نومبر کا عرصہ بہتر ہوگا اور 9 فروری تا 5 مارچ 4 تا 29 اکتوبر 24 نومبر تا 17 دسمبر ایسے کسی بھی اقدام سے گریز کرنا بہتر ہوگا ورگرنہ آپکے کیسز ریجیکٹ ہو سکتے ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** عقرب بچوں کے لیے یہ سال انشاء اللہ کامیابیوں کا سال ثابت ہوگا البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے عقرب افراد کو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا آپ روزانہ ایک تسبیح یا رحمٰنُ یا رحیمُ کی اپنے معمولات میں شامل کر کے اس صورتحال سے بچ سکتے ہیں اس کے علاوہ وہ قمری گرہن کے ایام میں صدقہ و نماز آیات ضرور ادا کریں تاکہ آپکا تعلیمی کیریئر محفوظ رہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم 15 جنوری تا 9 فروری شرفی گھر رہتے ہوئے آپکی ازدواجی زندگی کو خوشیوں سے بھر دے گا مگر 10 فروری تا 6 مارچ آپکو شراکتی ازدواجی امور میں محتاط رہنا ہوگا حاسدین کی جانب سے معاملات بگاڑنے کی کوشش کی جائے گی اور مریخ کی رجعت آپکے مزاج میں تیزی پیدا کر رہی ہے خود کنٹرول میں رکھنا بہتر ہوگا۔ 24 مارچ تا 17 اپریل آپکو شراکت داری میں مالی نقصان کا سامنا ہو سکتا ہے دوسری جانب 14 اپریل تا 8 اگست آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی بہتری کی طرف گامزن ہوگی اسی دوران یکم جون تا 28 جون زہرہ کی رجعت آپکے مابین قدرے کھنچاؤ کی کیفیت بھی پیدا کر سکتی ہے آپکو شریک حیات کی وجہ سے اضافی اخراجات کا سامنا ہوگا۔ 4 تا 29 اکتوبر کا عرصہ آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا معاملات آپکی خواہشات کے بالکل برعکس ہونگے اسی طرح 23 نومبر تا 17 دسمبر کا عرصہ بھی خصوصی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔

**منگنی، شادی:** منگنی وغیرہ کے لیے اسسال آپکو صرف 17 اپریل تا 12 جون کا عرصہ میسر ہوگا ان 2 ماہ کے علاوہ اول تو آپ کی منگنی کے امکانات کم ہیں دوئم اگر آپ کی منگنی وغیرہ ہو گئی تو زیادہ دیر برقرار نہ رہ سکے گی بلکہ گذشتہ طے شدہ نسبتیں بھی مخدوش حالات کا شکار ہونگی پروردگار آپ کو اپنی امان میں رکھے نکاح وغیرہ کے لیے بھی آپ کو درج ذیل تواریخ کو مدنظر رکھنا ہوگا۔ 9 فروری تا 5 مارچ یکم تا 28 جون 4 تا 29 اکتوبر اور 23 نومبر تا 17 دسمبر کے عرصے میں قطعی طور پر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز کریں تو بہتر ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپکے کیریئر کا حاکم ستارہ شمس 20 مارچ تک بہتر پوزیشن میں نہیں ہوگا آپکو معاملات محتاط روی سے چلانا ہونگے آپ گذشتہ سال سے خانہ مال میں راہو کی موجودگی کی وجہ سے مالی تنگی کا شکار ہیں اب روپیہ پیسہ کی آمد پہلے کی طرح نہیں ہے اسسال بھی آپکو اگست تک اسی صورتحال کا سامنا رہے گا بعد از اگست گو کہ راہو اگلے گھر چلا جائے گا مگر جون سے خانہ مال کا حاکم آخر سال تک وبال زدہ رہے گا اس طرح تمام سال ہی آپکی مالی پوزیشن مخدوش حالات کا شکار نظر آرہی ہے 24 جنوری تا 14 اپریل مریخ کی رجعت ملازم پیشہ افراد کے لیے مشکل حالات پیدا کرتی رہے گی اس دوران نوکری وغیرہ چھوڑنے سے گریز کریں 21 مارچ تا 20 اپریل آپکے کیریئر کا حاکم شرفی گھر ہونے سے آپکے کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے آپ اپنے کاروبار کا آغاز از سر نو کر سکیں گے گورنمنٹ ملازم افراد کو ترقی مل سکتی ہے اسی طرح 21 جون تا 23 اگست کا عرصہ بھی آپ کے موافق ہوگا اکثر عقرب افراد روزگار کی تلاش میں بیرون ملک سفر کریں گے اور یہ بہترین وقت ہوگا البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کیریئر سے متعلقہ کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں آپ گذشتہ تقریباً پونے دو سال سے ساڑھ ستی کا شکار رہیں ہیں اب آپ کے لیے دن بدن حالات بد سے بدتر ہوتے جا رہے ہیں سال 2012ء بھی آپکے لیے کوئی آسان سال نہ ہوگا روپیہ پیسہ کی تنگی اور خانگی معاملات دونوں آپ کے لیے شدید پریشانیوں کا باعث ہونگے آپ کے لیے ساڑھ ستی کا روحانی تدارک کرنا از حد ضروری ہوگا ورگرنہ انتہائی نقصانات سے واسطہ پڑ سکتا ہے اسسال 10 جنوری کو شمس کا حضیض عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات اور آپ کے کیریئر روزگار کو بری طرح متاثر کر سکتا ہے ان ایام میں اس حوالہ سے کسی بھی اہم فیصلہ سے گریز کریں۔ 5 فروری کو پانچویں زہرہ کا شرف آپکی منگنی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے شادی شدہ جوڑوں کو اولاد کے حوالے سے خوشخبری مل سکتی ہے ان ایام میں آپکو خفیہ سازشوں کا بھی سامنا ہوگا محتاط رہیں۔ 21 فروری کو پانچویں عطارد کا ہبوط بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا مظہر ہے بچوں کے ساتھ بحث مباحثہ سے گریز کریں۔ آپکے افیئرز بھی اختلافات کی نذر ہو رہے ہیں۔ 7 اپریل کو چھٹے شمس کا

شرف صحت سے متعلقہ مسائل کا خاتمہ کردے گا آپ کے کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے نئے کاروبار کی ابتداء یا وسعت کے لیے یہ بہترین وقت ہوگا ملازم پیشہ افراد کو بھی ترقی مل سکتی ہے۔ 2 مئی کو زہرہ اوج پذیر ہو کر شراکتی مالی منافعت کا باعث ہوگا مگر دوسری طرف آپکو ایک بار پھر محتاط رہنا ہوگا آپکو خفیہ سازشوں کا سامنا ہوسکتا ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر رہائش مل سکتی ہے رکے ہوئے وراثتی معاملات حل ہو سکتے ہیں مگر آپکو بہت محتاط بھی رہنا ہوگا کیونکہ 11 مئی کو عطارد کا حضیض اسی حوالے سے آپ سے کوئی غلط فیصلہ یا تحریر کرواسکتا ہے ان ایام میں اکاونٹس پر خاص توجہ دیں 11 جولائی کو نویں شمس کا اوج آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کردے گا وہ افراد جو کاروباری معاملات کے حوالے سے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے یہ وقت انتہائی فائدہ مند ثابت ہوگا آپکو کیریئر کے حوالے سے کوئی بہتر آفر مل سکتی ہے 8 ستمبر کو گیارہویں عطارد کا شرف گذشتہ وراثتی معاملات کی تکمیل کا باعث ہوگا آپکا کوئی دوست آپکی بھرپور معاونت کر رہا ہے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ 11 اکتوبر کو شمس ہبوط یافتہ ہوگا ان ایام میں اپنے کاروبار روزگار پر خصوصی توجہ دیں اور کسی بھی قسم کی تبدیلی یا آغاز سے گریز کریں۔ بیرون ملک مقیم افراد کو رہائش کے مسائل سے دوچار ہونا پڑسکتا ہے امیگریشن سے متعلقہ امور میں رکاوٹوں کا سامنا ہوگا آپکے کیسز ریفوز ہو سکتے ہیں 25 اکتوبر کو گیارہویں زہرہ کا ہبوط دوستوں کے ساتھ اختلافات پیدا کردے گا اپنی خواہشات کو محدود رکھنا بہتر ہوگا مشترکہ معاملات میں مالی خسارہ کا سامنا ہوگا 22 دسمبر کو تیسرے مریخ کا شرف عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے کوئی نزدیکی سفر وسیلہ ظفر بن سکتا ہے آپکی عزت توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے عقرب افراد کو کوئی بہتر جاب ملنے کی توقع کی جاسکتی ہے۔ مجموعی طور پر یہ سال گذشتہ سال کی نسبت قدرے سخت سال ہوگا آپکو اپنے معمولات زندگی میں حد درجہ احتیاط سے کام لینا ہوگا اگر ممکن ہو تو دوران ساڑھ ستی قرض کے لین دین سے گریز کریں وگرنہ واپسی مشکل ہوگی امسال 2 گرہن آپکے آٹھویں گھر میں لگیں گے یہ زائچہ کا سب سے نازک اور اہم ترین گھر ہے ان ایام میں صدقہ ونماز کی ادائیگی ہر قیمت پر یقینی بنائیں باقی دو گرہن ایک طالع میں لگے گا جو کہ آپکی عزت وتوقیر اور کیریئر روزگار کو متاثر کرسکتا ہے اور دوسرا آپ کے مالی بیرون ملک سفر اعلیٰ تعلیم اور مذہبی معاملات کو متاثر کرسکتا ہے امسال مریخ کی رجعت 24 جنوری تا 14 اپریل آپکے مزاج میں تیزی پیدا کردے گی آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کے لیے ہر حد تک جانے کو تیار ہیں جو کہ آپ کے لیے قطعی مناسب نہ ہوگا۔ احتیاط کریں اسی طرح زحل کی رجعت عزیز واقرباء اور خانگی معاملات کو متاثر کرے گی۔ زہرہ کی رجعت شراکتی مالی معاملات وراثت کو متاثر کرے گی ذہنی دباؤ سے بچنے کے لیے مذہبی مقامات پر حاضری دینا بہتر ہوگا توقع کرتا ہوں ان تمام باتوں کے مدنظر آپ یہ سال بہتر گذار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از نماز فجر ۳۶ مرتبہ دُعائے رجوعت سیارگان ورد کریں اور بعد از نماز عشاء ۴۵ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش یا کالے چنے کسی مستحق کو دیں یا بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر
**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات:** اس سال کی سب سے اہم بات دونوں بڑے ستاروں مشتری اور زحل کی اگلے گھر تبدیلی ہے مشتری کے جو کہ آپ کے طالع کا بھی حاکم ہے جون میں آپ کے بیت الزوج میں بحالت وبال آنے سے آپ کی شخصیت، خانگی وازدواجی شراکتی معاملات بُری طرح متاثر ہونگے دوسری جانب اکتوبر میں زحل آپ کے بارہویں گھر آجانے سے آپ کی ساڑھ ستی یعنی زحل کا 1/2 - 7 سالہ منفی دور شروع ہو جائے گا۔ جو کہ اپنے ہمراہ مسائل کا ایک نہ رکنے والا سلسلہ لے کر آرہا ہے امسال مریخ، زہرہ، زحل اور عطارد کی رجعت بھی آپ کو خاصہ متاثر کرے گی کیونکہ یہ تمام سیارگان آپ کے زائچہ کے اہم ترین حصوں کے حکمران ہیں اس کے علاوہ امسال لگنے والے گرہن بھی آپ کے لیے خاص اہمیت کے حامل ہوں گے ان کو ضرور مدنظر رکھیں۔

**صحت:** گذشتہ سال آٹھویں مریخ کے ہبوط اور چھٹے مشتری کی موجودگی نے آپ کی صحت کو خاصہ متاثر کیا ہے جون تک مشتری بدستور چھٹے گھر رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ دوسری طرف 15 جنوری تا 9 فروری 6 مارچ تا 8 اگست 29 اکتوبر تا 23 نومبر زہرہ کی سعد حالت آپ کی صحت پر سعد اثرات مرتب کرے گی البتہ اسی دورانیے میں کم تا 28 جون زہرہ کی رجعت ہلکے پھلکے مسائل پیدا کرسکتی ہے اس کے علاوہ 10 فروری تا 6 مارچ 8 اگست تا 7 ستمبر 23 نومبر تا 17 دسمبر بالعموم اور 4 تا 29 اکتوبر بالخصوص آپ کو اپنی صحت کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ آپکو انتڑیوں نظام ہضم کی تکالیف گلے میں انفیکشن اور فوڈ پوائزننگ جیسے مسائل کا سامنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال سے آپ کے طالع میں راہو موجود ہے جو کہ آپ کی طبیعت میں ضد اور اُکتاہٹ جیسے عوامل کو بڑھا رہا ہے آپ لوگوں کے ساتھ اچھا کر رہے ہیں اور وہ بُرا رزلٹ دے رہے ہیں جس سے آپ کے سماجی تعلقات متاثر ہو رہے ہیں امسال بھی اگست تک راہو اسی پوزیشن میں رہے گا آپ کے بیت الاقرباء کا حاکم زحل شرفی بُرج رہتے ہوئے عزیز واقارب کے ساتھ

تعلقات میں بہتری لا رہا ہے امسال 8 فروری تا 25 جون زحل کی رجعت آپ کے مابین کھنچاؤ کی کیفیت پیدا کر دے گی اس وقت کو تحمل اور بُردباری سے گذارنا بہتر ہوگا جون سے آپ کا حاکم ستارہ مشتری ساتویں میں وبال یافتہ پورا سال رہے گا خاندان والدہ اور شریک کار و شریک حیات کے ساتھ آپ کے تعلقات کشیدہ رہیں گے یہ صورتحال آپ کی شہرت و نیک نامی کو شدید نقصان پہنچا سکتی ہے اپنے تعلقات کا از سر نو جائزہ لیں اور اختلافات سے ہر ممکن گریز کریں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** 24 جنوری تا 14 اپریل آپ کے بیت الاولاد کا حاکم مریخ رجعت میں رہتے ہوئے بچوں سے منسوبہ مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگا 9 فروری تا 6 مارچ پانچویں زہرہ کا وبال بچوں کے مالی مسائل کی وجہ سے پریشان کن عرصہ ہوگا 7 اپریل کو شرف شمس ہونے سے جاری مسائل کا خاتمہ ہوگا 4 جولائی تا 24 اگست ایک بار پھر آپ کو بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ بچوں میں ضد کا عنصر آپ کے لیے تکلیف کا باعث ہوگا۔ بڑے بچوں کے شراکتی ازدواجی تعلقات بھی آپ کی توجہ کے طالب ہوں گے۔ بعد از اگست کا عرصہ انشاء اللہ پر سکون گذرے گا اس عرصے میں قوس کے بے اولاد افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی بانڈ کے شوقین افراد کے لیے درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ صحیح وقت میں قسمت آزمائی کامیابی سے ہمکنار کرے گی۔

**سفر:** کثرت سے نزدیکی سفر کرنے والے قوس افراد کو 8 فروری تا 25 جون پروگرام میں تاخیر یا التوا جیسی صورتحال کا سامنا ہوگا۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو 20 فروری تک اور 23 ستمبر تا 24 اکتوبر اور 22 دسمبر تا آخر سال سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کرنا ہوگا آپ کے لیے 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست کا عرصہ بیرون ملک سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے بہترین وقت ہوگا۔ امیگریشن اپلائی کرنے والے حضرات کو 4 جولائی تا 24 اگست ایسے کسی بھی اقدام سے قطعی گریز کرنا ہوگا وگرنہ نتائج خلاف توقع ہوں گے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے قوس بچوں کے لیے اکتوبر تک کا عرصہ انشاء اللہ کافی بہتر ہوگا اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو جنوری فروری آخر اکتوبر اور دسمبر میں مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا۔ باقی کا عرصہ انشاء اللہ موافق رہے گا۔ ان ایام میں ایک کلو گندم کا صدقہ دینا بہتر ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** امسال آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں انتہائی تیزی سے تبدیلیاں آئیں گی 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل کا عرصہ آپ کے ازدواجی اور بالخصوص آپ کے شراکتی معاملات کے لیے انتہائی نازک دور ہوگا اس دوران کسی بھی نئی شراکت داری سے گریز کریں آپ کے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں افواہوں اور بدگمانیوں سے گریز کریں وگرنہ آپ کے مابین علیحدگی ہو جائے گی 12 جون کو ساتویں مشتری وبال کی حالت میں آجانے سے آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات بد سے بدترین صورتحال سے دوچار ہوں گے اپنی شراکتی ازدواجی زندگی کو بچانے کے لیے آپ کو سر دھڑ کی بازی لگانی ہوگی اس حوالے سے روحانی تدارک کرنا آپ کی مشکلات میں یقینی کمی کا باعث ہوگا۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی جیسی تقریبات کے لیے آپ کو کئی مواقع میسر آئیں گے مگر آپ کو درست وقت کا انتخاب انتہائی سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا 24 جنوری تا 14 اپریل بالعموم اور 9 فروری تا 6 مارچ اور 4 جولائی تا 24 اگست ایسی کسی بھی تقریب یا معاہدے سے گریز کریں وگرنہ یہ معاہدے دیرپا نہ ہوں گے۔ اسی طرح نکاح و رخصتی کے لیے 15 فروری تا 17 اپریل اور 17 ستمبر تا 6 اکتوبر اور 30 اکتوبر تا آخر سال قطعی گریز کریں تو بہتر ہوگا زندگی کے اہم ترین فیصلہ میں غلطی یا جلد بازی کی کسی طور پر بھی گنجائش نہیں۔ اس حوالہ سے 17 اپریل تا 10 مئی، 25 مئی تا 8 جون اور 2 تا 17 ستمبر 6 تا 30 اکتوبر کا عرصہ بہترین اوقات ہوں گے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہے جو کہ ایک سال میں اوج وبال شرف و ہبوط طرح فرح حضیض جیسی تمام سعد و نحس حالتوں سے گذرتے ہوئے آپ کے کیریئر پر اثرات مرتب کرتا ہے اس لیے ضروری ہے کہ آپ درست وقت کا انتخاب کریں تاکہ بُرے وقت سے بچا جاسکے۔ یہ سال آپ کے کیریئر کے حوالے سے اہم ترین سال ہے کیونکہ اسی سال اکتوبر میں آپ کے 1/2 - 7 سالہ سخت ترین دور کا آغاز ہو جائے گا 15 فروری تا 17 اپریل کے عرصے میں کیریئر کے حوالے سے کسی بھی نئے فیصلے سے گریز کریں وگرنہ تنزلی کا سامنا ہوگا۔ 9 فروری تا 6 مارچ آپ کی ملازمت شدید خطرے میں ہوگی محتاط رہیں۔ 10 مئی تا 27 جون کا عرصہ کافی بہتر ہوگا اسی طرح 2 تا 17 ستمبر کا عرصہ آپ کے کیریئر کے حوالے سے سال کا بہترین وقت ہوگا اس کے علاوہ 15 نومبر تا دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا البتہ 19 ستمبر تا 15 اکتوبر اور 12 دسمبر تا آخر سال کا عرصہ کیریئر کے حوالے سے محتاط روی کا متقاضی ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر یہ سال 2012ء آپ کی زندگی کا ایک سنگ میل ثابت ہوگا اسی سال آپ کی نئی منزلوں کا تعین ہوگا جہاں زحل ستارہ اکتوبر تک گیارہویں گھر رہتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہو گا۔ وہیں بعد از اکتوبر اس کے اگلے گھر چلے جانے سے آپ کی زندگی کا سخت ترین دور ساڑھ ستی شروع ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ آپ کے اپنے بُرج کا حاکم ستارہ مشتری جون تا آخر سال وبال زدہ ہونے سے آپ کی شخصیت وقار شراکتی ازدواجی اور خانگی و خاندانی معاملات بُری طرح متاثر ہوں گے۔ 10 جنوری کو خانہ مال میں شمس کا حضیض کسی سسرالی رشتہ دار کی وجہ سے مالی نقصان کو ظاہر کر رہا ہے آپ خود نمائی کے لیے مذہبی معاملات میں اخراجات کر رہے ہیں۔ 5 فروری کو زہرہ کا شرف آپ کے لیے حسب خواہش کسی بہتر ملازمت کی نوید لا رہا ہے دوستوں سے وابستہ خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی ننھیال اور والدہ کی جانب سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے

آپ گھر کی تزئین و آرائش کر رہے ہیں۔ 21 فروری کو چوتھے گھر عطارد کا ہبوط آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کی وجہ سے آپ کے گھر میں اختلاف پیدا ہو رہے ہیں افواہوں پر یقین نہ کرنا بہتر ہوگا ان دنوں پراپرٹی کے حوالے سے کسی بھی قسم کے معاہدے سے گریز کریں اسی طرح کسی بھی طرح کے ملازمتی یا کاروباری معاہدوں سے بھی گریز کرنا ہوگا ورنہ غلطی کے قوی امکانات موجود ہیں 17 اپریل کو پانچویں گھر شمس کا شرف بچوں کے حوالے سے سکون یا خوشخبری لا رہا ہے آپ کا کوئی بھی انعام نکل سکتا ہے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کی بات بن سکتی ہے۔ 2 مئی کو چوتھے زہرہ کا اوج آپ کے گھر کی تبدیلی یا تزئین و آرائش کے لیے یہ بہترین وقت ہے آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی اور دوستوں کا بھرپور تعاون بھی میسر رہے گا 11 مئی کو عطارد آٹھویں گھر حضیض میں ہونے سے شراکتی مالی معاملات میں کسی غلطی کا امکان ہے وراثتی یا کاروباری معاملات میں کسی بھی تحریری یا تقریری معاہدے سے گریز کریں ان ایام میں شادی یا نکاح جیسا معاہدہ قطعی طور پر نقصان کا باعث ہوگا 11 جولائی کو چھٹے گھر شمس کا اوج آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کرے گا آپ کو کوئی بہتر ملازمت میسر آسکتی ہے اس میں آپ کا کوئی سسرالی عزیز آپ کی بھرپور مدد کر رہا ہے۔ بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 8 ستمبر کو کیرئیر کے گھر عطارد کا شرف آپ کے لیے ترقی کی راہ استوار کر رہا ہے آپ شراکت داری میں نئے کاروبار کا آغاز کر رہے ہیں۔

18 اکتوبر کو بارہویں عطارد کا اوج بیرون ملک مقیم افراد کے لیے بہترین رہائش کے اسباب پیدا کر رہا ہے امیگریشن کے خواہش مند حضرات بھی اس وقت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں آپ کو ایک بار پھر شراکت داری کی آفر مل رہی ہے مگر محتاط رہیں یہ آپ کو پھنسانے کی بھی کوشش ہو سکتی ہے امپورٹ ایکسپورٹ سے وابستہ افراد کو بہتر کاروباری مواقع میسر آئیں گے 11 اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط بیرون ملک سفر سے وابستہ آپ کی خواہشات کو قطع کر دے گا۔ دوستوں سے اختلاف سے گریز کریں 25 اکتوبر کو کیرئیر کے گھر زہرہ کا ہبوط ہوگا دشمنوں کی جانب سے آپ کے کاروبار کو نقصان پہنچانے کی کوشش کی جائے گی۔ ملازم پیشہ افراد خاص احتیاط کریں ورنہ آپ کی ملازمت جا سکتی ہے آپ کو ہر فیصلہ سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا کیونکہ 16 اکتوبر سے آپ کی ساڑھ ستی شروع ہو چکی ہے اب غلطی کی گنجائش نہیں ہے 22 دسمبر کو خانہ مال میں مریخ کا شرف آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کرے گا بیرون ملک مقیم کوئی دوست یا عزیز آپ کی بھرپور معاونت کر رہا ہے اولاد کے خواہش مند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے بڑے بچوں کے کیرئیر جاب کے حوالے سے بہتری آئے گی آپ کافی سکون محسوس کر رہے ہیں اس سال لگنے والے گرہن جو کہ بالترتیب مئی میں شمسی اور نومبر میں قمری گرہن ہے آپ کے شراکتی ازدواجی اور صحت سے متعلق معاملات میں خرابی کا باعث بنیں گے 4 جون کا گرہن طالع میں آپ کے دشمنوں کے جانب سے یا ملازمت کی جانب سے آپ کے وقار کو مجروح کرنے کی سازش کا باعث بن سکتا ہے 14 نومبر کا شمسی گرہن آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑے گا آپ کو ایک بار پھر بتایا جا رہا ہے یہ سال آپ کے لیے انتہائی اہم ہوگا۔ اسے ضائع مت کریں اور ساڑھ ستی شروع ہونے سے قبل اس کا روحانی تدارک ضرور کرلیں۔ تاکہ اس سخت ترین وقت سے پروردگار کی امان مل سکے۔

**ورد خاص:** روزانہ 319 مرتبہ سورۃ اعراف آیت نمبر 89 کی تلاوت کریں بمع اول آخر 14,14 مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر پرندوں یا جانوروں کو ڈالیں۔

**برج:** جدی **CAPRICORN** **سیارہ:** زحل



**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ
**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان
**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، درد، زکام، ہضم

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **23 Dec to 20 Jan** **حروف:** ج، خ، گ

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپ کے خانگی ازدواجی و شراکتی حوالے سے خاصہ صبر آزما رہا ہے اکثر جدی افراد کے مابین علیحدگی ہو چکی ہے اس سال انشاء اللہ حالات بہتر رہیں گے آپ کے طالع اور کیرئیر کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال شرفی گھر موجود رہتے ہوئے آپ کے کیرئیر اور روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے یہ سلسلہ اس سال اکتوبر تک جاری رہے گا۔ دوسرا بڑا ستارہ مشتری چھٹے گھر جون میں آجانے سے آپ کی صحت اور ملازمت کے علاوہ وہ آپ کے معاشرتی معاملات کو بُری طرح متاثر کرے گا اس سال 4 ستاروں زحل، مریخ، زہرہ اور عطارد کو رجعت ہو گی۔ جو کہ آپ کے زائچے کے اہم ترین گھروں کے حاکم ہیں محتاط رہیں باقی سیارگان کے شرف و ہبوط اور شمسی و قمری گرہن آپ پر کس طرح اثر انداز ہوں گے۔ یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** گذشتہ سال سے راہو آپ کے بارہویں اور کیتو آپ کے چھٹے گھر میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو بُری طرح متاثر کر رہے ہیں آپ کی صحت کے مسائل بوجہ سحر و آسیب ہیں آپ طرح طرح کے وسوسوں اور خوف کا شکار ہیں یہ صورتحال اگست ستمبر تک چلے گی اس کے علاوہ 15 فروری تا 17 اپریل آپ کی صحت کو شدید خطرات لاحق ہوں گے۔ آپ کو ڈپریشن، پٹھوں اور معدہ کی تکالیف کا سامنا ہوگا۔ 17 کے بعد آپ کی صحت قدرے بحال ہوگی کیونکہ راہو اور کیتو اپنی جگہ پر موجود ہیں اس کے علاوہ 17 ستمبر تا 16 اکتوبر اور 30 اکتوبر تا 15 نومبر بھی آپ کو صحت کی جانب خاص توجہ دینا ہوگی۔ کسی بھی قسم کی کوتاہی کسی بڑے نقصان کا باعث ہوگی۔ دوسری

جانب جون میں مشتری جو کہ آپ کے بارہویں کا حاکم ہے چھٹے گھر وبال زدہ آجائے گا اور آخر سال تک یہیں قیام کرے گا اس طرح آپ کی صحت پر انتہائی منفی اثرات مرتب ہوں گے اور یہ آپ کے خفیہ دشمنوں کا کمال ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو سماجی تعلقات کے حوالے سے انتہائی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی گو کہ آپ کا ستارہ حالت شرف میں ہے مگر دیگر سیارگان بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ 15 جنوری کو زہرہ کا شرف بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے آپ سماجی تقریبات میں شریک ہو رہے ہیں اسی طرح آپ کے افلز ز  بھی عروج پر ہیں۔ 15 فروری تا 17 اپریل کا عرصہ میں آپ بچوں سے وابستہ اور اقرباء سے وابستہ معاملات کی وجہ سے افواہوں کی زد میں ہیں کسی بھی سنی سنائی بات پر یقین نہ کریں اور خود کو کنٹرول میں رکھتے ہوئے تدبر کا مظاہرہ کریں یہ انتہائی سخت وقت ہوگا۔ فضول گوئی آپ کے شخصی وقار اور سماجی تعلقات کو شدید نقصان پہنچائے گی۔ 12 جون کو بیت الاقرباء کا حاکم مشتری وبال کے گھر چلے جانے سے آپ کے تعلقات عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے مزید خراب ہو جائیں گے اور یہ صورتحال آخر سال تک رہے گی۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے جدی بچوں کو امسال صرف وسط فروری اور 17 اپریل تا 29 جون بہتر صورتحال میسر آئے گی باقی سال آپ کے لیے تعلیمی حوالے سے بہتر نہ ہوگا اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کے لیے 15 تا 17 اپریل، 17 ستمبر تا 6 اکتوبر، 30 اکتوبر تا 15 نومبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا آپ کو امتحانات میں شدید مشکلات کا سامنا ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ، لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم زہرہ 15 جنوری تا 9 فروری شرفی گھر رہتے ہوئے انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گا آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں بے اولاد جدی افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے مگر آپ کو انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ کیونکہ 10 فروری تا 6 مارچ زہرہ کا وبال بچوں کے حوالے سے آپ کی صحت کو بُری طرح متاثر کر سکتا ہے بڑے بچوں کے مالی مسائل بھی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔ 4 اپریل تا 8 اگست زہرہ اوج کے گھر ہوگا اور سعد اثرات مرتب کرے گا مگر اسی دوران یکم تا 28 جون زہرہ کی رجعت آپ کے لیے ہلکی پھلکی پریشانی کا باعث ہوگی بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا۔ اس کے علاوہ 4 تا 29 اکتوبر اور 23 نومبر تا 17 دسمبر بھی آپ کو مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا۔ بچوں کے ازدواجی اور وراثتی معاملات پریشان کن ہوں گے۔

**سفر:** امسال آپ کو نزدیکی سفروں سے ہر ممکن گریز کرنا بہتر ہوگا 15 فروری تا 17 اپریل دوران سفر اختلافات، جھگڑے یا چوری جیسے واقعات کا سامنا ہو سکتا ہے 12 جون تا آخر سال سفر سے ہر ممکن گریز کریں ورنہ آپ کی صحت کو خاصہ نقصان پہنچ سکتا ہے۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو بھی 15 فروری تا 17 اپریل سفر نہ اختیار کرنے کی تاکید کی جاتی ہے بالخصوص وہ افراد جو کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات استعمال کر رہے ہیں۔ اس کے علاوہ دوران سفر آپ کی دستاویزات وغیرہ گم ہو جانے کے بھی قوی امکانات ہوں گے اس کے علاوہ 10 مئی تا 25 مئی اور 17 ستمبر تا 6 اکتوبر بھی ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے یا سفر کرنے سے گریز کریں۔ اس حوالے سے 25 مئی تا 8 جون، 2 تا 16 ستمبر اور 6 تا 30 اکتوبر کا عرصہ آپ کے موافق ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** جیسا کہ گذشتہ سال بھی آپ کو بتایا گیا تھا کہ آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم ستارہ قمر ہے اور یہ ہر ماہ اچھی بُری دونوں طرح کی حالتوں سے گذرتا ہے اگر آپ ہر ماہ قمر در عقرب اور گرہن کے ایام کو مدِ نظر رکھیں اور احتیاطی تدابیر پر عمل پیرا رہیں تو آپ کے ازدواجی شراکتی تعلقات کافی بہتر ہو سکتے ہیں امسال 4 جون اور 28 نومبر کو ہونے والے قمری گرہن کو بالخصوص مدِ نظر رکھیں یہ آپ کے تعلقات کو بُری طرح متاثر کر سکتے ہیں۔ 21 جون تا 23 جولائی آپ کے بیت الذوج میں شمس کی اوج یافتہ حالت آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات پر انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گی۔ آپ کو نئی شراکت داری کی آفر ہو رہی ہے۔ آپ کے ازدواجی تعلقات میں ایک نکھار پیدا ہو رہا ہے۔ آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔

**منگنی، شادی:** جدی افراد کا ستارہ عروج پر ہے امسال آپ کی باقاعدہ منگنی یا نسبت طے ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں۔ 15 جنوری تا 9 فروری اس سلسلے کا خاص وقت ہوگا مگر تھوڑا صبر کرنا بہتر ہوگا۔ ایام عزا میں ایسے کسی بھی فعل سے گریز بہتر ہوگا اس کے علاوہ 6 مارچ تا 8 اگست اور اکتوبر تا 23 نومبر کا عرصہ آپ کے لیے انشاءاللہ مبارک ثابت ہوگا۔ انشاءاللہ آپ کی بخت کشائی ہوگی البتہ آپ کو 9 فروری تا 5 مارچ، 8 اگست تا 7 ستمبر اور 4 تا 29 اکتوبر ایسی تقریبات سے گریز کرنا ہوگا۔ اس دورانیے میں پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی خطرات سے دوچار ہوں گی۔ شادی جیسی تقریبات کے انعقاد کے لیے ہر شرف قمر اور 21 جون تا 23 جولائی کا عرصہ بہترین وقت ہوگا آپ کو قمر در عقرب اور قمری گرہن کے ایام سے قطعی گریز کرنا ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار:** تمام بروج میں سے آپ ہی وہ خوش نصیب ہیں جن کے کیریئر کے گھر زحل شرفی حالت میں موجود ہے۔ کیریئر بنانے کے لیے یہ سب سے بہترین وقت ہے یہی زحل آپ کے خانہ مال کا بھی حاکم ہے۔ آپ کی معاشی پوزیشن بھی مضبوط ہو رہی ہے مگر اس کے ساتھ آپ کو اپنے کیریئر کے حاکم ستارے زہرہ کی حالتوں کو بھی مدِ نظر رکھنا ضروری ہوگا تاکہ کسی بھی قسم کے نقصان سے بچا جا سکے 15 جنوری تا 9 فروری، 6 مارچ تا 8 اگست اور 29 اکتوبر تا 23 نومبر کا عرصہ کاروباری فیصلوں اور ترقی کے لیے خاص وقت ہوگا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ اسی طرح 9 فروری تا 5 مارچ، 8 اگست

تا7 ستمبر، 23 نومبر تا 17 دسمبر سے کے دورانیے میں کسی بھی قسم کی سرمایہ کاری یا کیریئر کے حوالے سے فیصلہ سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر سال 2012ء آپ کے لیے ایک بہتر سال ہوگا اس سال کی سب سے اہم بات زحل کی خانہ مال کا حاکم ہوتے ہوئے کیریئر کے گھر شرفی نشست ہے۔ یہ آپ کے کیریئر کو چار چاند لگا دے گی۔ اس سال کو اگر آپ نے انتہائی درست پلاننگ کے ساتھ گزارا تو یہ آپ کی زندگی کا بہترین سال ہوگا۔ اس سال کی دوسری اہم بات ستارہ مشتری کی جون میں چھٹے گھر آمد ہے مشتری کے یہاں آنے سے آپ کی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب ہوں گے اس کے ساتھ ساتھ بہن بھائیوں سے بھی اختلافات پیدا ہو جائیں گے آپ کو بہت محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔ سال کی ابتدا میں ہی 10 جنوری کو طالع میں شمس کا حضیض آپ کی شخصیت پر منفی اثرات مرتب کرے گا۔ شراکتی، مالی یا وراثتی معاملات کی وجہ سے بدنامی ہو سکتی ہے۔ 5 فروری کو تیسرے گھر زہرہ کا شرف ہونے سے بہن بھائیوں بالخصوص عزیز واقارب سے تعلقات بہتر ہوں گے آپ کے لیے آمدنی کی نئی راہیں کھل رہی ہیں بچوں کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ ان ایام میں کئی انعامی سکیموں میں حصہ لینا فائدہ مند ہو سکتا ہے۔ 21 فروری کو عطارد کا ہبوط عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر دے گا۔ آپ کو اپنی صحت کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ آپ کو بازوؤں، کندھوں، پٹھوں کی تکالیف سے واسطہ پڑ سکتا ہے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنا بہتر ہوگا۔ 7 اپریل کو چوتھے گھر شمس کا شرف آپ کے خانگی معاملات میں بہتری کا باعث بنے گا۔ آپ کے وراثتی معاملات حل ہو سکتے ہیں بہتر گھر یا زمین کے خواہشمند افراد کی خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ شراکتی معاملات میں منافع کو حصول ہو سکتا ہے۔ 2 مئی کو چھٹے گھر زہرہ کا اوج آپ کے لیے بہتر صحت اور اولاد کی جانب سے خوشخبری لے کر آ رہا ہے۔ ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت مل سکتی ہے آپ اپنا کیریئر بہتر کرنے میں کوشاں ہیں اور انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ 11 مئی کو عطارد حالت حضیض میں ہونے سے بچوں سے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ ان ایام میں ویزہ اپلائی کرنے یا بیرون ملک سفر سے گریز کریں۔ 11 جولائی کو ساتویں شمس کا اوج آپ کے ازدواجی شراکتی امور میں بہتری کا باعث ہوگا۔ آپ کی شادی کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ان ایام میں آپ کو شراکت داری کی آفر بھی متوقع ہے۔ 8 ستمبر کو نویں شرف عطارد آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ ان ایام میں ویزہ اپلائی کرنا بہتر نتائج کا حامل ہوگا۔ 8 اکتوبر کو عطارد اوج پذیر ہونے سے آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی اور دوستوں کا بھرپور تعاون میسر آئے گا۔ حسب خواہش ملازمت کا حصول ممکن ہوگا۔ آپ کی صحت بہتری کی جانب مائل ہے ایک بار پھر آپ کے بیرون ملک سفر کے راستے کھل رہے ہیں۔ 11 اکتوبر کو آپ کے کیریئر کے گھر شمس کا ہبوط آپ کے کیریئر کے لیے دھچکا ثابت ہو سکتا ہے اسی طرح آپ کے وراثتی معاملات بھی متاثر ہو رہے ہیں۔ 25 اکتوبر کو نویں زہرہ کا ہبوط آپ کے بیرون ملک سفر کے راستے بند کر دے گا۔ ان ایام میں اپنے کاروباری معاملات کو انتہائی محتاط روی سے انجام دیں کسی بھی نئے معاہدے سے گریز کریں۔ حالات ایک بار پھر آپ کی توجہ بچوں کی جانب مبذول کروا رہے ہیں۔ آپ کے بچوں کے فیچرز آپ کے لیے پریشانی کا باعث بن رہے ہیں۔ 22 دسمبر کو طالع میں مریخ کا شرف آپ کی شخصیت اور شخصی وقار میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ والدہ اور خاندان کے ساتھ حالات بہتر ہو رہے ہیں۔ آپ نیا گھر یا زمین جائیداد خرید رہے ہیں۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ خواہشات کا حصول ممکن ہوگا۔ مجموعی طور پر 2012ء آپ کے لیے ایک اچھا سال ثابت ہوگا۔ امید کرتا ہوں حاصل شدہ معلومات کے پیش نظر آپ اسے مزید بہتر طور پر گزار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از نماز فجر "سورۃ یٰسین" کی آیت ۵۸ تلاوت کریں۔ ۹۸ مرتبہ بمعہ اول آخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز جمعرات 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر ویرانے میں ڈالیں۔

**برج:** دلو **AQUARIUS** **سیارہ:** یورینس



**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا

**عنصر:** ہوا

**جواہر:** نیلم، حدید، عقیق سیاہ

**بہترین شریک حیات:** جوزا، میزان

**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب

**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ۔

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ 21 Jan to 19 Fer **حروف:** س، ش، ص، ث

**اہم نکات:** گذشتہ سال اگست ستمبر میں مریخ کے ہبوط نے آپکی جاب کیریئر کاروبار کو بُری طرح متاثر کیا ہے۔ دوسری طرف جون سے مشتری کی رجعت نے بھی اخراجات میں تیزی پیدا کیے رکھی ہے امسال بھی مشتری کی پوزیشن جون سے آپ کے لیے انتہائی منفی ہوگی اپنی معاشی صورتحال کو برقرار رکھنا ایک مسئلہ ہوگا۔ دوستوں اور بچوں کے ساتھ شدید قسم کے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ زحل جو کہ آپ کے بارہویں گھر کا بھی حاکم ہے شرفی گھر ہونے سے گذشتہ تقریباً اڑھائی سال سے آپ کو خفیہ سازشوں کا سامنا ہے جو کہ اس سال بھی اکتوبر تک چلے گا محتاط رہیں۔ باقی سیارگان اور شمسی وقمری گرہن امسال آپ پر کس طرح اثر انداز ہونگے یہ اگلی سطور پر ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حکم ستارہ قمر ایک تیز رفتار ستارہ جو کہ ہر ماہ اچھی بُری دونوں طرح کی صورتحال سے گذرتے ہوئے آپ پر سعد ونحس اثرات مرتب کرتا ہے اگر ہر قمر در عقرب اور قمری گرہن کے ایام میں صدقہ باقاعدگی سے ادا کریں تو

آپ مجموعی طور پر محفوظ رہ سکتے ہیں۔ امسال آپ کو 8 جون تا 27 جون صحت کی جانب خاص توجہ دینا ہوگی آپ کی صحت بوجہ کر متاثر ہوسکتی ہے۔ آپ کو معدے اور چھاتی میں تکالیف ہوسکتی ہیں اسی طرح خواتین کو ماہانہ نظام اور رحم سے وابستہ امراض کا سامنا ہوگا۔ اسی طرح 8 اگست تا 7 ستمبر کے عرصہ میں بھی صحت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** آپکے بیت الاقرباء کا حاکم مریخ 24 جنوری تا 14 اپریل رجعت میں رہے گا اور عزیز واقارب بالخصوص، بہن بھائیوں سے تعلقات میں کشیدگی پیدا کرتا رہے گا دوسری جانب آپ کا اپنا حاکم ستارہ زحل 8 فروری تا 25 جون رجعت میں رہنے سے آپ کا شخصی وقار متاثر ہوسکتا ہے۔ اپنی سوچ کو مثبت رکھیں اور گفتگو میں احتیاط کریں۔ اس کے علاوہ 9 فروری تا 6 مارچ بیت الخروج میں زہرہ کا وبال والدہ اور عزیز واقارب سے کشیدگی کا باعث بنے گا 21 مارچ کو تیسرے شمس کا شرف سابقہ تلخیوں کے خاتمہ کا باعث بنے گا اس حوالے سے آپ کی بیوی یا سسرال خاصہ اہم کردار ادا کرسکتے ہیں۔ زحل اور مریخ کی رجعت کی وجہ سے باقی سیارگان کے فوائد میں کمی آسکتی ہے۔ 4 جولائی تا 24 اگست عزیز واقارب بالخصوص، بہن بھائیوں کاروباری افراد اپنے سینئرز اور سسرالی عزیز واقارب سے بحث و تکرار یا کسی بھی قسم کے جھگڑے سے گریز کریں ورنہ آپ کے سماجی مراتب میں کمی واقع ہوگی بعد از 24 اگست حالات تیزی سے بہتر ہونگے 18 نومبر تا 27 دسمبر گو کہ اقرباء اور کاروباری دوستوں سے حالات بہتر ہونگے مگر محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے دو بچوں کو 9 فروری تا 6 مارچ 4 جولائی تا 24 اگست مشکلات کا سامنا ہوگا اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو 9 فروری تا 6 مارچ کے علاوہ 8 اگست تا 9 ستمبر 14 اکتوبر تا 29 اکتوبر اور 23 نومبر تا آخر سال مشکلات کا سامنا رہے گا۔ اس سلسلہ میں احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ضروری ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بیت الاولاد کا حاکم عطارد 15 فروری تا 3 مارچ اور 24 مارچ تا 17 اپریل ہبوط کے گھر رہتے ہوئے بچوں کی جانب سے آپ کو مسائل کا شکار رکھے گا آپ بچوں کے کیریئر کی وجہ سے پریشان ہیں چھوٹے بچوں میں بدتمیزی اور ضد کا عنصر غالب رہے گا۔ 2 تا 17 ستمبر کا عرصہ اس حوالے سے سال کا بہترین وقت ہوگا آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں مگر اس کے فوراً بعد 18 ستمبر تا 6 اکتوبر آپ کو بچوں پر اضافی اخراجات کا سامنا ہوگا بچوں سے اختلافات گریز کریں بڑے بچوں میں فضول خرچی کا رجحان ہوگا 6 تا 30 اکتوبر کا عرصہ ایکبار پھر آپ کے بچوں کے حوالے سے بہتر وقت ہوگا آپ کی حسب خواہش آپ کے بچوں کو اچھی جاب وغیرہ مل سکتی ہے۔ بے اولاد افراد کو امسال ستمبر اکتوبر میں خوشخبری مل سکتی ہے انعامی بانڈ لاٹری کے خواہشمند افراد کو قسمت آزمائی کیلئے بہت سوچ سمجھ کر وقت کا انتخاب کرنا ہوگا ورنہ وقت اور پیسہ دونوں ضائع ہونگے۔

**سفر:** امسال آپ کو 9 فروری تا 6 مارچ، 4 جولائی تا 24 اگست نزدیکی سفروں میں خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا اول تو ان ایام میں سفر نہ کریں تو بہتر ہوگا اگر بامر مجبوری سفر کرنا پڑ جائے تو مریخ سے منسوبہ صدقات دے کر سفر کریں۔ بیرون ملک سفر کیلئے سال کا سب سے بہترین وقت 15 جنوری تا 9 فروری ہوگا اس کے علاوہ 6 مارچ تا 8 اگست کا عرصہ بہتر ہے۔ مگر اس دورانیے میں یکم تا 28 جون رجعت زہرہ کی وجہ سے آپ کو پروگرام کینسل یا دیر ہونے جیسے حالات کا سامنا ہوگا اس کے بعد ایکبار پھر حالات 29 اکتوبر تا 23 نومبر موافق ہونگے اسی طرح 10 فروری تا 5 مارچ 4 اکتوبر تا 29 اکتوبر نومبر تا آخر سال ایسے کسی بھی پروگرام سے گریز کرنا بہتر ہوگا اور نہ ہی ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کریں ورنہ مایوسی ہوگی۔

**منگنی، شادی:** امسال آپ کی نسبت منگنی وغیرہ طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے مگر اس کے لیے درست وقت کا انتخاب انتہائی ضروری ہوگا 15 فروری تا 17 اپریل کے عرصہ میں ایسی کسی بھی تقریب سے گریز کریں اس دوران طے پائی والی نسبتیں زیادہ دیر نہ چل سکیں گے اس کے علاوہ 17 ستمبر تا 6 اکتوبر بھی آپ کے لیے قطعی مناسب نہ ہوگا۔ آپ کا ستارہ گذشتہ اڑھائی سال سے عروج پر ہے وہ دولہا افراد جن کی شادیاں تا حال رکی ہوئی تھیں انشاءاللہ اب انجام پذیر ہو جائیں گی آپ کے لیے 21 مارچ تا 20 اپریل 21 جون تا 23 اگست کا عرصہ بہترین وقت ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں انشاءاللہ بہتر ثمرات کی حامل



